# ترجمان السنّۃ

عربی - اردو

دوم

اُستاذ المحدثین، زبدۃ الفقہاء، فخر العلماء

حضرت مولانا بدر عالم صاحب میرٹھی قدس سرہٗ




مکتبہ رحمانیہ

اقراء سنٹر۔ غزنی سٹریٹ۔ اردو بازار۔ لاہور

# ترجمان السنة

عربی - اردو ◈ جلد دوم

جدید دور کی ضرورت کے مطابق جدید عنوانات اور مباحث کے ساتھ احادیثِ مبارکہ کا مستند، جامع اور خوبصورت مجموعہ

استاذ المحدثین، زبدۃ الفقہاء، فخر العلماء

حضرت مولانا بدر عالم صاحب میرٹھی قدس سرہ

مکتبہ رحمانیہ ◎ اقرأ سنٹر غزنی سٹریٹ۔ اردو بازار لاہور

M.A.Hifiz

1



نام کتاب ............................................ ترجمان السنة

مؤلف ............................................ حضرت مولانا بدر عالم میرٹھی

طابع ............................................ مقبول الرحمٰن

ناشر ............................................ مکتبہ رحمانیہ

مطبع ............................................ لٹل سٹار

## ملنے کے پتے

⇦ مکتبۃ العلم نمبر ۱۸ اُردو بازار لاہور

⇦ خزینہ علم وادب الکریم مارکیٹ اُردو بازار لاہور

⇦ اسلامی کتب خانہ فضل الٰہی مارکیٹ اُردو بازار لاہور

⇦ مکتبہ سید احمد شہید الکریم مارکیٹ اُردو بازار لاہور

⇦ کتب خانہ رشیدیہ راجہ بازار راولپنڈی

# فہرست مضامین ترجمان السنہ جلد دوم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ کہ ''ترجمان السنہ'' جلد اوّل طبع ہو کر شائقین تک پہنچ گئی اور اب جلد ثانی پیش کی جا رہی ہے جلد اوّل طباعت کے جن دشوار گذار مراحل سے گذری حق یہ ہے کہ ان میں ہر مرحلہ ناقابلِ عبور تھا' لیکن اسے قدرت کا ایک کرشمہ ہی کہنا چاہیے کہ بالآخر وہ تمام مرحلے طے ہو گئے اور ارشاداتِ نبوت کا یہ عظیم الشان ذخیرہ عالمِ خیال سے نکل کر منصۂ شہود پر آ گیا۔ و الحمدللّٰہ حمداً کثیرًا طیباً مبارکاً فیہ۔

مؤلف کو جلد اوّل کی تالیف کے وقت یہ شکایت تھی کہ اس اچھوتے اور اہم موضوع پر قلم اٹھانے کے لیے اس کو سالوں کی بجائے چند مہینے اور چند مہینوں کی بجائے چند ہفتے اور چند ہفتوں کی بجائے چند پرسکون ساعات بھی میسر نہ آ سکیں یعنی مسودہ ابھی ذہنی مراحل بھی طے کرنے نہیں پاتا تھا کہ زبانِ قلم پر آ جانے کا تقاضا ہو جاتا تھا اور کاتب کے ہاتھ سے اُچک لے جاتے تھے مگر جب دوسری جلد کی تالیف کی نوبت آئی تو ان گذشتہ ایام ہی پر حسرت ہوتی تھی کاش گذشتہ ایام کے سکون وطمانیت کی وہ ساعتیں پھر عود کر آئیں' وہ حوادث وانقلابات کے اُس مہیب سمندر میں بہا جا رہا تھا۔ جس کی طوفان خیز موجوں میں اطمینان وسکون کا تو ذکر ہی کیا موت وحیات کا پتہ لگنا بھی مشکل تھا۔ لیکن اس سراسیمگی وفراموشی کے عالم میں بھی اگر کوئی شے فراموش نہیں ہو سکی تو وہ جلد ثانی کی تالیف کا خیال تھا' اب مؤلف کے پاس ندوۃ المصنفین کی لائبریری کے علمی ذخائر تو کجا نام کے لیے ایک کتاب بھی نہیں تھی' مشورہ کے لیے علماء کی محفلیں تو کہاں میسّر ہوتیں کسی عالم کی ایک صحبت بھی عنقا ہو گئی تھی اور دماغی سکون اور جمعیتِ خاطر کا تو کہیں دُور دُور بھی پتہ نہیں تھا۔ ایک ایک حدیث کے لیے اس کو قرنِ اوّل کی طرح میلوں مارا مارا پھرنا پڑتا تھا پھر جب بہزار مشکل کوئی حدیث کبھی اس کے ہاتھ لگ جاتی تو طبیعت کی درماندگی آگے بڑھنے سے جواب دے بیٹھتی تھی اور اگر کسی وقت طبیعت ذرا بیدار ہوتی تو جن مآخذ کا وہ سہارا تکتی وہ یکسر معدوم نظر آتے تھے۔ ان سب مشکلات سے بڑھ کر یہ مشکل تھی کہ جلد ثانی کے تشریحی نوٹ اگر علمی لحاظ سے جلد اوّل کے ہموزن نہ رہتے تو دونوں جلدوں کا توازن فوت ہوتا تھا۔ بہرحال ۴۷ء و ۴۸ء کے ان ہی تاریخی ہنگاموں' سراسیمگیوں اور معذوریوں میں یہ جلد بھی تالیف ہو گئی اور یہ خیال کر کے کہ اگر تحسین صورت وسیرت کی خاطر کسی دوسری فرصت کا انتظار کیا گیا تو معلوم نہیں آئندہ حالات اور کدھر لے جائیں' اس جلد کو اسی حالت میں یہ کہہ کر قارئین کرام کے سامنے پیش کیا جا رہا ہے۔

عَلٰی اَنَّنِیْ رَاضٍ بِاَنْ اَحْمِلَ الْھَوٰی وَ اَخْلُصَ مِنْہُ لَا عَلَیَّ وَ لَا لِیَا

''ترجمان السنہ'' کے عنوانات اور جمع احادیث میں جو اسلوبِ جدید اختیار کیا گیا ہے چونکہ وہ اس خدمت کا ایک بڑا اہم حصہ ہے اس لیے اس کے متعلق کچھ گذارش کر دینی ضروری ہے۔ عام ناظرین کے پیشِ نظر جو چیز رہے گی وہ صرف اس کے تشریحی نوٹ یا زیادہ سے زیادہ اس کے تراجم کی سطح ہو گی لیکن اس کے عنوانوں کی گہرائی' ان کا باہم ربط' اس کے تراجم کی خصوصیات اور خالی الذہن انسان کو ان سے جو اسلامی تربیت حاصل ہو سکتی ہے اس کا احساس خال خال ہی کسی کو ہو گا۔ رہی وہ کاوش جو احادیث کی جمع وترتیب کے سلسلے میں اٹھائی گئی ہے اس کا اندازہ بجز ان چند علماء کے جو کتب حدیث کے دفتر الٹنے میں اپنی راتوں کی نیند

تلف کرنے کے عادی بن چکے ہیں اور کس کو ہوسکتا ہے- اس حقیقت کے اظہار میں کوئی مبالغہ نہیں ہے کہ ترجمان السنہ کی کتاب الایمان کی تسوید میں کسی ایک یا چند کتب کی صرف کتاب الایمان کا مطالعہ قطعاً کافی نہیں ہوسکا بلکہ اس کے ایک ایک عنوان کے لیے احادیث کے مختلف ابواب کے دفاتر الٹے گئے ہیں- پھر اس وسیع سمندر کی تہ میں جو جو موتی غیر مرتب بکھرے نظر آئے ان کو چن چن کر بہتر سے بہتر موقعہ پر رکھنے کی کوشش کی گئی ہے- مثال کے طور پر حدیث نمبر ۳ دیگر کتب احادیث میں صرف وسوسہ کے عام عنوان کے نیچے ملتی ہے لیکن ترجمان السنہ جلد اول میں اس کو آپ کی ضرورت کے ایک اہم عنوان کے تحت رکھ دیا گیا ہے' اسی طرح صفحہ ۲۸ تک جتنی حدیثیں ذکر کی گئی ہیں پہلے آپ ان کو ایک بار دیگر کتب حدیث میں دیکھ جایئے کہ کن ابواب اور عنوانات کے تحت ہیں پھر ترجمان السنہ میں ان کے عنوانات ملاحظہ فرمایئے' مؤلف کی کاوش کا اندازہ ہو جائے گا- کتاب التوحید کے بعد رسالت ونبوت کا اہم باب سامنے آتا ہے اس سلسلہ میں حدیث (۹۳) کا مضمون پہلے بغور ملاحظہ کیجئے' آپ کو یقین ہو جائے گا کہ رسولوں کی ذات سے والہانہ عقیدت رکھنے والوں کے لیے مال و دولت میں کوئی حصہ نہیں ہے' یہ تصور حقیقت کے لحاظ سے خواہ کتنا ہی درست ہو لیکن موجودہ دماغوں کے لیے جتنا وحشت ناک ہوسکتا ہے ظاہر ہے- مؤلف نے اس موقع پر سوال کی جواب دہی سے قبل پورا وقت اس پر صرف کیا ہے کہ سب سے پہلے صاحب شریعت کے منشا کا پتہ لگایا جائے اس کے بعد اصل مسئلہ کی جانب توجہ کی جائے- اس مرحلے پر نہ معلوم کتنی دردسری اور کاوش کے بعد ''نسیم الریاض'' میں چند کلمات نظر پڑ گئے جن سے حدیث کا اصل مفہوم روشن ہو گیا- پھر دیکھا تو شبہ کا کوئی محل ہی باقی نہ رہا تھا- اس تمام مضمون کو پہلے ایک مختصر عنوان میں سمیٹ دیا گیا ہے پھر تشریحی نوٹ میں اس کی وضاحت کر دی گئی ہے-

اسی ضمن میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پیغمبرانہ تعارف کا ذکر آ گیا ہے- ہمارے نزدیک اس سلسلہ کا سب سے اہم تعارف آپ کا خاتم النبیین ہونا ہے- صرف رسالت ونبوت کا تصور گو انبیاء سابقین پر ایمان لانے کے لیے کافی ہو لیکن آپؐ کے حق میں یہ تصور یقیناً ایک ناقص تصور ہے آپؐ کا کامل تصور اس وقت تک نہیں ہوسکتا جب تک رسالت کے ساتھ آپؐ کے خاتم النبیین ہونے کا تصور بھی نہ کیا جائے- اسی لیے قرآن کریم نے سورۂ احزاب کی آیت ﴿وَ لٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَ خَاتَمَ النَّبِيّٖنَ﴾ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے تعارف کے لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ خاتم النبیین ہونا بھی نمایاں طور پر ذکر کیا ہے- گویا مردوں میں سے کسی کا نسبی والد ہونا اگرچہ عام شانِ رسالت کے منافی نہ ہو لیکن خاص آپؐ کی شان کے منافی ہے کیونکہ آپؐ صرف اللہ تعالیٰ کے رسول نہیں بلکہ خاتم النبیین بھی ہیں- یہ باب دیگر کتب احادیث میں آپ کو جتنا مختصر ملے گا ترجمان السنہ میں وقتی تقاضوں کے لحاظ سے اسی قدر مفصل نظر آئے گا- صرف اس ایک باب میں بائیس جدید عنوانات قائم کیے گئے ہیں- پہلے اس مضمون کی جتنی حدیثیں کتب تفاسیر و احادیث میں مختلف مقامات پر پھیلی ہوئی تھیں ان کو ایک جگہ جمع کر دیا گیا ہے پھر مضامین کے لحاظ سے ان کو جدا جدا عنوانات کے تحت تقسیم کر دیا گیا ہے اور کوشش صرف اس باب کو پھیلانے کی نہیں کی گئی بلکہ ان تمام نقوش و عنوانات کو ابھارنے کی کی گئی ہے جو گذشتہ دور میں غیر ضروری ہونے کی وجہ سے دبے ہوئے تھے اور درحقیقت اس مسئلہ کے لیے بنیادی حیثیت رکھتے تھے- پھر تشریحی نوٹوں میں اس کی ضروری وضاحت بھی کر دی گئی ہے' خاتمہ پر جو مقالہ سپرد قلم کیا گیا ہے وہ خواہ اس موضوع کی خوش کن تعبیرات سے لبریز نہ ہو لیکن اس راہ میں شکوک وشبہات کا جو کانٹا بھی کسی کے قلب میں چبھ سکتا تھا اس کے

نکالنے کے لیے اِن شاءاللہ تعالیٰ کافی ہوگا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات بابرکات کے غائبانہ تعارف کے سلسلہ میں ان صفات کا ذکر بھی آ گیا ہے جو توراۃ و انجیل میں مذکور تھیں اور خوش قسمتی سے ان کا تذکرہ حدیثوں میں بھی آ گیا تھا۔ چونکہ ''ترجمان السنہ'' کا موضوع مستند احادیث کا مجموعہ پیش کرنا ہے اس لیے ان احادیث کا جمع کرنا بھی ناگزیر طور پر اس کے موضوع میں داخل ہو گیا ہے۔ یہاں اصل مقصد یہود و نصاریٰ کو خطاب کرنا نہیں کہ جو رسول پر ایمان ہی سے بے بہرہ ہوں وہ اس کے کلام سے کیا مستفید ہو سکتے ہیں ہمارے مخاطب وہ اصحاب ہیں جو احادیث کے مطالعہ کا شغف تو رکھتے ہیں لیکن سوءِ اتفاق سے ان کے پاس ان کے حسب مذاق اردو زبان میں کوئی کتاب نہیں ''ترجمان السنہ'' جلد اوّل کے اختتام کے قریب اس کے متعلق پوری وضاحت کر دی گئی ہے۔

اسی سلسلہ میں علم النبیؐ کے عنوان کے تحت آپ کو دو حدیثیں ملیں گی پہلی حدیث ''انا اعلمکم باللّٰہ'' اور دوسری حدیث ''اَنْتُمْ اَعْلَمُ بِاَمُوْرِ دُنیاکُمْ'' آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد فرمودہ کلمات کی روشنی میں عنوان بالا کا فیصلہ پورے اعتدال کے ساتھ کر سکتے ہیں۔ یہ دو حدیثیں کتب حدیث میں جن جن عنوانات کے تحت ہیں ان کے بالمقابل ہماری ضرورت کے لحاظ سے عنوان مذکور کہیں زیادہ اہم ہے پھر یہ دو حدیثیں دیگر کتب میں سینکڑوں صفحات کے فاصلہ پر رکھی ہوئی ہیں اور ترجمان السنۃ میں پہلو بہ پہلو رکھی ہوئی نظر آئیں گی۔ اس طریق کار کے مؤسس اوّل امام بخاریؒ ہیں۔ ان کے بعد حدیثی صنائع میں تو ان کی نقالی بھلا کون کر سکتا تھا ہاں ان کی کتاب کے صرف خارجی نقش و نگار کی نقالی کی ہم نے بھی کوشش کی ہے اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اپنے مقبولان بارگاہ کی اس نقالی میں برکت و اخلاص مرحمت فرمائے۔ آمین۔

حق تعالیٰ اور اس کے مقدس رسولؐ کے مختصر تعارف کے بعد ان پر ایمان لانے کے ابواب شروع کیے گئے ہیں۔ ان میں سب سے پہلے فضائل ایمان کا ذکر کیا گیا ہے۔ اس باب کے اکثر عنوانات گو خود احادیث ہی کے مختصر ٹکڑے ہیں مگر ترجمان السنہ میں ان کو ایک خاص ترتیب کے ساتھ ایک جگہ جمع کر کے بشکل عنوانات روشن کر دیا گیا ہے تاکہ ان کے مطالعہ کرنے والوں میں ایمان کی ایک نئی روح پیدا ہو جائے۔ حدیث نمبر ۲۰۸ پر جو عنوان قائم کیا گیا ہے وہ علم کا ایک جدید اور مستقل باب ہے یعنی ایک نیکی پر دس گنا ثواب ملنا تو اسلام میں ایک مشہور ضابطہ ہے لیکن اس کے بعد سات سو گنا تک ثواب ملنے کا ذکر بھی حدیثوں میں آتا ہے۔ ہمیشہ خیال یہی رہا کہ سات سو گنا اور اس سے زیادہ ثواب ملنے کا شاید کوئی ضابطہ نہ ہوگا یہ صرف ارحم الراحمین کی رحمت بے پایاں کے تحت ہے وہ جسے جتنا چاہے عطا فرما دے' لیکن جب حافظ ابن رجب حنبلی کی کتاب نظر پڑی تو معلوم ہوا کہ سات سو گنا اور اس سے زیادہ تضاعیف کا ثواب بھی شریعت میں ایک بہت معقول ضابطہ کے تحت ہے۔ ترجمان السنہ میں اس کی طرف پہلے ایک مختصر عنوان میں اشارہ کیا گیا ہے۔ اس کے بعد نوٹ میں اس کی وضاحت کر دی گئی ہے۔ اس کی قدر ایسے ہی اشخاص فرما سکتے ہیں جن کے قلوب میں خوش اعتقادی کی دنیا سے نکل کر عملی میدان میں قدم رکھنے کا جذبہ ہو یا جن کے دماغ میں علمی لحاظ سے اس بارے میں کبھی کوئی الجھن پیش آئی ہو۔

اسی طرح ارکانِ اسلام میں باہم ربط کا عنوان بھی ایک اہم عنوان ہے جس پر ترجمان السنہ جلد اول کے آخر میں اور اس جلد

میں بھی ایک موقعہ پر تنبیہ کی گئی ہے۔ مضمون کی اہمیت ان مقامات کے مطالعہ کے بعد ہی واضح ہوگی۔

ابواب الایمان کی تکمیل کے بعد کتب احادیث کی ترتیب کے بالکل برخلاف اشراک باللہ اور نفاق کے ابواب ذکر کیے گئے ہیں۔ ہمارے زمانہ میں ان ابواب کی پوری وضاحت کیے بغیر کتاب الایمان کی جتنی بھی تفصیل کی جائے ناقص رہتی ہے۔ اس کے شروع میں بھی ایک متوسط مقالہ لکھ دیا گیا ہے' اس ترتیب سے مؤلف کا مقصد یہ ہے کہ جب تک پہلے خدائے وحدہ لا شریک لہ اور اس کے رسولِ پاک ؐ کا اس طرح تعارف اور ایمان کے یہ مراحل طے نہ کر لیے جائیں اور شرک و نفاق کی ہر آلودگی سے اس کو یکسر پاک وصاف نہ کرلیا جائے ایمان کامل نصیب نہیں ہوسکتا۔ دامن ایمان پر جب کبھی معصیت کا داغ لگ جاتا ہے تو دماغی لحاظ سے ایک بڑی کشمکش پیدا ہو جاتی ہے وہ کبھی تو اس کو اعتزال کی طرف لے جاتی ہے اور کبھی ارجاء کی طرف کھینچتی ہے۔ حدیثیں بھی اس بارے میں دونوں طرح کی ملتی ہیں' کہیں ادنیٰ فروگذاشت سے ایمان کی نفی معلوم ہوتی ہے اور کہیں شراب نوشی جیسی معصیت کے بعد بھی مغفرت کی بشارت محرومی معلوم نہیں ہوتی۔ مؤلف نے ان دونوں قسموں کا توازن قائم رکھنے کے لیے مختلف عنوانات قائم کر دیئے ہیں۔ جن کا خلاصہ یہ ہے کہ ایمان کامل ہے تو وہی بلند مقام جو معمولی معصیت کی ٹھیس بھی برداشت نہیں کرتا شراب نوشی تو کجا۔[1] لیکن اس کے یہ معنے بھی نہیں کہ اسلام میں انسان کی فطری کمزوری کے لیے کوئی پناہ نہیں ہے۔ وہ ہر وقت اس کو پناہ دینے کے لیے تیار ہے بشرطیکہ اس کا قلب جذبات وفاداری اور معصیت پر ندامت سے معمور رہے' اسی کے ساتھ وہ برابر اس کی ترغیب دیتا ہے کہ انسان صرف اغماض وتساہل کی زندگی بسر کرنے کا عادی نہ بنے بلکہ اس مقام رفیع تک رسائی کی سعی کرتا رہے جہاں پہنچ کر ادنیٰ سی فروگذاشت بھی اس کو بصورتِ نفاق نظر آنے لگے۔ اس کے بعد تقدیر کا اہم مسئلہ شروع ہوتا ہے۔ یہ مسئلہ ہر دور میں معرکۃ الآراء مسائل میں سب سے زیادہ لاینحل سمجھا گیا ہے اور حقیقت بھی یہی ہے' اس کے باوجود ہر زمانے میں اس پر علماء وفضلاء نے خامہ فرسائی کی ہے۔ احقر نے بھی کبھی فرصتوں کے دنوں میں اس پر دو مقالے لکھے تھے اور خیال یہ تھا کہ علماء کے گذشتہ مضامین کے ساتھ ان کی حیثیت پیوند کی ضرور ہوگی مگر افسوس اور صد افسوس کہ اس فتنہ میں وہ بھی ضائع ہو گئے۔ اس متاعِ علمی کے ضیاع کا جتنا صدمہ ہوسکتا ہے وہ ہوا اور زیادہ افسوس اس کا ہے کہ اب اس مکمل تصویر کا ایک نقش بھی ذہن میں نہیں رہا کہ کسی ناقص صورت ہی میں اس کو ناظرین کے سامنے پیش کر دیا جاتا۔ اب نہ وہ فرصت ہے' نہ وہ طبیعت کی تازگی' نہ وہ علمی ذخائر بلکہ وہ ہمت شکن درماندگی محیط ہے جو کسی علمی سرمایہ گم کرنے والے کو ہوا کرتی ہے۔ بایں ہمہ کتاب کی تکمیل کے تقاضے مہمیز کا کام کرتے رہے اور اس لیے ایک شکستہ طبیعت میں

---

[1] اکتوبر ۴۹ء کے معارف میں ''ترجمان السنہ'' پر ریویو کرتے ہوئے ایک حدیث کے عنوان پر مؤلف کے ساتھ اختلاف رائے ظاہر کیا گیا ہے۔ اختلاف رائے ہر عالم کا حق ہے' لیکن اس کا بھی محل ہونا چاہیے۔ حدیث نمبر ۹۴ پر احقر نے ایک شخص کی شراب نوشی پر معصیت کا لفظ اطلاق کر دیا ہے۔ فاضل معاصر نے معصیت کے بجائے اس کو ظلم میں داخل فرمایا ہے۔ حیرت ہوتی ہے کہ جس امر پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے دو مرتبہ حد شرعی قائم ہو چکی ہو کیا اس کو بھی معصیت کی تعریف سے خارج کیا جاسکتا ہے اور پھر کیا وہ ترجمہ جو اس حدیث پر امام بخاری کی جانب سے ''ترجمان السنہ'' میں نقل کیا گیا ہے ارتکاب ظلم پر قائم کیا جاسکتا ہے؟۔

جتنی سکت باقی تھی اس کو پھر اُٹھنا پڑا اور بڑی جانفشانی کے بعد اس مضمون کی احادیث جمع کرنے کی جو خدمت رہ گئی تھی اس کو مکمل کر کے وقتی استحضار کے لحاظ سے ایک مقالہ یہاں پھر ہدیۂ ناظرین کر دیا گیا ہے۔ اس باب کی حدیثیں بھی احادیث کے تمام متفرق ابواب سے جمع کی گئی ہیں۔ حتیٰ کہ کتاب النکاح اور کتاب العتاق سے۔ آپ کو تعجب ہوگا کہ ان ابواب میں تقدیر کے مسئلہ کی حدیثیں کہاں ملیں گی مگر ملیں اور بہت بیش بہا ملیں۔[1] خوش نصیبی سے اس وقت ہمارے پاس مصطفیٰ صبری کا رسالہ موقف البشر موجود تھا۔ اس باب میں یہ رسالہ جملہ گذشتہ تصانیف سے زیادہ قیمتی ہے۔ اس کو بار بار مطالعہ کر کے خاص طور پر پیش نظر رکھا گیا ہے۔ ان مباحث کے بعد ارادہ تھا کہ عالم ارواح برزخ اور آخرت پر بحث کی جائے جس کے ضمن میں ملائکہ اور شیاطین اور دوزخ و جنت وغیرہا کے مباحث بھی آ جاتے ہیں اور اس طرح کتاب الایمان میں آمنت باللہ کی مشہور ترتیب محفوظ رہے لیکن بعض وقتی مسائل کے لحاظ سے شاید یہ ترتیب ترک کرنی پڑے اس لیے ابھی نہیں کہا جا سکتا کہ آئندہ جلد کس ترتیب سے سامنے آئے گی۔

یہ ظاہر کر دینا بھی ضروری ہے کہ تیسری جلد میں تشریحی نوٹوں کا یہ اسلوب غالباً باقی نہ رہ سکے، وقت کی نزاکت کتاب کے جلد از جلد مکمل کر دینے کی متقاضی ہے اور تفصیلات میں جانا فرصت چاہتا ہے اس لیے ہو سکتا ہے کہ پہلے جدید عنوانات کے تحت حدیثوں، ان کے ترجموں اور صرف مختصر نوٹوں پر اکتفا کی جائے۔ اس کے بعد پھر قدرت جس کو منتخب فرمائے وہ اس مواد کو پھیلا کر پوری تفصیلات کے ساتھ پیش کر دے ؎

ایں کار دولت است ☆ کنوں تا کرا رسد

وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ.

بندہ محمد بدر عالم عفا اللہ عنہ



[1] یہ ابواب جلد ثالث میں آئیں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# الایمان کلما ازدادتْ علاقته بالغیب کان افضل

# ایمان کا تعلق غیب کے ساتھ جتنا گہرا ہوا تنا ہی فضیلت کا موجب ہے

امام راغبؒ غیب کی تفسیر کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

**والغیب فی قوله تعالٰی ﴿یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ﴾ ما لا یقع تحت الحواس و لا تقتضیه بداهة العقل و انما یعلم بخبر الانبیاء علیهم السلام۔"**

غیب کا لفظ مختلف معنوں میں مستعمل ہوتا ہے۔ آیت یؤمنون بالغیب میں غیب کا اطلاق ان چیزوں پر کیا گیا ہے جو انسانی حواس کے ادراک سے بالاتر ہیں۔ اور عقل بھی بدیہی طور پر ان کا تقاضہ نہیں کرتی وہ صرف انبیاء علیہم السلام کے بتانے سے معلوم ہوئی ہیں۔ ذیل کی آیتوں میں غیب کے یہی معنی مراد ہیں۔

(۱) وَلِلّٰهِ غَیْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ. (ھود:۱۲۳) آسمانوں اور زمین کی غیب کی باتوں کا علم صرف اللہ تعالیٰ کو ہے۔

(۲) اَطَّلَعَ الْغَیْبَ. (مریم:۷۸) کیا اسے غیب کی باتوں کی خبر لگ گئی ہے۔

(۳) لَا یُظْهِرُ عَلٰی غَیْبِهٖ اَحَدًا. (الجن:۲۶) اللہ تعالیٰ اپنی غیب کی باتوں پر کسی کو قابو نہیں دیتا۔

(۴) لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا اللّٰهُ. غیب کی باتوں کو اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی نہیں جانتا۔

(۵) وَ مَا کَانَ اللّٰهُ لِیُطْلِعَکُمْ عَلَی الْغَیْبِ. (آل عمران:۱۷۹) بھلا تم اس قابل کب ہو کہ اللہ تعالیٰ تم کو اپنی غیب کی باتوں کی بلاواسطہ خبر دے۔

(۶) عَلَّامُ الْغُیُوْبِ. (المائدۃ:۱۰۹) اللہ تعالیٰ کو غیب کی تمام باتوں کا پورا پورا علم ہے۔

(۷) وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ لَا یَعْلَمُهَا اِلَّا هُوَ. (الانعام:۵۹) غیب کے خزانوں کی کنجیاں اللہ تعالیٰ کے قبضہ میں ہیں اس لیے غیب کا علم بھی صرف اسی کو ہے۔

(۸) وَ لَوْ کُنْتُ اَعْلَمُ الْغَیْبَ لَاسْتَکْثَرْتُ مِنَ الْخَیْرِ وَ مَا مَسَّنِیَ السُّوْٓءُ. (الاعراف:۱۸۸) اگر میں غیب کی سب باتیں جانتا تو ساری بھلائیاں اپنے لیے جمع کر لیتا اور کوئی برائی مجھے چھو بھی نہ سکتی۔

(حالانکہ میری زندگی شاہد ہے کہ نہ خیر کے تمام خزانے میرے ہاتھ میں ہیں اور نہ میں حوادثِ عالم سے مستثنیٰ ہوں)

یاد رکھنا چاہیے کہ دنیا میں انسانوں کی دو قسمیں ہیں۔ خدا پرست اور مادہ پرست۔ مادہ پرست تمام عالم کو صرف اپنے دائرۂ محسوسات میں محدود تصور کرتا ہے اس کے نزدیک کسی اور عالم بالا کا تصور صرف ایک وہم پرستی یا مذہبی خوش اعتقادی سے زیادہ نہیں ہوتا اس لیے وہ دعوت انبیاء علیہم السلام میں جب کسی ماوراءِ محسوسات عالم کا تذکرہ سنتا ہے تو بیساختہ اس کا تمسخر اڑانے کو تیار ہو جاتا ہے اس کے نزدیک جب عالم غیب کی کوئی حقیقت ہی نہیں تو اس پر ایمان لانا بھی بے معنی ہے وہ اس

ایمان کی حقیقت صرف ایک جہل یا جبری انقیاد سمجھتا ہے- اس کے نزدیک ایسے ایمان سے نہ تو نفس انسانی میں کوئی ارتقائی تحریک ابھر سکتی ہے اور نہ اس میں اعمال صالحہ اور ملکات حسنہ کا کوئی ذوق پیدا ہوسکتا ہے-

دوسری قسم خدا پرستوں کی ہے ان کے نزدیک موجودات کو دائرۂ محسوسات میں محدود سمجھنا ہی ایک بنیادی غلطی ہے جب عالم محسوسات میں بھی بہت سی چیزوں کا یقین ہمیں صرف مؤرخین اور جغرافیین کے بیانات ہی پر کرنا پڑتا ہے اور صرف اس بنا پر ان سے انکار کر دینا صحیح نہیں ہوتا کہ ہم نے بچشم خود ان کو نہیں دیکھا تو پھر ان ماوراء محسوسات عالم کا انکار کیونکر صحیح ہوسکتا ہے جن کو اگر چہ ہم نے نہیں دیکھا لیکن انبیاء علیہم السلام کی آنکھوں نے ہم سے زیادہ تحقیق کے ساتھ ان کو دیکھا اور ان کا مشاہدہ کیا ہے- اس سے یہ واضح ہوگیا کہ عالم غیب کے غیر محسوس ہونے کے معنی یہ ہیں کہ وہ صرف ہمارے ضعیف حواس کی دسترس سے باہر ہوتا ہے نہ یہ کہ تحت الحس آنے کی صلاحیت نہیں رکھتا اس لیے خدا پرست جماعت انبیاء علیہم السلام کی فہم و فراست اور ان کی صداقت و امانت کے اعتماد پر عالم غیب پر ایمان لے آنا عین تقاضائے عقل سمجھتی ہے اور یہی تصدیق و اذعان ان کے ایمان کی ساری قیمت ہوتی ہے- اگر غیب پر یہ اذعان و اطمینان حاصل نہ ہو تو ان کا ایمان بے قیمت ہو-

**غیر معقول اور غیر مدرک کا فرق** ✻ مادہ پرستوں کو یہاں ایک بڑا مغالطہ یہ لگ گیا ہے کہ وہ غیر معقول اور غیر مدرک میں فرق نہیں کرتے عالم غیب غیر مدرک تو ہے مگر غیر معقول نہیں- غیر معقول ہونے کا مطلب یہ ہے کہ عقل انسانی اس کو محال سمجھتی ہو یا اس کی تکذیب کرتی ہو- اب آپ غور کیجیے کہ ایمان کے اجزاء کیا ہیں اور ان میں کون سا جزء ایسا ہے جس کو محال اور خلاف عقل کہا جا سکتا ہے کیا ایک خالق کا وجود' کیا رسول کی رسالت' کیا خدا کی کتابیں' اس کے فرشتے' اس کی تقدیر اور ثواب و عذاب کے لیے دائمی مستقر- فرمایئے کہ غیب کے اجزاء ان کے سوا اور کیا ہیں- پھر ان باتوں میں کون سی بات ایسی ہے جو عقل کے نزدیک محال ہے- ہاں یہ حقائق ان حواس خمسہ کے احساس سے بالاتر ضرور ہیں مگر کیا یہ بات کوئی اصول موضوعہ میں داخل ہے کہ جو بات ہمارے ادراک یا مشاہدہ سے بالاتر ہو اس کو تسلیم نہ کیا جائے- درآنحالیکہ ہمارے آلات ادراک سے زیادہ قابل وثوق آلات اس کا ادراک کر رہے ہوں- حافظ ابن تیمیہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں:

**فان الانبیاء علیهم السلام یخبرون الناس بما تقصر عقولهم عن معرفته لا بما یعرفون انه ممتنع فیخبر ونهم بمحاورات العقول لا بمحالات العقول.** (الجواب الصحیح ج ۱ ص ۳۷۷)

اب رہا یہ سوال کہ اس بے دلیل انقیاد کا اثر نفس انسانی پر کچھ ہوتا ہے یا نہیں تو اس کا فیصلہ صحابہ کے وہ انقلابی کارنامے کریں گے جن کو تاریخ نے ارتقاء انسانی کی اساس و بنیاد قرار دے دیا ہے- ارتقائی زندگی کی جو مسافت مادہ پرستوں نے کبھی سالوں میں طے کی تھی وہ ان خدا پرستوں نے چند لمحات میں طے کر ڈالی ہے اسی لیے قرآن کریم نے صحابہ کرامؓ کے ایمان بالغیب کا تذکرہ کرتے ہوئے ان کی عملی زندگی کا نقشہ بھی کھینچنا ضروری سمجھا ہے تا کہ معلوم ہو جائے کہ ان کا ایمان بالغیب ایسا ایمان نہیں تھا جس کی سطح پر عمل صالح کا کوئی بلبلہ بھی اٹھتا نظر نہ آتا- بلکہ وہ ایک ایسا طوفان خیز سمندر تھا جس میں اقامت صلوٰۃ' ایتاء زکوٰۃ اور انفاق فی سبیل اللہ کی موجوں کا ہنگامہ مچا ہوا تھا-

اَلَّذِیۡنَ یُؤۡمِنُوۡنَ بِالۡغَیۡبِ وَ یُقِیۡمُوۡنَ الصَّلٰوۃَ وَ مِمَّا رَزَقۡنٰھُمۡ یُنۡفِقُوۡنَ. (البقرۃ: ۳) جولوگ یقین رکھتے ہیں بے دیکھی باتوں پر اور نماز قائم کرتے ہیں اور جو کچھ ہم نے ان کو دے دیا ہے اس میں سے کچھ اللہ تعالیٰ کی راہ میں بھی خرچ کرتے ہیں.

اقامت صلوٰۃ سے ان کی بدنی عبادت کے کمال کی طرف اشارہ تھا اور انفاق فی سبیل اللہ سے ان کی مالی قربانی کی طرف جس ایمان کے نتیجہ میں نفس انسانی میں جانی و مالی قربانی کی یہ اسپرٹ پیدا ہو جائے اس کو بے اثر اور خشک ایمان کیسے کہا جا سکتا ہے۔

اصل یہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام جب دنیا میں تشریف لاتے ہیں تو دو قسم کے علوم لے کر تشریف لاتے ہیں ایک وہ جو صرف ان کی ضمانت وصداقت کے اعتماد پر بے چون و چرا تسلیم کر لیے جائیں وہ سرتا سر معقول ہی معقول ہوتے ہیں اگر چہ عقل انسانی بدیہی طور پر ان کا ادراک نہ کر سکے دوسرے علوم وہ ہوتے ہیں جو ہمارے ادراک و احاطہ عقل میں بھی داخل ہیں۔ ان میں اجتہاد و استنباط کی بڑی حد تک اجازت دی جاتی ہے بلکہ اس پر زور دیا جاتا ہے کہ وہ کتاب وسنت کی روشنی میں اپنی زندگی کا لائحہ عمل حسب ضرورت خود پھیلا لیں۔ قرآن کریم نے گذشتہ اقوام کے تذکرے اور تاریخ کے عبرت آموز واقعات اسی لیے بار بار دہرائے ہیں تا کہ انہیں پڑھ کر آئندہ زندگی میں پوری بصیرت کے ساتھ چلنے کا سلیقہ آ جائے۔ دین کے اس حصہ پر غور وخوض کا ایک اہم فائدہ یہ بھی ہے کہ اس حصہ کی معقولیت اور گہرائی کا اندازہ لگانے کے بعد اس کے دوسرے حصہ کی معقولیت کا یقین خود بخود حاصل ہو جاتا ہے۔ قرآن کریم نے محکمات ومتشابہات کی تقسیم بھی اسی اصول پر قائم کی ہے اور راسخین فی العلم کی یہی علامت مقرر کی ہے کہ جب وہ آیات متشابہات پر گذریں تو (ان کی مرادیں معلوم کرنے کی بجائے) ان کے سامنے عجز و اعتراف کا سر جھکا دیں اور اس کا نام جہل اور جمود نہیں رکھا بلکہ رسوخ فی العلم رکھا ہے اس کے برخلاف ان کی مرادوں کے درپے ہونے کا نام علم اور تحقیق نہیں رکھا بلکہ زیغ اور فطرت کی کجی قرار دیا ہے۔ اسی اصول کے ماتحت آپ احادیث نبویہ پڑھتے جائیے اور عالم غیب کے مباحث کو انبیاء علیہم السلام کے اعتماد و وثوق پر تسلیم کرتے چلے جائیے۔ هٰذا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ فَاتَّبِعُوْهُ.

یہ بات قابل یادداشت ہے کہ ایمان کی تمام روح صفت یقین ہے اور یقین اسی وقت قابل تعریف ہوسکتا ہے جب کہ عالم غیب پر ہو ورنہ اپنے مشاہدہ پر یقین کرنا بدیہی بات ہے۔ اسی لیے فرمایا ﴿وَلِيَعْلَمَ اللّٰهُ مَنْ يَّنْصُرُهٗ وَ رُسُلَهٗ بِالْغَيْبِ﴾ (الحدید: ۲۵) یعنی دیکھنا تو یہ ہے کہ خدا اور رسول کے دین کی تائید بن دیکھے کون کون کرتا ہے''۔ خدا کے مقدس فرشتے عالم غیب کا مشاہدہ کرتے ہیں اگر وہ خدا تعالیٰ کے حکم سے سرتابی نہیں کرتے تو ان کا کمال کیا ہے۔ کمال یہ ہے کہ عالم غیب کا ذرّہ ذرّہ تحت الحجاب ہو اس پر اس کی تائید ونصرت میں وہ سرگرمی ہو جو عین مشاہدہ میں ہوتی یہ ہے وہ ایمان جو ملائکہ اللہ کے لیے بھی قابل رشک ہے ان کا ایمان، ایمان بالغیب نہیں یہ ایمان ہمارا نصیب ہے۔ یہی وجہ ہے کہ تکلیفاتِ شرعیہ کا بار ڈالنے کے لیے قدرت نے اپنے اور انسان کے درمیان ایک حجابِ غیب ڈال دیا ہے جس کے بعد جنت و دوزخ اور خدا کے فرشتے تو درکنار خود خالق کا بدیہی وجود بھی عالم غیب میں شامل ہو کر رہ گیا ہے۔ قیامت میں یہ حجابِ غیب اٹھا دیا جائے گا اور اسی لیے تکلیفاتِ شرعیہ کا دائرہ بھی ختم ہو جائے گا

نہ عالم کے وجود سے قبل انسان مکلّف تھا نہ عالم کے فنا کے بعد مکلّف رہے گا- دائرۂ تکلیف صرف غیب کی تاریکی تک محدود ہے- اسی عارضی حجاب نے عالم غیب کو نظری بنا رکھا ہے ورنہ جو آج نظری ہے وہ کل یقینی تھا اور قیامت کے بعد پھر یقینی بن جائے گا موجودہ تردد و انکار جو کچھ بھی ہے وہ صرف اس حجابِ غیب کا ثمرہ ہے- انبیاء علیہم السلام صرف اس لیے آتے ہیں کہ جو کچھ اس حجابِ غیب کے ماوراء ہے اس کو بتادیں- اسی لیے ان کی حیثیت صرف ایک مبلغ اور مذکر کی ہوتی ہے- نہ غیب کے علوم حاصل کرنے میں وہ خود دماغ سوزی کرتے ہیں اور نہ دوسروں کو اس کی ترغیب دیتے ہیں پھر جو علوم از خود قدرت ان پر فائز کردیتی ہے ان کو وہ کسی بخل کے بغیر سب کو سکھا دیتے ہیں ﴿وَ مَا هُوَ عَلَى الْغَيْبِ بِضَنِيْنٍ﴾ (التکویر:۲۴) جو دلائل کی پرخار وادی میں گرفتار ہے وہ بحث زیادہ کرتا ہے اور عمل کم گویا مشقت سفر زیادہ اٹھاتا ہے اور منزل کم طے کرتا ہے- پھر یہ بھی ٹھیک معلوم نہیں ہوتا کہ اس کا رخ صحیح مقصد کی طرف بھی ہوتا ہے یا نہیں اسلام نے مختصر عمر میں آخرت کی طویل منزل طے کرنے کے لیے یہ تعلیم دی ہے کہ وہ انبیاء علیہم السلام کے اعتماد پر وقت کی تمام فرصت عمل میں صرف کرڈالے-

یہ بھی زیر نظر رہنا چاہیے کہ اس عنوان کے تحت احادیث کا منشا جن میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھے بغیر ایمان لانے والوں کی بہت بڑی فضیلت مذکور ہے یہی ہے کہ اس جماعت کے لیے رسول کی ذاتِ اقدس بھی گویا عالم غیب ہی میں شامل ہوگئی ہے- اور اس حیثیت سے ان کا ایمان اور غیب در غیب بن گیا ہے اس کو جزئی فضیلت کا صرف ایک اسلوب بیان سمجھنا چاہیے- ورنہ دراصل رسول کی ذات کسی حال میں بھی عالم غیب میں شمار نہیں ہوتی وہ قطعی طور پر عالم محسوسات میں داخل ہوتی ہے- البتہ اس کی رسالت ہر حالت میں عالم غیب کا ایک آبدار گوہر ہوتی ہے جس پر ایمان لانے میں رسولؐ کی شخصیت بلاشبہ بڑی حد تک معین ہوتی ہے چونکہ اس کی وفات کے بعد یہ مساعدت باقی نہیں رہتی اور صرف عالم غیب کا حصہ یعنی اس کی رسالت باقی رہ جاتی ہے اس لیے اس پر ایمان لانا اس جزئی فضیلت کا موجب بن جاتا ہے اور اسی معنی سے رسول پر ایمان کو ایمان بالغیب کہہ دیا جاتا ہے-



(۲۵۲) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طُوْبٰى لِمَنْ اٰمَنَ بِیْ وَرَاٰنِیْ مَرَّةً وَ طُوْبٰى لِمَنْ اٰمَنَ بِیْ وَ لَمْ يَرَنِیْ سَبْعَ مَرَّاتٍ.

(۲۵۲) انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے مجھے دیکھا اور مجھ پر ایمان لایا اس کو تو ایک بار مبارک باد اور جس نے مجھے نہیں دیکھا اور پھر ایمان لایا اس کو بار بار مبارک باد- (احمد)

(رواہ احمد و ذکرہ السیوطی فی الجامع الصغیر و رمزلہ بالصحۃ و نقل العزیزی عن شیخہ تصحیحہ. و اورد الحافظ السیوطی جمیع طرقہ فی الجامع الصغیر و رمزلھا بالحسن)

(۲۵۳) عَنْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ كُنَّا عِنْدَ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ مَسْعُوْدٍؓ جُلُوْسًا فَذُكِرَ اَصْحَابُ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ مَا سَبَقُوْنَا بِهٖ فَقَالَ عَبْدُاللّٰہِ اِنَّ اَمْرَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ بَيِّنًا لِمَنْ رَاٰهُ وَ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ غَيْرُهٗ مَا اٰمَنَ اَحَدٌ قَطُّ اِيْمَانًا اَفْضَلَ مِنْ اِيْمَانٍ بِغَيْبٍ ثم قرأ (الٓمّٓ ذٰلِكَ الْكِتَابُ لَا رَيْبَ فِيْهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ اِلٰى قوله المفلحون).

(۲۵۳) عبدالرحمٰن بن یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ ہم عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین اور ان کے فضائل کا تذکرہ چھڑ گیا اس پر عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صداقت ہر اس شخص کے سامنے جس نے آپؐ کو دیکھا تھا بالکل صاف اور عیاں تھی- اس ذات کی قسم جس کے سوا خدا کوئی نہیں- کوئی شخص ایمان نہیں لایا جس کا ایمان بن دیکھے ایمان سے افضل ہو' پھر اس کے ثبوت میں انہوں نے یہ آیت پڑھی (الٓمّٓ یہ کتاب ہے اس میں کوئی شک وشبہ نہیں' متقیوں کے لیے ہدایت ہے جو غیب پر ایمان رکھتے ہیں) (حاکم ابن کثیر)

(ھکذا رواہ ابن ابی حاتم و ابن مردویہ و الحاکم فی مستدرکہ من طرق عن الاعمش بہ فی التفسیر و قال صحیح علی شرط الشیخین)

---

ے ترجمان السنہ جلد اول دو حدیثوں کا ایک ہی نمبر (۹۴ الف اور ۹۴ ب) لکھا ہوا ہے اس لیے جلد ثانی کے شروع میں حدیثوں کے نمبروں میں ایک عدد بڑھا دیا گیا ہے اور بجائے ۲۵۱ کے اس کو ۲۵۲ سے شروع کیا گیا ہے-

(۲۵۲) * مسند ابوداؤد طیالسی میں یہ حدیث حضرت ابن عمرؓ سے بھی منقول ہے اس کی ابتداء میں اتنا قصہ اور مذکور ہے کہ ایک شخص ان کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے بڑی حسرت کے انداز میں عرض کیا کہ آپ لوگوں نے تو اپنی ان آنکھوں سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے روئے انور کی زیارت کی ہے- انہوں نے فرمایا جی ہاں- اس پر اس شخص نے کہا مبارک ہو اس پر حضرت ابن عمرؓ نے فرمایا تو لیجئے آپ بھی مجھ سے ایک ایسی حدیث سن لیجئے جو میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے خود سنی ہے اس کے بعد حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اسی حدیث کا مضمون ذکر کیا صرف اتنا فرق ہے کہ آخر میں سبع مرات کی بجائے ثلاث مرات کا لفظ ہے- (دیکھو درمنثور ج ا ص ۲۷)

(۲۵۳) * اس میں کیا شبہ ہے کہ صحابہ کرامؓ اپنی سابقیت' دین کی بروقت نصرت اور مشاہدہ و مغازی میں صبر و استقامت کی وہ مثال دنیا میں قائم کر گئے ہیں کہ اب ان کے مقابلہ میں تمام امت میں سے کسی کا کوئی عمل بھی قابل ذکر نہیں ہوسکتا اس لیے ان کے فضائل کا ﷺ ....

2 (۲۵۴) عَنْ اَبِیْ مُحَیْرِیْزٍ قَالَ قُلْتُ لِاَبِیْ جُمْعَةَ رَجُلٍ مِنَ الصَّحَابَةِ حَدِّثْنَا حَدِیْثًا سَمِعْتَهٗ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَعَمْ اُحَدِّثُکُمْ حَدِیْثًا جَیِّدًا تَغَدَّیْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَ مَعَنَا اَبُوْ عُبَیْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ فَقَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هَلْ اَحَدٌ خَیْرٌ مِنَّا؟ اَسْلَمْنَا مَعَکَ وَ جَاهَدْنَا مَعَکَ قَالَ نَعَمْ قَوْمٌ یَکُوْنُوْنَ مِنْ بَعْدِکُمْ یُؤْمِنُوْنَ بِیْ وَ لَمْ یَرَوْنِیْ.

(رواہ احمد و اخرجہ طرقہ الحافظ ابن کثیر و اخرجہ الحاکم وصححہ و لم)

(۲۵۴) ابومحیریزؒ بیان کرتے ہیں کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی ابوجمعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا آپ ہمیں کوئی ایسی حدیث سنایئے جو آپ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے خود سنی ہو- انہوں نے فرمایا بہت اچھا لو میں تم سے ایک بہت عمدہ حدیث بیان کرتا ہوں- ایک مرتبہ ہم نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صبح کا کھانا کھایا اس وقت ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی ہمارے ہمراہ تھے- انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا ہم سے بھی کوئی اور قوم بہتر ہوسکتی ہے- ہم آپ پر ایمان لائے ہم نے آپ کے ساتھ جہاد کئے- آپ نے فرمایا ہاں ایک قوم ہوگی جو تمہارے بعد میں آئے گی وہ بغیر دیکھے مجھ پر ایمان لے آئے گی- (احمد- حاکم- ابن کثیر)

(۲۵۵) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَ دِدْتُ اَنِّیْ لَقِیْتُ اِخْوَانِیْ قَالَ فَقَالَ اَصْحَابُ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَحْنُ اِخْوَانُکَ قَالَ اَنْتُمْ اَصْحَابِیْ وَ لٰکِنْ اِخْوَانِیَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا بِیْ وَ لَمْ یَرَوْنِیْ.

(رواہ احمد و رمزلہ السیوطی بالصحۃ و قال العزیزی فی شرحہ و اسنادہ حسن)

(۲۵۵) حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے تمنا ہے کہ میں اپنے بھائیوں سے ملتا- صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین نے عرض کیا ہم بھی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے (خادم اور) اسلامی بھائی ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم تو میرے صحابہ ہو اور بھائی وہ لوگ ہیں جو دیکھے بغیر مجھ پر ایمان لائیں گے-

(اس حدیث کو احمد نے روایت کیا ہے)

---

ﷺ.... تذکرہ بالکل برمحل اور بجا تھا لیکن حضرت ابن مسعودؓ چونکہ اس مقدس جماعت کے خود بھی ایک ممتاز فرد تھے ان کی شانِ تواضع نے اپنے منہ پر اپنی تعریف سنی گوارا نہ کی اور آئندہ امت کے لیے بھی ایک ایسی امتیازی فضیلت ذکر کردی جس سے یہ شبہ گزرنے لگا کہ میدان فضیلت میں اگر وہ صحابہؓ سے پیش پیش نہیں تو ان سے بہت پیچھے بھی نہیں- ایمان بالغیب کی جو صفت یہاں ذکر کی گئی ہے صحابہ کرامؓ اس میں بھی بقیہ امت سے پیش گام تھے لیکن رسول کی پر از صدق و صفا شخصیت چونکہ ان ضعفاءِ امت کے سامنے نہ ہوگی اس لیے اس بزرگ ہستی کو ان کے دل بڑھانے کا ایک موقعہ ہاتھ آ گیا تھا- (درمنثور میں بعینہ یہ مکالمہ حارث بن قیسؓ اور ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے درمیان ذکر کیا ہے- (دیکھو ج ۱ ص ۲۶)

(۲۵۵) ✻ یعنی تمہیں تو اخوت کے ساتھ میری صحبت کا شرف بھی حاصل ہے اور اس وقت بھائی سے میری مراد وہ لوگ ہیں جو مجھ پر آئندہ ایمان لائیں گے انہیں رشتۂ ایمانی کی وجہ سے صرف اخوت تو حاصل ہوگی مگر شرف صحبت نصیب نہ ہوگا-

2

(٢٥٦) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ مِنْ اَشَدِّ اُمَّتِیْ لِیْ حُبًّا نَاسٌ یَکُوْنُوْنَ بَعْدِیْ یَوَدُّ اَحَدُهُمْ لَوْرَاٰنِیْ بِاَهْلِهٖ وَ مَالِهٖ. (رواہ مسلم)

(۲۵۶) ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت میں مجھ سے زیادہ محبت رکھنے والے افراد تو وہ ہیں جو میرے بعد آئیں گے اور یہ تمنا کریں گے کہ اپنا گھر بار اور مال سب قربان کر کے کسی طرح مجھ کو دیکھ پاتے۔ (مسلم)

(٢٥٧) عَنْ اَبِیْ عَبْدِالرَّحْمٰنِ الْجُهَنِیِّ قَالَ بَیْنَا نَحْنُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ طَلَعَ رَاکِبَانِ فَلَمَّا رَاٰهُمَا قَالَ کِنْدِیَّانِ مَذْحِجِیَّانِ حَتّٰی اَتَیَاهُ فَاِذَا رِجَالٌ مِنْ مَذْحِجٍ قَالَ فَدَنَا اِلَیْهِ اَحَدُهُمَا لِیُبَایِعَهٗ قَالَ فَلَمَّا اَخَذَ بِیَدِهٖ قَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَرَأَیْتَ مَنْ رَاٰکَ فَاٰمَنَ بِکَ وَ صَدَّقَکَ وَ اتَّبَعَکَ مَا ذَا لَهٗ قَالَ طُوْبٰی لَهٗ قَالَ فَمَسَحَ عَلٰی یَدِهٖ فَانْصَرَفَ ثُمَّ اَقْبَلَ الْاٰخَرُ حَتّٰی اَخَذَ بِیَدِهٖ لِیُبَایِعَهٗ قَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَرَأَیْتَ مَنْ اٰمَنَ بِکَ وَ صَدَّقَکَ وَ اتَّبَعَکَ وَ لَمْ یَرَکَ قَالَ طُوْبٰی لَهٗ ثُمَّ طُوْبٰی لَهٗ ثُمَّ طُوْبٰی لَهٗ قَالَ فَمَسَحَ عَلٰی یَدِهٖ فَانْصَرَفَ. (رواہ احمد والدولابی و البغوی و رجاله من رجال الصحیح)

(۲۵۷) ابوعبدالرحمٰن جہنیؓ روایت کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے تھے کہ دو سوار (سامنے سے آتے) نظر آئے۔ جب آپؐ نے ان کو دیکھا تو فرمایا یہ دونوں کندہ کے باشندے اور مذحج قبیلہ کے لوگ معلوم ہوتے ہیں جب وہ آ گئے تو اس قبیلہ کے کئی آدمی اور تھے۔ راوی کہتا ہے کہ ان میں ایک شخص بیعت کے لیے آپؐ کے قریب آیا جب اس نے آپؐ کا دست مبارک ہاتھ میں لیا تو بولا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جس نے آپؐ کی زیارت کی، آپؐ پر ایمان لے آیا اور آپؐ کا اتباع بھی کیا فرمائیے اس کو کیا ملے گا۔ آپؐ نے فرمایا اس کے لیے مبارک ہو۔ یہ سن کر تبرکاً اس نے آپؐ کے دست مبارک پر ہاتھ پھیرا اور بیعت کر کے چلا گیا پھر دوسرا آگے بڑھا اس نے بھی بیعت کے لیے آپؐ کا ہاتھ، ہاتھ لیا اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جس نے آپؐ کو نہیں دیکھا اور آپؐ پر ایمان لے آیا، آپؐ کی تصدیق کی اور آپ کا اتباع بھی کیا فرمائیے اس کو کیا ملے گا؟ آپؐ نے فرمایا اس کو مبارک ہو، مبارک ہو، مبارک ہو (تین بار مبارک باد دی) اس نے بھی آپؐ کے دست مبارک پر ہاتھ پھیرا اور بیعت کر کے چلا گیا۔ (احمد)

---

(۲۵۶) * رحمۃ للعالمینؐ کی یہ صرف ایک قدر دانی اور ہمت افزائی کی بات تھی کہ آپؐ نے آنے والی امت کے لیے بھی ایک سامانِ تسلی چھوڑ دیا ہے اور وہ یہ کہ اگر وہ آپؐ کے شرفِ دیدار سے محروم رہ گئی تو غم نہ کھائے اصل شرافت سے وہ بھی محروم نہیں ہے شرافت کا اصل رشتہ محبت و ایمان ہے۔ شرافت دیدار بھی اسی وقت شرافت شمار ہوتی ہے جب کہ اسی رشتہ ایمانی کے ساتھ ہو۔ اسی رشتہ سے صحابہؓ نے میدانِ فضائل جیتے اور اسی رشتہ سے آئندہ امت بھی فضائل و کمالات کے بڑے بڑے میدان جیت سکتی ہے۔ یہ رشتہ صحابہؓ کو تو دیکھ کر حاصل ہوا اور بے شک ان کا ایک بڑا کمال تھا لیکن ایک حیثیت سے یہ کمال بھی کچھ کم نہیں کہ دیکھے بغیر وہی جذبہ جاں نثاری اسی نمونہ کے ایثار و قربانی کا ذوق ان کو حاصل ہو جائے جو دیکھنے والوں کو حاصل تھا۔ اگر اس قسم کی ہمت افزائی کے کلمات احادیث میں نہ آتے تو آنے والی امت لیے یہ بڑے اضطراب و بے چینی کا موجب بن جاتا۔

(٢٥٨) عَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَیُّ الْخَلْقِ اَعْجَبُ اِلَيْكُمْ اِيْمَانًا قَالُوْا الْمَلَائِكَةُ قَالَ وَ مَا لَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ وَ هُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ قَالُوْا فَالنَّبِيُّوْنَ قَالَ وَ مَا لَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ وَ الْوَحْیُ يَنْزِلُ عَلَيْهِمْ قَالُوْا فَنَحْنُ قَالَ وَ مَا لَكُمْ لَا تُؤْمِنُوْنَ وَ اَنَا بَيْنَ اَظْهُرِكُمْ قَالَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلَا اِنَّ اَعْجَبَ الْخَلْقِ اِلَیَّ اِيْمَانًا لَقَوْمٌ يَكُوْنُوْنَ مِنْ بَعْدِكُمْ يَجِدُوْنَ صُحُفًا فِيْهَا كِتَابٌ يُؤْمِنُوْنَ بِمَا فِيْهَا.

(٢٥٨) عمرو بن شعیب اپنے والد وہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارے نزدیک ایمان کے لحاظ سے کس کا ایمان زیادہ قابل تعجب ہے؟ انہوں نے عرض کیا فرشتوں کا۔ آپؐ نے فرمایا کیوں انہیں کیا ہوا کہ وہ ایمان نہ لائیں جب کہ وہ اپنے پروردگار کے حضور ہی میں ہمہ وقت حاضر ہیں۔ صحابہ نے عرض کیا تو پھر خدا کے نبیوں کا آپؐ نے فرمایا وہ کیوں ایمان نہ لائیں جب کہ خدا کی وحی ان پر اترتی ہے۔ صحابہ نے عرض کیا اچھا تو پھر ہمارا۔ آپؐ نے فرمایا تم کیوں ایمان نہ لاؤ جب کہ میں تمہارے درمیان موجود ہوں۔ اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سن لو میرے نزدیک تو سب سے زیادہ قابل تعجب ایمان ان لوگوں کا ہے جو تمہارے بعد آئیں گے ان کو صرف چند اوراق ملیں گے اس میں ایک مقدس کتاب ہوگی وہ جو کچھ اس میں لکھا ہوا پائیں گے اس پر ایمان لے آئیں گے۔ (ابن کثیر)

(قال ابو حاتم الرازی فیہ المغیرۃ بن قیس البصری و ھو منکر الحدیث قال الحافظ ابن کثیر و لکن قدروی ابو یعلیٰ فی مسندہ و ابن مردویہ فی تفسیرہ و الحاکم فی مستدرکہ من حدیث محمد بن ابی حمید و فیہ ضعف عن زید بن اسلم عن ابیہ عن عمر عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم و قال الحاکم صحیح الاسناد و لم یخرجاہ و قدروی نحوہ عن انس بن مالک مرفوعا و اللہ تعالیٰ اعلم قال الذھبی محمد بن ابی حمید ضعفوہ)

---

(٢٥٨) * یہاں آئندہ امت کے ایمان کو قابل تعجب کہا گیا ہے افضل نہیں کہا گیا اور جہاں افضل کہہ دیا گیا ہے وہاں بھی اسی تعجب کا اظہار منظور ہے۔ اس حدیث کا خلاصہ یہ ہے کہ فرشتے اور تم لوگ اگر ایمان رکھتے ہو تو اس کے اسباب بھی ان کے اور تمہارے سامنے موجود ہیں فرشتے تو براہ راست بارگاہ احدیت کا مشاہدہ کرتے ہیں ان کا ایمان تو ایمان بالغیب ہی نہیں انبیاء علیہم السلام کا ایمان اگرچہ ایمان بالغیب ہے مگر ان کی متکفل و مربی خود قدرت ہوتی ہے ان کا تعلق عالم غیب سے اگرچہ پس پردہ ہو مگر پھر براہ راست ہوتا ہے تمہارا معاملہ بھی صاف ہے یعنی عالم غیب اگرچہ بلاواسطہ تمہاری آنکھوں کے سامنے نہ ہو مگر میں عالم غیب کا بلاواسطہ ترجمان تو تمہاری آنکھوں کے سامنے موجود ہوں۔ مجھے دیکھ کر عالم غیب کا یقین اپنے عینی مشاہدات سے بڑھ کر حاصل کر سکتے ہو۔ اب رہ گئی صرف وہ امت جس کو نہ عالم غیب کا مشاہدہ حاصل ہوگا اور نہ ان کی آنکھوں کے سامنے میری بصیرت افروز ہستی ہوگی۔ ایک خدا تعالیٰ کی مقدس کتاب ہوگی اور اس کے رسول کے کچھ محفوظ اقوال و آثار ہوں گے وہ ان ہی کو دیکھ کر ایمان لے آئے گی ان کا ایمان اگرچہ نامساعدتِ اسباب کی وجہ سے اس درجہ پر نہ ہو لیکن قابل تعجب ضرور ہوگا فضیلت کلی گو تمہیں حاصل ہو لیکن ایک جہت سے فضیلت جزئیہ کے حق دار وہ بھی رہیں گے اور اس پیرایہ سے رحمۃ للعالمینؐ کی ساری کی ساری امت قابل غبطہ بن جائے گی۔ کوئی کسی جہت سے اور کوئی کسی جہت سے اس لیے حدیث میں ارشاد ہے میری امت کی مثال بارش کی سی ہے جس کے متعلق یہ کہنا مشکل ہوتا ہے کہ اس کا پہلا حصہ بہتر تھا یا آخر۔ لله ....

(۲۵۹) عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ نُفَيْرٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ جَلَسْنَا اِلَى الْمِقْدَادِ بْنِ الْاَسْوَدِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَوْمًا فَمَرَّ بِهٖ رَجُلٌ فَقَالَ طُوْبٰى لِهَاتَيْنِ الْعَيْنَيْنِ اللَّتَانِ رَأَتَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاللّٰهِ لَوَدِدْنَا اَنَّنَا رَأَيْنَا مَا رَأَيْتَ وَ شَهِدْنَا مَا شَهِدْتَ فَاسْتُغْضِبَ فَجَعَلْتُ اَعْجَبُ، مَا قَالَ اِلَّا خَيْرًا، ثُمَّ اَقْبَلَ عَلَيْهِ فَقَالَ مَا يَحْمِلُ الرَّجُلَ عَلٰى اَنْ يَتَمَنّٰى مَحْضَرًا غَيَّبَهُ اللّٰهُ عَنْهُ لَايَدْرِىْ لَوْشَهِدَهٗ كَيْفَ يَكُوْنُ فِيْهِ وَاللّٰهِ لَقَدْ حَضَرَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

(۲۵۹) عبدالرحمٰن بن جبیر روایت کرتے ہیں کہ میرے والد نے بیان کیا ایک دن ہم مقداد بن الاسودؓ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے ایک شخص ان کے پاس سے گذرا اور (انہیں دیکھ کر) بولا یہ دو آنکھیں مبارک ہوں جنہوں نے خدا کے رسول کی زیارت کی ہے۔ خدا کی قسم ہمیں تمنا ہوتی ہے کہ جو نظارہ آپ نے دیکھا ہم بھی اپنی آنکھوں سے دیکھتے اور جن مقامات میں آپ نے شرکت کی ہم بھی شرکت کرتے (یہ سن کر) مقداد غصہ میں بھر گئے مجھے بڑا تعجب ہوا کہ اس بے چارے نے کوئی بری بات تو کہی نہ تھی اچھی ہی بات کہی تھی (پھر انہیں غصہ کیوں آیا) اس کے بعد اُس کی طرف متوجہ ہو کر بولے اس شخص کو کیا داعیہ پیش آیا کہ یہ ایسے زمانہ میں موجود ہونے کی تمنا کرتا ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے اس کو پیدا نہیں کیا۔ کیا خبر اگر وہ اس زمانہ میں ہوتا تو اس کے صبر و استقلال کا حال کیا ہوتا۔ خدا کی قسم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ایسے لوگ بھی

---

☜ .... یہ حدیث طبرانی نے حضرت ابن عباسؓ سے بھی روایت کی ہے اس کے شروع میں یہ قصہ بھی منقول ہے کہ ایک دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا پانی ہے؟ لوگوں نے عرض کیا نہیں پھر آپؐ نے پوچھا، اچھا کوئی مشک ہے لوگ مشک لے آئے اور آپؐ کے سامنے رکھ دی۔ آپؐ نے اس پر اپنا دست مبارک رکھا اور اپنی انگلیاں پھیلا دیں۔ ان کے درمیان سے پانی اس طرح پھوٹ کر بہنے لگا جیسا حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عصا کے ذریعہ سے بہہ گیا تھا۔ آپؐ نے فرمایا بلال آواز دے دو کہ لوگ وضو کر لیں۔ اور لوگ تو وضو کرنے میں مصروف ہو گئے مگر حضرت ابن مسعودؓ تھے کہ ان کو اس پانی کے پینے کی فکر لگ رہی تھی جب سب لوگ وضو سے فارغ ہو گئے تو آپؐ نے ان کو صبح کی نماز پڑھائی اور اس کے بعد اپنے صحابہؓ سے وہ سوال کیا جو یہاں مذکور ہے۔ (درمنثور ج ۱ ص ۲۶)

(۲۵۹) * حدیث کا حاصل یہ ہے کہ ہر شخص کو صحابیت کی تمنا کرنا آدابِ دعا سے تجاوز کرنا ہے بلاشبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں فضائل و کمالات کے بڑے سے بڑے خزانے لٹائے جا رہے تھے مگر ان کے لیے اتنی ہی بڑی قربانیاں بھی درکار تھیں۔ العطایا علی متن البلایا۔ اگر وہ فضائل و کمالات ان کے حصہ میں آئے تو وہ ایثار و قربانیاں بھی ان ہی کو دینی پڑیں۔ اب بعد کی امت کے دلوں میں ان کمالات کی ہوس تو اٹھتی ہے مگر ان قربانیوں کے لیے آمادگی بھی ہے؟ وہ دور ایک ایسا نازک دور تھا کہ ایک شخص صحابیت کا فخر بھی حاصل کر سکتا تھا اور ذرا سی لغزش سے رسول کے دشمنوں کی فہرست میں بھی شمار ہو سکتا تھا۔ قرآن کریم کا دورِ نزول اپنی آنکھوں سے دیکھنا بے شک بڑی نعمت تھی لیکن دوسری طرف یہ بھی دیکھنا پڑتا تھا کہ اس کے نزول کے بعد آپس کے رشتے ناطے ٹوٹ رہے ہیں باپ بیٹے سے خاوند بی بی سے جدا ہو رہا ہے اس نازک مرحلہ کی بجائے جس کو آسانی کے ساتھ ایمان نصیب ہو گیا اس کو شکر کرنا چاہیے اور اس دور کی تمنا نہ کرنی چاہئے جس میں فضائل کے ساتھ بہت سے خطرات بھی تھے۔ یہ رضا بقضاء کی منزل ہے جو پہنچ جائے وہی ان رموز کو جان سکتا ہے۔ ابتداء عشق کے سوز و گداز رکھنے والے بھلا اس سے کب آشنا ہو سکتے ہیں۔

عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَقْوَامٌ اَکَبَّھُمُ اللّٰہُ عَلٰی مَنَاخِرِھِمْ فِیْ جَھَنَّمَ لَمْ یُجِیْبُوْہُ وَ لَمْ یُصَدِّقُوْہُ اَوَلَا تَحْمَدُوْنَ اللّٰہَ اِذْ اَخْرَجَکُمْ لَا تَعْرِفُوْنَ اِلَّا رَبَّکُمْ مُصَدِّقِیْنَ لِمَا جَاءَ بِہٖ نَبِیُّکُمْ قَدْ کُفِیْتُمُ الْبَلَاءَ بِغَیْرِکُمْ وَ اللّٰہِ لَقَدْ بَعَثَ اللّٰہُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَلٰی اَشَدِّ حَالٍ بَعَثَ عَلَیْھَا نَبِیًّا مِنَ الْاَنْبِیَاءِ فِیْ فَتْرَۃٍ وَ جَاھِلِیَّۃٍ مَا یَرَوْنَ اَنَّ دِیْنًا اَفْضَلَ مِنْ عِبَادَۃِ الْاَوْثَانِ فَجَاءَ بِفُرْقَانٍ فَرَّقَ بِہٖ بَیْنَ الْحَقِّ وَ الْبَاطِلِ وَ فَرَّقَ بَیْنَ الْوَالِدِ وَ وَلَدِہٖ حَتّٰی اَنْ کَانَ الرَّجُلُ لَیَرٰی وَالِدَہٗ وَ وَلَدَہٗ وَ اَخَاہُ کَافِرًا وَ قَدْ فَتَحَ اللّٰہُ قُفْلَ قَلْبِہٖ لِلْاِیْمَانِ یَعْلَمُ اَنَّہٗ اِنْ ھَلَکَ دَخَلَ النَّارَ فَلَا تَقَرُّ عَیْنُہٗ وَ ھُوَ یَعْلَمُ اَنَّ حَبِیْبَہٗ فِی النَّارِ وَ اَنَّھَا الَّتِیْ قَالَ اللّٰہُ عَزَّوَجَلَّ (اَلَّذِیْنَ یَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا ھَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَ ذُرِّیّٰتِنَا قُرَّۃَ اَعْیُنٍ).

(رواہ احمد ذکرہ الحافظ ابن کثیر فی تفسیرہ و قال اسنادہ صحیح)

موجود تھے جن کو اللہ تعالیٰ نے منہ کے بل دوزخ میں گرا دیا ہے اس لیے کہ انہوں نے آپؐ کی دعوت کو قبول نہیں کیا اور آپؐ کی تصدیق نہیں کی تم ایسے زمانہ میں اپنے ہونے کی تمنائیں تو کرتے ہو اور اس پر خدا کا شکر ادا نہیں کرتے کہ اس نے تمہیں ایسے زمانہ میں پیدا کیا ہے جب کہ ہوش سنبھالتے ہی تم نے اپنے پروردگار کو پہچان لیا اور جو دین تمہارا نبی لے کر آیا اس کی تصدیق کی (یعنی اسلام پر ہی پیدا ہوئے) اس راہ کی مصیبتیں دوسروں نے اٹھائیں اور تم ان سے محفوظ رہے- خدا کی قسم اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو زمانہ فترت و کفر کے ان سخت سے سخت حالات میں بھیجا ہے جن میں آپؐ سے پیشتر اپنے نبیوں میں کسی نبی کو نہیں بھیجا وہ ایسا زمانہ تھا جب کہ لوگوں کے نزدیک بت پرستی سے بہتر کوئی دین نہ تھا اس وقت آپؐ ایک ایسی کتاب لے کر آئے جس نے حق و باطل کو بھی جدا کر دیا مگر بیٹا اور اس کے باپ کے درمیان بھی جدائی کا باعث بھی وہی کتاب بنی- یہاں تک کہ ایک شخص جس کے دل کا قفل اللہ تعالیٰ نے ایمان لانے کے لیے کھول دیا تھا اپنی آنکھوں سے دیکھا کرتا تھا کہ (وہ خود تو مسلمان ہے اور) اس کا باپ بیٹا اور بھائی کافر ہیں- اسے یقین تھا کہ اگر وہ اسی حالت پر مر گئے تو دوزخ میں جائیں گے پھر اس یقین کے بعد کہ اس کے یہ پیارے پیارے عزیز دوزخ میں جائیں گے اس کی آنکھیں بھلا کیسے ٹھنڈی رہ سکتی تھیں- یہی بات ہے جو اللہ تعالیٰ نے آیت ذیل میں ارشاد فرمائی ہے- (جو لوگ یہ دعا مانگتے ہیں- اے ہمارے پروردگار ہماری بیبیوں اور اولاد کی طرف سے ہماری آنکھیں ٹھنڈی فرما دے)- (احمد)

(۲۶۰) عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ بَیْنَمَا رَجُلٌ یَسُوْقُ بَقَرَۃً اِذْاَعْیٰی فَرَکِبَھَا فَقَالَتْ اِنَّا لَمْ نُخْلَقْ لِھٰذَا اِنَّمَا خُلِقْنَا بِحِرَاثَۃِ

(۲۶۰) ابوہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص بیل لیے جا رہا تھا جب تھک گیا تو بیل پر سوار ہو گیا (قدرت نے اس بیل کو گویائی عطا کر دی) اور وہ بولا سواری کے لیے تو ہم پیدا نہیں کیے گئے ہم تو صرف زمین میں کھیتی کے کام کے لیے پیدا کیے

---

(۲۶۰) ٭ حیوانات کا اپنی زبان میں کلام کرنا تو معروف و مشہور بات ہے لیکن ایسی زبان میں کلام کرنا جو انسانوں کے درمیان مستعمل ہو- سردست ہمارے حواس کے ادراک سے باہر ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہاں خود بھی اس کی تصدیق فرمائی اور ابوبکرؓ و عمرؓ کی غیبت میں ان کی جانب سے بھی اس کی تصدیق فرما دی- گویا آپؐ کو ان پر اتنا اعتماد تھا کہ جس امر کی تصدیق آپؐ فرما لیں پھر وہ ....

الْاَرْضِ فَقَالَ النَّاسُ سُبْحَانَ اللّٰهِ بَقَرَةٌ تَكَلَّمُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاِنِّىْ اُؤْمِنُ بِهٖ اَنَا وَ اَبُوْبَكْرٍ وَ عُمَرُ وَ مَا هُمَا ثَمَّ وَ قَالَ بَيْنَمَا رَجُلٌ فِىْ غَنَمٍ لَهٗ اِذْعَدَا الذِّئْبُ عَلٰى شَاةٍ مِنْهَا فَاَخَذَهَا فَاَدْرَكَهَا صَاحِبُهَا فَاسْتَنْقَذَهَا فَقَالَ لَهُ الذِّئْبُ فَمَنْ لَهَا يَوْمُ السَّبُعِ يَوْمَ لَارَاعِىَ لَهَا غَيْرِىْ فَقَالَ النَّاسُ سُبْحَانَ اللّٰهِ ذِئْبٌ يَتَكَلَّمُ فَقَالَ اُؤْمِنُ بِهٖ اَنَا وَ اَبُوْبَكْرٍ وَ عُمَرُ وَ مَا هُمَا ثَمَّ.

(متفق عليه)

گئے ہیں لوگوں نے یہ قصہ سن کر از راہ تعجب کہا سبحان اللہ بیل باتیں کرتا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں بھی اس کی تصدیق کرتا ہوں اور ابوبکرؓ وعمرؓ بھی حالانکہ وہ اس وقت وہاں موجود بھی نہ تھے اس کے بعد ایک اور شخص کا قصہ بیان کیا جو اپنی بکریوں میں تھا کہ ان میں سے ایک بکری پر بھیڑیئے نے حملہ کیا اور اس کو دبا لیا۔ مالک نے اس کا پیچھا کیا اور اپنی بکری کو اس سے چھڑا لیا۔ بھیڑیا بولا' اچھا دیکھوں گا بھلا اس دن اسے کون چھڑانے آتا ہے جس دن صرف درندوں ہی کا راج ہوگا اور سوائے میرے کوئی اور اس کا چرانے والا نہ ہوگا (یہ عالم کی ویرانی کے زمانہ کا قصہ ہے) اس پر لوگوں نے پھر تعجب سے کہا سبحان اللہ' بھیڑیا اور باتیں کرے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں اس کی تصدیق کرتا ہوں اور ابوبکروعمر (رضی اللہ عنہما) بھی حالانکہ اس وقت وہ مجلس میں موجود نہ تھے۔

(متفق علیہ)

---

ﷺ ....خواہ کتنا ہی بعید از عقل کیوں نہ ہو اس کی تصدیق میں یہ جاں نثار بھی کوئی چون و چرا نہیں کریں گے ایک بیل کا کلام کر لینا عقل کے نزدیک کوئی محال امر نہیں صرف عام عادت کے خلاف بات ضرور ہے۔ قیامت سے قبل عالم غیب سے پردہ اٹھنے کا زمانہ جتنا قریب آتا جائے گا اس قسم کی بہت سی اور خلاف عادت باتیں ظاہر ہوتی چلی جائیں گی حتی کہ حدیثوں میں موجود ہے کہ آدمی کے کوڑے کا پھندنا اس سے باتیں کرے گا اس نطق کی حقیقت کیا ہوگی ابھی اس پر بحث کرنا قبل از وقت ہے۔ ہوسکتا ہے کہ قدرت ان میں وقتی اور جزئی شعور پیدا کر دے اور ہوسکتا ہے کہ کسی شعور کے بغیر ان میں تکوینی طور پر نطق عطا فرما دے اور یہ بھی ممکن ہے کہ خود انسان اتنی ترقی کر جائے کہ بہائم کی جس گفتگو کو آج وہ بے معنی سمجھتا ہے کل ان کے معانی سمجھنے پر قادر ہو جائے۔ نباتات بہت دنوں تک غیر ذی روح سمجھے گئے لیکن اب ان کا شمار ذی روح میں ہوگیا ہے۔ ان کی غذا اور صحت و مرض کے مفصل حالات بھی دریافت ہو چکے ہیں تم اپنی بہت محدود معلومات کی بناء پر حیوانات کے کلام سے ابھی سے انکار کرنے میں جلدی نہ کرو' شاید وہ زمانہ آجائے کہ اس کا بھی تم کو اقرار کر لینا پڑے۔

سبحان اللہ شیخین کا ایمان اور عالم غیب پر ان کا یقین کتنا مستحکم و مضبوط تھا کہ جو بات ہم ماننے کے لیے تیار نہیں ہیں خاتم الانبیا علیہم الصلوٰۃ والسلام ان کی طرف سے اس کے ماننے کی ضمانت کر لیتے ہیں۔ اندازہ کرو کہ جب ان معمولی غیوب پر ان کا ایمان یہ ہو تو اور عالم غیب پر ایمان کس درجہ قوی ہوگا۔

ایمان کی حقیقت اور اس کی قیمت یہی ہے کہ نبی کی زبان سے جو کلمہ بھی نکلے ابھی وہ پورا نہ ہو کہ ایک امتی کا قلب اور اس کی زبان دونوں اس کی تصدیق کرنے کے لیے مضطر ہو جائیں۔

(٢٦١) عَنْ عَائِشَةَ قَالَ لَمَّا اُسْرِیَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَی الْمَسْجِدِ الْاَقْصٰی اَصْبَحَ يَتَحَدَّثُ النَّاسُ بِذٰلِکَ فَارْتَدَّ نَاسٌ مِّمَّنْ كَانُوْا بِهٖ وَ صَدَّقُوْهُ وَ سَعَوْا بِذٰلِکَ اِلٰی اَبِیْ بَكْرٍ فَقَالُوْا هَلْ لَّکَ اِلٰی صَاحِبِکَ يَزْعُمُ اَنَّهٗ اُسْرِیَ بِهِ اللَّيْلَةَ اِلٰی بَيْتِ الْمُقَدَّسِ قَالَ لَوْ قَالَ ذٰلِکَ لَقَدْ صَدَقَ قَالُوْا اَوْ تُصَدِّقُهٗ اَنَّهٗ ذَهَبَ اللَّيْلَةَ اِلٰی بَيْتِ الْمُقَدَّسِ وَ جَاءَ قَبْلَ اَنْ يُّصْبِحَ قَالَ اِنِّیْ اُصَدِّقُهٗ فِيْمَا هُوَ اَبْعَدُ مِنْ ذَالِکَ اُصَدِّقُهٗ فِیْ خَبَرِ السَّمَاءِ فِیْ غَدْوَةٍ اَوْ رَوْحَةٍ فَلِذَالِکَ سُمِّیَ اَبُوْبَكْرِ الصِّدِّيْقُ.

(رواہ الحاکم)

(٢٦١) حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ جب شب میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مسجد اقصیٰ تک سفر کا واقعہ پیش آیا (یعنی قصہ معراج) تو اس پر صبح کو لوگوں کے درمیان بڑی چہ میگوئیاں شروع ہو گئیں اور بعض ایمان کے کمزور لوگ جو پہلے آپؐ کی تصدیق کر چکے تھے مرتد بھی ہو گئے اور یہ قصہ لے کر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس پہنچے اور کہنے لگے کہ آپؐ نے اپنے نبی کی بات بھی سنی ان کا گمان ہے کہ وہ آج کی شب بیت المقدس کی سیر کر آئے ہیں۔ ابوبکرؓ نے جواب دیا اگر وہ یہ کہتے ہیں تو بلاشبہ ٹھیک کہتے ہیں۔ لوگوں نے کہا کیا ان کی اس بات کی بھی آپ تصدیق کر لیں گے کہ وہ ایک ہی شب میں بیت المقدس جا کر صبح سے پہلے پہلے واپس بھی آ گئے۔ ابوبکرؓ نے فرمایا میں تو اس سے بھی کہیں بڑھ کر بعید باتوں میں ان کی تصدیق کر چکا ہوں۔ میں آسمان کی خبروں کی بابت ان کی تصدیق کرتا ہوں کہ وہ صبح و شام ان کے پاس آتی ہیں (حالانکہ آسمانوں کی مسافت تو بیت المقدس کی مسافت سے کہیں زیادہ ہے) اسی بات پر ان کا لقب صدیق پڑ گیا تھا۔ (حاکم)

## اليقين الايمان كله

## یقین اور اعتقاد جازم ایمان کی روح ہے

(٢٦٢) عَنْ اَبِیْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ قَالَ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْنَا عَامَ اَوَّلَ عَلَى الْمِنْبَرِ ثُمَّ بَكٰى وَ قَالَ سَلُوا الْعَفْوَ وَ الْعَافِيَةَ فَاِنَّ اَحَدًا لَمْ يُعْطَ بَعْدَ الْيَقِيْنِ خَيْرًا

(٢٦٢) حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات سے ایک سال بعد ایک تقریر فرماتے ہوئے) کہا کہ اس سے پہلے سال آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ کے لیے ہمارے سامنے کھڑے ہوئے تھے یہ کہہ کر ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ زار و قطار رو

---

(٢٦١) * قرآن کریم میں منعم علیہم کے چار گروہ قرار دیئے گئے ہیں سب سے پہلے نبیین پھر صدیقین اس کے بعد شہداء و صالحین۔ صدیق کی فطرت کو نبی کی فطرت سے اتنی مناسبت ہوتی ہے کہ اس کو نبی کی خبروں کی تصدیق میں ایک لمحہ کے لیے بھی کبھی تردد نہیں گزرتا آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے آفتابِ نبوت کے چمک اٹھنے کے بعد تو سب ہی نے آپؐ کی تصدیق کی لیکن ابوبکرؓ وہ تھے جن کو اس کی صداقت میں بوقت طلوع بھی کوئی ادنیٰ تردد نہ تھا۔ حضرت مجدد صاحبؒ نے تحریر فرمایا ہے کہ صدیق اکبرؓ کی وجہ فضیلت ان کے کثرتِ مناقب نہیں بلکہ سبقیت ایمان اور دین کے لیے اقدمیت انفاق اموال اور اوّلیت بذلِ نفس ہے یہ قابل قدر تحقیق ہے۔ (مکتوبات جلد سوم مکتوب ١٧)

(٢٦٢) * یقین اور اعتقاد جازم ایمان کی روح ہے خدا تعالیٰ کی جتنی نعمتیں ہیں وہ سب اس دولت یقین سے کم تر ہیں۔ صحیح بخاری میں حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کا مقولہ مروی ہے ''اليقين الايمان كله'' یقین ہی ایمان کی روح ہے۔ بیہقی نے کتاب الزہد میں ....

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْمُؤْمِنُوْنَ فِي الدُّنْيَا عَلٰى ثَلٰثَةِ اَجْزَاءٍ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ ثُمَّ لَمْ يَرْتَابُوْا وَ جَاهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَ اَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَ الَّذِيْ يَاْمَنُهُ النَّاسُ عَلٰى اَمْوَالِهِمْ وَ اَنْفُسِهِمْ ثُمَّ الَّذِيْ اَشْرَفَ عَلٰى طَمَعٍ تَرَكَهٗ لِلّٰهِ عَزَّوَجَلَّ. (رواہ احمد)

(۲۸۶) عَنْ اَبِيْ بَكْرَةَ اَنَّ رَجُلًا قَالَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاَيْتُ كَاَنَّ مِيْزَانًا نَزَلَ مِنَ السَّمَاءِ فَوُزِنْتَ اَنْتَ وَ اَبُوْبَكْرٍ فَرَجَحْتَ اَنْتَ وَ وُزِنَ اَبُوْبَكْرٍ وَ عُمَرُ فَرَجَحَ اَبُوْبَكْرٍ وَ وُزِنَ عُمَرُ

فرمایا مؤمن دنیا میں تین قسم کے ہیں ایک وہ مؤمن جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لایا پھر اس میں اس نے ذرا شک و تردد نہ کیا اور اپنی جان و مال سے بے دریغ اس کی راہ میں جہاد کیا - دوسرا وہ جس کی طرف سے لوگ اپنی جان و مال کے بارے میں بے خطر رہے - تیسرا وہ (جو اتنی جاں بازی یا اتنی سلامت روی کا ثبوت تو نہ دے سکا لیکن کم از کم یہی کیا کہ جب اس کے سامنے کوئی لالچ کا موقعہ پیش آیا تو اس نے صرف اللہ کے نام پر اس کو چھوڑ دیا - (مسند احمد)

(۲۸۶) ابوبکرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص نے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنا ایک خواب بیان کیا کہ میں نے دیکھا کہ ایک ترازو آسمان سے اتری اس میں آپؐ اور ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تولے گئے تو آپؐ بھاری اترے اس کے بعد ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تولے گئے تو ابوبکرؓ بھاری اترے پھر عمرؓ و عثمانؓ تولے گئے تو عمرؓ بھاری

---

☜ .... لیے لَمْ يَرْتَابُوْا کے ساتھ جَاهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَ اَنْفُسِهِمْ کا لفظ رکھا گیا ہے - گویا جس نے جان و مال میں سے کسی میں بھی دریغ کیا یہ اس کی علامت ہے کہ اس کے ایمان و یقین ہی میں پوری پختگی نہیں ہے - بقیہ دو مراتب بھی اگرچہ بظاہر عمل سے متعلق ہیں مگر درحقیقت ان کا تعلق بھی انسان کے قلبی یقین کے ساتھ ہے -

(۲۸۶) ٭ صاحب مشکوٰۃ نے بحوالہ دارمی حضرت ابوذرؓ سے اسی قسم کا ایک خواب خود صاحب نبوۃؐ کا بھی نقل کیا ہے - آپ نے دیکھا کہ بطحاء مکہ میں دو فرشتے آپ کے پاس آئے ایک تو زمین پر اتر آیا اور دوسرا زمین و آسمان کے درمیان معلق کھڑا رہا پھر ان کے باہم یہ گفتگو شروع ہوگئی کیا یہ وہی نبی ہیں؟ دوسرے نے جواب دیا ہاں وہی ہیں - اس نے کہا اچھا تو پھر ان کو ایک شخص کے مقابلہ میں تول کر دیکھو چنانچہ تولا تو میں بھاری اترا - پھر اس نے کہا اچھا ان کو دس شخصوں کے مقابلہ میں تولو' تو بھی میں ہی بھاری اترا - پھر اس نے کہا اب سو آدمیوں کے مقابلہ میں تولو تو ان کے مقابلہ میں بھی میں ہی بھاری رہا پھر اس نے کہا اچھا اب ہزار کے مقابلہ میں تولو' ان کے مقابلہ میں بھی میں ہی بھاری اترا (آپؐ نے فرمایا کہ) ان کے ہلکے ہونے کی وجہ سے ترازو سے ان کے بکھر بکھر جانے کا جو نقشہ اس وقت نظر آ رہا تھا وہ اب تک میری نظروں کے سامنے ہے - اس پر ایک نے دوسرے سے کہا بھئی ان کے مقابلہ میں اگر ساری امت بھی تول ڈالو گے جب بھی یہی بھاری اتریں گے -

عالم بالا کی اس میزان میں یہ وزن یقین و ایمان ہی کا وزن تھا - نبی اس میں سب سے بھاری اترا - اس کے بعد پھر درجہ بدرجہ صدیقؓ و عمرؓ و عثمانؓ بھاری اترتے رہے - رفع میزان کی تعبیر آپؐ نے خود بنفس نفیس یہ بیان فرمائی کہ خلفاء ثلاثہ کے بعد خلافت نبوۃ کا دور ختم ہوجائے گا اور صرف ملک گیری کا آغاز ہوجائے گا - حضرت علیؓ کا زمانہ اول تو تھا ہی کتنا پھر جتنا کچھ تھا وہ بھی جنگ و جدل کی نذر ہوگیا اور خلفاء ثلاثہ کے دور کا سادہ امن و انصاف پھر نہ لوٹ سکا - حضرت علیؓ کے بعد تو پھر کھلی ہوئی ملک گیری رہ گئی - صَدَقَ اللّٰهُ و رسوله - ☜ ....

وَ عُثْمَانُ فَرَجَحَ عُمَرُ ثُمَّ رُفِعَ الْمِيْزَانُ فَاسْتَاءَ لَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اترے اس کے بعد وہ ترازو اٹھالی گئی - یہ سن کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کچھ آزردہ خاطر ہوئے اور فرمایا کہ یہ ترازو خلافت نبوۃ کی ترازو تھی اس کے

ﷺ .... ملا علی قاری نے شرح فقہ اکبر میں یہاں ایک مفید مضمون تحریر فرمایا - ہم اس کو مع ترجمہ ہدیہ ناظرین کرتے ہیں -

(و المؤمنون مستوون) ای مستاوون (فی الایمان) ای فی اصله (و التوحید) ای فی نفسه و انما قیدنا بهما فان الکفر مع الایمان کالعمی و البصیر و لا شک ان البصراء یختلفون فی قوة البصر و ضعفه فمنهم الاخفش و الاعمش و من یری الخط الثخین دون الرقیق الابزجاجة و نحوها و من یری عن قرب زائد علی العادة و اٰخر بضده و من ههنا قال محمد علی ما تقدم اکره ان یقول ایمانی کایمان جبرئیل علیه السلام بل یقول اٰمنت بما اٰمن به جبرئیل علیه السلام اهـ-

و کذا لا یجوز ان یقول احد ایمانی کایمان انبیاء علیهم السلام و لا ینبغی ان یقول ایمانی کایمان ابی بکر رضی الله تعالی عنه و عمر رضی الله تعالی عنه و امثالهما فان تفاوت نور کلمة التوحید فی قلوب اهلها لا یحصیه الا الله سبحانه فمن الناس من نورها فی قلبه کالشمس و منهم کالقمر و منهم کالکوکب الدری و منهم کالمشعل العظیم و اٰخر کالسراج الضعیف لقوله علیه الصلوة و السلام "و ذلک اضعف الایمان" وقوله علیه الصلوة و السلام المومن القوی احب الی الله من المؤمن الضعیف. و القوة تشمل القوة الظاهرية العملیة و القوة الباطنیة العلمیة و هو علی منوال هذه الانوار فی الدنیا تظهر انوار علومهم و اعمالهم و احوالهم فی العقبی و کلما اشتد نورُ هذه الکلمة و عظمت مرتبتها احرق عن الشبهات و الشهوات بحسب قوتها بحیث ربما وصل الی حال لایصادف شبهة و لا شهوة و لا ذنبا و لا سیئة الا احرقهابل تقول النار جزیا مؤمن فان نورک أطفأ لهبی و من عرف هذا عرف معنی قوله صلی الله علیه وسلم ان الله تعالی حرم علی النار من قال لا اله الا الله یبتغی بذلک وجه الله و قوله علیه السلام لا یدخل النار من قال لا اله الا الله و امثال ذلک مما اشکل علی کثیر من الناس حتی ظنها بعضهم منسوخة و ظنها بعضهم قبل ورودا لا و امر و النواهی و حملها بعضهم علی نار المشرکین و اول بعضهم الدخول بالخلود فان الشارع لم یجعل ذلک حاصلا بمجرد قول اللسان فقط و تأمل حدیث البطاقة فان من المعلوم ان کل موحد له مثل هذه البطاقة و کثیر منهم یدخل النار. (شرح فقه اکبر ص ۷۸)

اصل ایمان اور اصل توحید میں تو تمام مسلمان برابر ہیں لیکن قوت وضعف کے لحاظ سے ان میں مراتب کا بڑا تفاوت ہے - کیونکہ کفر وایمان کی مثال ایسی ہے جیسی ایک بینا اور نابینا کی - دیکھئے دیکھنے والوں کی نظروں میں کتنا اختلاف ہوتا ہے - ایک شخص ہوتا ہے جو صرف رات ہی میں دیکھ سکتا ہے' دن میں نہیں دیکھ سکتا' ایک وہ ہوتا ہے جو دن میں دیکھ تو لیتا ہے مگر بہ دقت' ایک شخص موٹا خط دیکھ سکتا ہے لیکن باریک خط چشمہ کی مدد کے بغیر نہیں دیکھ سکتا - کوئی ہوتا ہے کہ اسے عام عادت سے زیادہ نزدیک فاصلہ سے دیکھنا پڑتا ہے اور کسی کو عام عادت کے خلاف ذرا دور فاصلہ سے دیکھنا پڑتا ہے ان ہی اختلاف مراتب کی وجہ سے امام محمدؒ ....

يَعۡنِيۡ فَسَاءَهٗ ذٰلِکَ فَقَالَ خِلَافَةُ نُبُوَّةٍ ثُمَّ يُؤۡتِي اللّٰهُ الۡمُلۡکَ مَنۡ يَّشَاءُ۔
(رواه الترمذی و ابو داؤد)

بعد (خلافت نبوت توختم ہو جائے گی اور ملک گیری شروع ہو جائے گی اور) خدائے تعالیٰ جس کو چاہے گا اپنا ملک حوالہ کر دے گا۔
(ترمذی-ابوداؤد)

ﷺ.... فرماتے ہیں کہ میں یہ پسند نہیں کرتا کہ کوئی شخص اپنے ایمان کے متعلق یہ تعبیر اختیار کرے کہ میرا ایمان جبرئیل علیہ السلام کے ایمان کی طرح ہے بلکہ اس کو یوں کہنا چاہیے کہ جن چیزوں پر جبرئیل علیہ السلام کا ایمان ہے ان ہی پر میرا بھی ایمان ہے (گویا اتحاد مؤمن بہ اور اعتقادیات میں ہے نہ کہ کیفیت ایمان میں)۔

اسی طرح یہ کہنا بھی درست نہیں کہ میرا ایمان انبیاء علیہم السلام ابوبکرؓ و عمرؓ اور صحابہ کرام جیسا ایمان ہے کیونکہ اہل توحید کے قلوب میں کلمہ توحید کی نورانیت کے لحاظ سے جتنا اختلاف ہے اس کا صحیح اندازہ بجز اللہ تعالیٰ کے کسی کو نہیں ہو سکتا۔کسی کے قلب میں یہ نور آفتاب کی طرح درخشاں ہے۔کسی کے قلب میں چاند کی طرح کسی کے قلب میں روشن ستارے کی طرح اور کسی کے بڑے مشعل کی طرح اور کسی کے ایک ٹمٹماتے چراغ کی طرح۔ان اختلاف مراتب ہی کی وجہ سے آپ نے (اس شخص کے ایمان کے متعلق جو برائی کی اصلاح تو نہیں کرتا مگر اس پر قلبی ناگواری محسوس کرتا ہے) فرمایا ہے کہ یہ ایمان کا سب سے کمزور درجہ ہے اور دوسری حدیث میں ہے کہ مضبوط مؤمن اللہ کو کمزور مؤمن سے زیادہ پیارا ہے۔مرد مؤمن کی یہ قوت صرف اس کی ظاہری قوت کے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ اس کی ظاہری و باطنی یعنی جسمانی و ایمانی دونوں کو شامل ہے لوگوں کے اعمال و ایمان کے انوار میں جو تفاوت دنیا میں ہے یہی تفاوت ان کے انوار کے مابین آخرت میں رہے گا یہ نورِ ایمانی جتنا تیز اور شدید ہوتا ہے اتنا ہی وساوس اور خواہشاتِ نفسانیہ کو وہ زیادہ سوخت کرنے والا ہوتا ہے یہاں تک کہ ایک ایسا وقت بھی آجاتا ہے جب کہ تمام وساوس اور ہر قسم کی خواہشات فناء ہو جاتی ہیں اور چھوٹا بڑا کوئی گناہ باقی نہیں رہتا جس کو جلا کر دہ خاکستر نہیں کر دیتا۔بلکہ اس کے سامنے آتش جہنم بھی یہ چیخنے لگتی ہے کہ اے مؤمن ذرا جلدی سے گذر جا کیونکہ تیرے ایمان کا نور میری بھڑکتی ہوئی لپٹوں کو بجھائے دیتا ہے۔جو شخص یہ مضمون سمجھ لے اسے حسب ذیل حدیثوں کی مرادیں سمجھنا بھی آسان ہو جائے گا۔ارشاد نبوی ہے۔جو شخص کلمہ لا الٰہ الا اللہ صرف اللہ تعالیٰ کی رضا جوئی کے لیے پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر آتش دوزخ حرام کر دیتا ہے ایک اور حدیث میں ارشاد ہے جو شخص لا الٰہ الا اللہ دل سے کہے وہ آتش دوزخ میں نہیں جائے گا۔اسی کے ہم معنی اور بھی حدیثیں ہیں جن کا سمجھنا اکثر لوگوں کو دشوار ہو گیا ہے۔ان حدیثوں کو بعضوں نے تو منسوخ ہی کہہ ڈالا ہے اور کسی نے یہ سمجھا ہے کہ یہ امر و نہی کی تفصیلات کے نزول سے قبل کے ارشادات ہیں۔اور کسی نے آتش سے خاص وہ آتش مراد لی ہے جو صرف کفار کے لیے ہو گی اور کسی نے یہ تاویل کی ہے کہ ان حدیثوں میں ہمیشہ دوزخ میں رہنے کی نفی کی گئی ہے۔مطلقاً دخول کی نفی نہیں۔واقعہ یہ ہے کہ ان تمام حدیثوں میں آتش دوزخ کے حرام ہونے کا حکم صرف کلمہ توحید پڑھنے پر نہیں ہے بلکہ اسی نورِ ایمانی پر ہے جس کا بیان ابھی آپ پڑھ چکے ہیں (اس حدیث کے مضمون پر ذرا غور کیجئے جس میں آتا ہے کہ ایک شخص کا اعمالنامہ تولا جائے گا اور اس کے گناہوں کے ننانوے دفتروں کے مقابلہ میں اس کی نیکی کا صرف ایک پرچہ رکھا جائے گا اور وہ ایک ہی پرچہ ان سب دفتروں کے وزن پر غالب آجائے گا (اس پرچہ میں کلمہ توحید لکھا ہوا ہوگا) یہ بات سب جانتے ہیں کہ یہ کلمہ ہر موحد کے نامۂ اعمال میں موجود ہے اس کے باوجود بہت سے لوگ ایسے ہیں جو دوزخ میں جائیں گے (اس سے معلوم ہوا کہ آتش دوزخ کی حرمت کا مدار صرف اس کلمہ کے تلفظ پر نہیں بلکہ اسی نورِ ایمانی پر ہے جو اعمال کی آبیاری کے بعد قلب مؤمن میں پھوٹنا شروع ہو جاتا ہے۔) (شرح فقہ اکبر)

(۲۸۷) عَنْ اُبَیِّ بْنِ کَعْبٍؓ قَالَ کُنْتُ فِی الْمَسْجِدِ فَدَخَلَ رَجُلٌ یُصَلِّیْ فَقَرَأَ قِرَاءَۃً اَنْکَرْتُھَا عَلَیْہِ ثُمَّ دَخَلَ اٰخَرُ فَقَرَأَ قِرَاءَۃً سِوٰی قِرَاءَۃِ صَاحِبِہٖ فَلَمَّا قَضَیْنَا الصَّلٰوۃَ دَخَلْنَا جَمِیْعًا عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ اِنَّ ھٰذَا قَرَأَ قِرَأَۃً اَنْکَرْتُھَا عَلَیْہِ وَ دَخَلَ اٰخَرُ فَقَرَأَ سِوٰی قِرَاءَۃِ صَاحِبِہٖ فَاَمَرَھُمَا النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَرَأَ فَحَسَّنَ شَأْنَھُمَا فَسُقِطَ فِیْ نَفْسِیْ مِنَ التَّکْذِیْبِ وَلَا اِذْ کُنْتُ فِی الْجَاھِلِیَّۃِ فَلَمَّا رَاٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا قَدْ غَشِیَنِیْ ضَرَبَ فِیْ صَدْرِیْ فَفِضْتُ عَرَقًا وَ کَاَنَّمَا اَنْظُرُ اِلَی اللّٰہِ فَرَقًا فَقَالَ لِیْ یَا اُبَیُّ اُرْسِلَ اِلَیَّ اَنْ اَقْرَأَ الْقُرْاٰنَ عَلٰی حَرْفٍ فَرَدَدْتُ اِلَیْہِ اَنْ ھَوِّنْ عَلٰی اُمَّتِیْ فَرُدَّ اِلَیَّ الثَّالِثَۃَ اِقْرَأْہُ عَلٰی سَبْعَۃِ اَحْرُفٍ وَ لَکَ بِکُلِّ رَدَّۃٍ رَدَدْتُکَھَا مَسْئَلَۃٌ تَسْأَلُنِیْھَا فَقُلْتُ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِاُمَّتِیْ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِاُمَّتِیْ وَ اَخَّرْتُ الثَّالِثَۃَ لِیَوْمٍ یَرْغَبُ اِلَیَّ الْخَلْقُ کُلُّھُمْ حَتّٰی اِبْرَاھِیْمُ عَلَیْہِ السَّلَامُ.

(رواہ المسلم)

(۲۸۷) ابی بن کعبؓ بیان کرتے ہیں کہ میں مسجد میں بیٹھا ہوا تھا کہ ایک شخص نماز کے لیے آیا اور اس نے کچھ نئے طرز سے قرآن کریم پڑھنا شروع کیا- پھر دوسرا شخص آیا اس نے اس سے بھی علیحدہ طرز سے قراءت کی جب ہم نماز سے فارغ ہو گئے تو سب مل کر آپ ؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے میں نے عرض کیا (یارسول اللہؐ) اس شخص نے قرآن شریف کچھ اس انداز میں پڑھا ہے جو مجھے نیا نیا معلوم ہوتا ہے دوسرے شخص نے اس سے بھی الگ طرز میں پڑھا ہے آپ نے ان دونوں کو پڑھنے کے لیے ارشاد فرمایا انہوں نے پھر اسی طرح پڑھ پڑھ کر سنا دیا آپ نے دونوں کی تحسین فرما دی یہ سن کر میرے قلب میں آپ ؐ کی ایسی تکذیب پیدا ہونے لگی کہ کبھی کفر کے زمانہ میں بھی ایسی پیدا نہ ہوئی تھی- آنحضرتؐ نے جب میرے شک وتردد کی اس کیفیت کو محسوس کیا جو اس وقت مجھ پر چھا گئی تھی تو اپنا دست مبارک میرے سینہ پر مارا اس کے اثر سے میں پسینہ پسینہ ہو گیا اور میرے اذعان و یقین کا یہ عالم ہو گیا کہ مارے خوف کے گویا میں اللہ تعالیٰ کو اپنی آنکھوں سے دیکھ رہا ہوں اس کے بعد آپ نے فرمایا ابی؟ میرے پاس پہلے یہی وحی آئی تھی کہ قرآن کو صرف ایک ہی طرح پڑھئے- میں نے (امی امت کے خیال سے) درخواست کی کہ میری امت کے لیے کچھ اور سہولت کر دی جائے- تیسری بار مجھے یہ جواب ملا کہ آپ ؐ کو سات طریقے تک پڑھنے کی اجازت دے دی گئی اور اتنا ہی نہیں بلکہ آپ ؐ کی ہر درخواست کے بدلہ میں آپ کو ایک ایک دعا کا حق اور دیا جاتا ہے جو چاہیے مانگ لیجئے- آپ ؐ نے دوبار تو یہی دعا کی کہ اے اللہ میری امت کو بخش دے اور تیسری دعا اس دن کے لیے اٹھا رکھی ہے جس میں تمام مخلوق کو (شفاعت کے لیے) میری ہی تلاش ہوگی یہاں تک کہ حضرت ابراہیمؑ کو بھی- (مسلم)

---

(۲۸۷) * شبہات کی دنیا دلائل کے لشکروں سے کبھی شکست نہیں کھاتی اس لیے آپ نے اس کے شبہات کا علاج پہلے ہی دلائل سے نہیں کیا بلکہ اس کے سینہ پر ایک ایسی بصیرت افروز ضرب لگائی کہ اس کا قلب اذعان وایقان سے معمور ہو گیا اور نسبت احسان نے اس شدت سے ظہور کیا کہ اس کا جسم پسینہ پسینہ ہو گیا شبہات سب برطرف ہو گئے اور خدا کی ذات عظیم البرکات کا جلوہ آنکھوں کے سامنے آ گیا- جب آپ ؐ نے دیکھ لیا کہ اب مریض کا تردد اچھی طرح شفایاب ہو گیا ہے اس کا ایمان پھر تازہ ہو گیا ہے اور نور یقین پھر سرنو اس کے قلب میں بھڑک اٹھا ہے تو اب فہمائش کا موقعہ بھی نکل آیا آپ نے فرمایا کہ تمہارے شبہ کی بنیاد کچھ نہیں صرف حقیقت سے لاعلمی اور ....

(۲۸۸) عَنْ حَنْظَلَةَ بْنِ الرُّبَيِّعِ الْاُسَيْدِيِّ قَالَ لَقِيَنِیْ اَبُوْبَكْرٍ فَقَالَ كَيْفَ اَنْتَ يَا حَنْظَلَةُ قُلْتُ نَافَقَ حَنْظَلَةُ قَالَ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَا تَقُوْلُ قُلْتُ نَكُوْنُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُذَكِّرُنَا بِالنَّارِ وَ الْجَنَّةِ كَاَنَّا رَاْیَ عَيْنٍ فَاِذَا خَرَجْنَا مِنْ عِنْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَافَسْنَا الْاَزْوَاجَ وَ الْاَوْلَادَ وَ الضَّيْعَاتِ نَسِيْنَا كَثِيْرًا قَالَ اَبُوْبَكْرٍ فَوَاللّٰهِ اِنَّا لَنَلْقٰى مِثْلَ هٰذَا فَانْطَلَقْتُ اَنَا وَ اَبُوْبَكْرٍ حَتّٰى دَخَلْنَا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ نَافَقَ حَنْظَلَةُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ مَا ذَاكَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ نَكُوْنُ عِنْدَكَ تُذَكِّرُنَا بِالنَّارِ وَالْجَنَّةِ كَاَنَّا رَاْیَ عَيْنٍ فَاِذَا خَرَجْنَا مِنْ عِنْدِكَ عَافَسْنَا الْاَزْوَاجَ وَ الْاَوْلَادَ وَ الضَّيْعَاتِ نَسِيْنَا كَثِيْرًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ الَّذِیْ نَفْسِیْ بِيَدِهٖ لَوْ تَدُوْمُوْنَ عَلٰى مَا تَكُوْنُوْنَ عِنْدِیْ وَ فِی الذِّكْرِ لَصَافَحَتْكُمُ الْمَلَائِكَةُ عَلٰى فُرُشِكُمْ وَ فِیْ طُرُقِكُمْ وَ لٰكِنْ يَا حَنْظَلَةُ سَاعَةً وَ سَاعَةً ثَلٰثَ مَرَّاتٍ. (مسلم، مشکوٰۃ)

(۲۸۸) حنظلہ بن ربیع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ (ایک مرتبہ) حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مجھ سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے پوچھا حنظلہ! کہو کیا ہے؟ میں نے عرض کیا (حال کیا ہے) میں تو نفاق کی علت میں گرفتار نظر آ رہا ہوں، ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تعجب سے فرمایا سبحان اللہ یہ کیا بات کہہ رہے ہو؟ میں نے عرض کیا (درست کہہ رہا ہوں کیونکہ) جب ہم آپؐ کی خدمت میں موجود ہوتے ہیں اور آپؐ ہمارے سامنے جنت و دوزخ کا تذکرہ فرماتے ہیں جب تو ہمیں یوں معلوم ہوتا ہے گویا ہم انہیں اپنی آنکھوں سے دیکھ رہے ہیں لیکن جب ہم آپ کی خدمت سے علیحدہ ہو کر باہر آتے ہیں تو پھر وہی بیبیوں، بچوں اور زمینوں کے قصوں میں گرفتار ہو جاتے ہیں اور آپ کی تذکیر کا بڑا حصہ فراموش ہو جاتا ہے (اندرون و بیرون کا فرق یہی نفاق ہے) اس پر ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا خدا کی قسم یہ بات تو ہمیں بھی پیش آتی ہے اس کے بعد میں اور ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ دونوں آپ کی خدمت میں روانہ ہوئے یہاں تک کہ آپ کے پاس پہنچ گئے تو میں نے عرض کیا، یا رسول اللہؐ حنظلہ تو منافق ہو گیا۔ آپؐ نے تعجب سے پوچھا کیا بات پیش آئی؟ میں نے عرض کیا یا رسول اللہؐ جب ہم آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے ہیں اور آپؐ ہمیں جنت و دوزخ کی یاد دلاتے ہیں تو ہمیں یوں معلوم ہوتا ہے جیسے اپنی آنکھوں سے دیکھ رہے ہیں لیکن جب ہم آپ کے پاس سے باہر آ جاتے ہیں تو پھر وہی بیبیوں، بچوں اور زمینوں کے قصوں میں گرفتار ہو جاتے ہیں اور آپؐ کی تذکیر کا بڑا حصہ بھول جاتے ہیں۔ یہ سن کر آپ نے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے اگر تم اسی کیفیت پر ہمیشہ قائم رہو جو میری محفل میں ہوتی ہے تو فرشتے تمہارے بچھونوں پر اور راستوں میں کھلم کھلا تم سے مصافحہ کیا کریں لیکن اے حنظلہ گاہ چنیں گاہ چناں۔ تین بار فرمایا۔ (مسلم)

---

☆ ...... بے خبری ہے۔ دونوں قراءتوں کی تحسین کی وجہ یہ نہیں کہ قرآن کی اپنی کوئی حقیقت ہی نہیں ہے بلکہ بات یہ ہے کہ میں نے اپنی امی امت کی سہولت کے لیے خود یہ درخواست کی تھی کہ اس کے لیے قراءت میں کچھ توسیع کر دی جائے۔ میری یہ درخواست قبول ہو گئی اور قرآن کے مختلف صورتوں سے پڑھنے کی اجازت دے دی گئی۔ لہٰذا یہ دونوں قراءتیں منزل من اللہ ہیں اور میری تعلیم کردہ ہیں۔

(۲۸۸) ٭ حضرت حنظلہؓ جس قلبی کیفیت کو یہاں ذکر فرما رہے ہیں شریعت اس کو احسان سے تعبیر کرتی ہے دراصل یہ یقین ہی کی ☆ ......

(۲۸۹) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍؓ قَالَ غَدَا اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هَلَكْنَا وَ رَبِّ الْكَعْبَةِ قَالَ وَ مَا ذَالِکَ قَالُوا النِّفَاقُ النِّفَاقُ قَالَ اَلَسْتُمْ تَشْهَدُوْنَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْکَ لَهٗ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ قَالُوْا بَلٰى قَالَ لَيْسَ ذَالِکَ النِّفَاقُ قَالَ ثُمَّ عَادُوا الثَّانِيَةَ فَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلَكْنَا وَ رَبِّ الْكَعْبَةِ قَالَ وَ مَا ذَاکَ قَالُوا النِّفَاقُ النِّفَاقُ قَالَ اَلَسْتُمْ تَشْهَدُوْنَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْکَ لَهٗ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ قَالُوْا بَلٰى قَالَ لَيْسَ ذٰلِکَ

(۲۸۹) انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں صبح کے وقت حاضر ہوئے اور کہا ربّ کعبہ کی قسم ہم تو ہلاک ہو گئے- آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کیا بات ہے؟ انہوں نے عرض کیا دل میں نفاق ہی نفاق نظر آتا ہے- آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم کلمہ توحید و رسالت کی دل سے گواہی نہیں دیتے؟ عرض کیا کیوں نہیں- آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو پھر یہ نفاق نہیں- راوی کہتا ہے کہ انہوں نے دوبارہ عرض کیا یا رسول اللہ رب کعبہ کی قسم ہم تو ہلاک ہو گئے- آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کیا بات ہے؟ انہوں نے عرض کیا دل میں نفاق ہی نفاق معلوم ہوتا ہے آپؐ نے فرمایا کیا تم توحید و رسالت کی دل سے گواہی نہیں دیتے؟ عرض کیا کیوں نہیں- فرمایا تو پھر یہ نفاق نہیں- راوی کہتا ہے کہ تیسری بار انہوں نے پھر یہی کہا- یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رب کعبہ کی

---

ﷺ..... ایک منزل ہے جس کے بعد کوئی اور منزل نہیں- اس کے بعد جتنی ترقیات نصیب ہوتی ہیں اسی مرتبہ احسان میں نصیب ہوتی ہیں- اسلام یعنی اعمالِ جوارح سے قلب میں ایمان و تصدیق ابھرتی ہے اور قلب میں جتنی تصدیق ابھرتی جاتی ہے اتنا ہی مرتبہ احسان نزدیک ہوتا جاتا ہے- یہ اختیاری عمل نہیں بلکہ کیفیات نفسیہ میں ایک کیفیت ہے اس کے مقدمات بے شک اختیاری ہو سکتے ہیں یہ نعمت صرف ایک موہبت الٰہی ہے جو یقین کے عمل قلب ہے اور اختیاری ہے وہ صرف ایک اعتقاد جازم کا نام ہے جس میں کوئی تردد نہ ہو- پھر یہی اعتقاد جازم ترقی کر کے مقام احسان تک پہنچ جاتا ہے مگر یہ اختیاری امر نہیں صرف خدا کے دین کی بات ہے جسے چاہے مرحمت فرما دے- آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں یہ مقام پہلے ہی قدم پر میسر آ جاتا تھا اسی کو حنظلہؓ صحابی نے ان الفاظ میں ادا کیا ہے کہ جب ہم آپ کی صحبت میں آ جاتے ہیں تو یوں معلوم ہوتا ہے گویا عالم آخرت تمام آنکھوں کے سامنے رکھا ہوا ہے اور جب آپ کی صحبت سے اٹھ آتے ہیں تو پھر قلب کی یہ کیفیت نہیں پاتے- آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تمہاری یہ کیفیت دائمی بن جائے تو تم اس کو برداشت نہیں کر سکتے نتیجہ یہ ہوگا کہ تمہاری بشریت کی قباء تار تار ہو جائے گی اور تم فرشتوں میں شامل ہو جاؤ گے- شریعت کا مقصد بشریت کی تکمیل ہے- قلب ماہیت نہیں- ہاں رفتہ رفتہ جب انسان کے جسم ناسوتی کے ضعیف تعمیر تجلیاتِ ربانیہ کی عادی بن جاتی ہے تو پہلے جو شخص ایک گھونٹ کی تاب نہ لا سکتا تھا اب وہ خم کے خم چڑھا کر بھی مدہوش نہیں ہوتا- خواجہ حافظؒ نے ان ہی منازل کی طرف اشارہ فرمایا ہے ؎

در بزم دور یک دو قدح در کش و برد ☆ یعنی طمع مدار وصال دوام را

انسانی ترقی کا راز غیبت و حضور کے اسی غوطہ زنی میں مضمر ہے- اگر مسلسل غیبت ہو جائے تو بحر محبت کے شناوروں کی ہمت شکستہ ہو جائے اور اگر حضور بے غیبت دائمی بن جائے تو بھی وصل دوام کی وجہ سے حرارتِ عشق سرد پڑ جائے- اسی کی طرف حدیث کے الفاظ میں اشارہ کیا گیا ہے- و لکن یا حنظلة ساعة و ساعة.

النِّفَاقُ قَالَ ثُمَّ عَادُوا لِثَّالِثَةِ فَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هَلَكْنَا وَ رَبِّ الْكَعْبَةِ قَالَ وَ مَا ذَاكَ قَالُوْا النِّفَاقَ قَالُوْا اَمَّا اِذَا كُنَّا عِنْدَكَ كُنَّا عَلٰى حَالٍ وَ اِذَا خَرَجْنَا مِنْ عِنْدِكَ هَمَّتْنَا الدُّنْيَا وَ اَهْلُوْنَا قَالَ لَوْ اَنَّكُمْ اِذَا خَرَجْتُمْ مِنْ عِنْدِيْ تَكُوْنُوْنَ عَلٰى مَا اَنْتُمْ عَلَيْهِ لَصَافَحَتْكُمُ الْمَلَائِكَةُ بِطُرُقِ الْمَدِيْنَةِ.

قسم ہم تو ہلاک ہو گئے - آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کیا بات ہے؟ (اس مرتبہ انہوں نے زیادہ تفصیل سے) کہا کہ جب ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوتے ہیں تو ہماری حالت کچھ اور ہی ہوتی ہے - اور جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے باہر چلے آتے ہیں تو پھر دنیا اور گھر بار کی فکر ہمیں گھیر لیتی ہے - آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تم اسی حالت پر ہمیشہ رہتے جو میری صحبت میں ہوتی ہے تو مدینہ کی گلیوں میں فرشتے تم سے مصافحہ کرنے لگتے - (ابویعلی)

(رواہ ابو یعلیٰ رجالہ و رجال الصحیح غیر غسان بن برزین و ھو ثقۃ - مجمع الزوائد ج ۱۰ ص ۳۱۰)

(۲۹۰) عَنْ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ فِي الْمَغْرِبِ بِالطُّوْرِ فَلَمَّا بَلَغَ هٰذِهِ الْاٰيَةَ اَمْ خُلِقُوْا مِنْ غَيْرِ شَيْءٍ اَمْ هُمُ الْخَالِقُوْنَ اَمْ خَلَقُوا السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ بَلْ لَّا يُوْقِنُوْنَ اَمْ عِنْدَهُمْ خَزَائِنُ رَبِّكَ اَمْ هُمُ الْمُصَيْطِرُوْنَ كَادَ قَلْبِيْ اَنْ يَطِيْرَ. (رواہ البخاری ص ۷۲۲)

(۲۹۰) جبیر بن معطم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے مغرب کی نماز میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سورۃ والطور پڑھتے سنا جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس آیت پر پہنچے ﴿اَمْ خُلِقُوْا ...... الخ﴾ کیا یہ لوگ از خود پیدا ہو گئے ہیں یا یہ خود خالق ہیں کیا آسمان اور زمین کو انہیں لوگوں نے پیدا کیا ہے - بلکہ واقعہ یہ ہے کہ ان کو یقین نہیں - کیا ان کے پاس خدا کے خزانے ہیں کیا یہی لوگ داروغہ بنائے گئے ہیں تو مجھ کو یوں معلوم ہوتا تھا کہ میرا دل اب اڑا اب اڑا - (بخاری شریف)



# الایمان ھوا عتقادُ بتوحید اللّٰہ تعالیٰ و تصدیق بالرسالۃ و ان الرسل عباد اللّٰہ و ان الجنۃ حق و النار حق و لا یدخل احدٌ الجنۃ الابہ

## خدا تعالیٰ کی توحید' رسولوں کی رسالت' ان کی بندگی کا اعتقاد اور جنت و دوزخ کے وجود کو تسلیم کرنا جزء ایمان ہے اس کے بغیر جنت میں کوئی داخل نہ ہوگا

واضح رہے کہ حدیثوں میں ایمان کی تعریف کے بارے میں اجمال وتفصیل کا تھوڑا سا اختلاف نظر آتا ہے کہیں اس میں صرف کلمہ لا الٰہ الا اللہ کا ذکر ہے اور کہیں اس کے ساتھ رسالت کی تصدیق بھی شرط معلوم ہوتی ہے اور کہیں ان دونوں کے ساتھ بعض اور اعتقادیات بھی شامل نظر آتے ہیں اور کہیں اعتقادیات کے ساتھ اعمال کا بھی اضافہ ہو جاتا ہے- پھر کہیں صرف اعمال ہی کو ایمان کہہ دیا جاتا ہے لیکن ان تمام صورتوں میں جو صورت عام طور پر حدیثوں میں ذکر ہوتی ہے وہ توحید کے ساتھ رسالت کی بھی تصدیق ہے- اس عبارتی اختلاف کی وجہ سے اعمال کی جزئیت وعدم جزئیت میں تو محدثین وفقہاء کے مابین کچھ لفظی سا نزاع پیدا ہو گیا ہے مگر یہ مسئلہ کسی اختلاف کے بغیر ہمیشہ مسلّم چلا آیا ہے کہ ایمان کے لیے خدا تعالیٰ کی توحید اور رسول کی رسالت کی تصدیق دونوں ہی اجزاء لاینفک ہیں- اس وقت یہاں ہماری غرض صرف اسی پر کلام کرنا ہے کہ شرائع سماویہ میں رسولوں پر ایمان لانا بھی ہمیشہ توحید الٰہی کے برابر کا جزء سمجھا گیا ہے- آسمانی مذاہب میں سے کسی ایک مذہب میں بھی صرف خدا تعالیٰ کی توحید کو مدار نجات نہیں سمجھا گیا یہ صورت بالکل جداگانہ ہے کہ اگر کوئی زمانہ ایسا گذرا ہو جس میں خدائے تعالیٰ کا کوئی رسول ہی موجود نہ ہو یا کوئی ایسا مقام ہو جہاں کسی رسول کی آواز ہی نہ پہنچ سکتی ہو تو کیا اس کے لیے بھی رسول پر ایمان لانا ضروری ہوگا- ان فرضی صورتوں سے گذر کر ہمیں اس وقت اس پر کلام کرنا منظور ہے کہ کسی رسول کی دعوت پہنچ جانے کے بعد بھی کیا کوئی شخص ایسا ہو سکتا ہے جو رسول پر ایمان لانے سے مستثنیٰ ہو سکے- پورے وثوق کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ قرآن وحدیث کے تواتر سے یہ ثابت ہے کہ رسولوں کی تصدیق نجاتِ ابدی کے لیے ایسی ہی ضروری چیز ہے جیسی کہ خدائے تعالیٰ کی توحید- اس میں کسی تفریق کی کوئی گنجائش نہیں- اس مضمون پر ایمان بالرسول کے عنوان کے تحت ترجمان السنہ جلد اول میں بھی کچھ روشنی ڈالی جا چکی ہے-

اسی طرح اللہ تعالیٰ کے فرشتوں اور اس کی کتابوں اور قیامت کے انکار کو بھی یہی حیثیت حاصل ہے یعنی توحید کی طرح ان میں سے کسی ایک کا انکار بھی کفر ہے-

وَ مَنْ یَّکْفُرْ بِاللّٰہِ وَ مَلٰٓئِکَتِہٖ وَ کُتُبِہٖ وَ رُسُلِہٖ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا بَعِیْدًا. (سورۃ النساء: ۱۳۶)

اور جو کوئی یقین نہ رکھے اللہ تعالیٰ پر' اس کے فرشتوں پر' اس کی کتابوں پر' اس کے رسولوں پر اور قیامت کے دن پر وہ یقیناً بہک کر دور جا پڑا-

حضرت مجدد الف ثانی ؒ ایک مکتوب میں تحریر فرماتے ہیں- انبیاء علیہم السلام عموماً اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خصوصاً' سب اللہ تعالیٰ کی ایک عظیم الشان رحمت ہیں ان ہی کے طفیل میں عالم کو نجات ابدی نصیب ہوئی اگر ان کا مبارک وجود نہ ہوتا تو حق تعالیٰ کی ذات اتنی بے نیاز تھی کہ کسی کو اپنی ذات وصفات کی اطلاع تک نہ دیتی اور نہ کوئی فرد بشر اس کی ذات کو پہچان سکتا- اگر یہ حضرات نہ ہوتے تو اللہ تعالیٰ کسی کو ان اوامر ونواہی کا مکلف نہ بناتا جن میں سراسر مخلوق ہی کا نفع مضمر تھا اور کسی کو حق تعالیٰ کی

مرضیات و نامرضیات کا علم نہ ہوتا پس اس نعمت عظمیٰ کا شکر کس زبان سے ادا کیا جائے۔

انبیاء علیہم السلام اصولِ دین میں سب متفق ہیں اور ان میں ایک متفق علیہ عقیدہ یہ ہے کہ خدائے تعالیٰ کی عبادت میں کسی کو شریک نہ کرنا چاہیے اور ایک مخلوق کو دوسری مخلوق کو اپنا معبود نہ بنانا چاہیے یہ سعادت صرف انبیاء علیہم السلام اور ان کے متبعین کے ساتھ مخصوص ہے۔ ان کے سوا اور کسی کو میسر نہیں ہوئی بلکہ یہ حقیقت بجز انبیاء علیہم السلام کے کسی اور کی زبان سے بھی کبھی ادا نہیں ہوئی۔ منکرین نبوت اگر خدائے تعالیٰ کو ایک کہتے ہیں تو یا تو وہ صرف اہل اسلام کی تقلید میں کہتے ہیں اور یا پھر صرف صفت وجوب میں اس کو واحد کہتے ہیں استحقاقِ عبادت میں نہیں۔ اہل اسلام کے نزدیک حق تعالیٰ کی ذات جس طرح صفت وجوب میں یکتا و یگانہ ہے اس کا کوئی شریک نہیں اسی طرح استحقاق عبادت میں بھی اس کا کوئی شریک نہیں ہے۔ کلمہ لا الٰہ الّا اللہ کے معنی بھی باطل معبودوں کی عبادت کی نفی اور معبودِ برحق کا اثبات ہے۔ دوسری بات جو انبیاء علیہم السلام کے ساتھ مخصوص ہے یہ ہے کہ وہ اپنے آپ کو دوسرے انسانوں کی طرح ایک بشر ہی تصور کرتے ہیں، صرف ایک اللہ ہی کی ذات کو معبود سمجھتے ہیں اسی کی عبادت کی مخلوق کو دعوت دیتے ہیں اور حق تعالیٰ کی ذات پاک کو حلول و اتحاد سے منزہ تصور فرماتے ہیں۔ منکرین نبوت کی تعلیم یہ نہیں ان میں بعض تو یہاں تک تجاوز کر گئے ہیں کہ خود ہی مدعی الوہیت بن گئے ہیں اور اپنی ذات میں حق تعالیٰ کے حلول کے معتقد ہیں۔ لہٰذا اپنے نفس پر الوہیت کے اطلاق کرنے میں کوئی باک نہیں کرتے اور اس گمراہی کی بنا پر یہ سمجھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے حق میں کسی بات کی ممانعت ہی کیا لہٰذا جو وہ کہہ دیں وہ سب درست اور جو کر گذریں وہ سب مباح ہے، اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوا کہ ان کا قدم بندگی کی حدود سے ہی باہر نکل گیا پھر وہ ہر قسم کے برے افعال میں مبتلا ہوئے اور ان کی وجہ سے دوسروں کے لیے بھی ان افعال کی اباحت کا دروازہ کھل گیا۔

تیسری بات جو انبیاء علیہم السلام کی تعلیم کے ساتھ خاص ہے یہ ہے کہ یہ حضرات ملائکہ معصوم کے نزول کے قائل ہیں ان میں کسی قسم کا لوث تسلیم نہیں کرتے اور ان کو امین اور خدا تعالیٰ کی وحی کا حامل سمجھتے ہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام دین کی جو بات فرماتے ہیں وہ حق تعالیٰ کی طرف سے فرماتے ہیں اور ان کے اجتہادی احکام بھی وحی سے مؤید ہوتے ہیں۔ بالفرض اگر ان سے کوئی لغزش واقع ہو جاتی ہے تو فوراً وحی الٰہی اس کا تدارک کر دیتی ہے اس کے برعکس منکرین نبوت کے رؤسا جو کہتے ہیں اپنی جانب سے کہتے ہیں اور اپنی الوہیت کے گھمنڈ میں سب کو حق تصور کرتے ہیں انصاف کرنا چاہیے کہ بھلا ایسے بے عقلوں کی باتوں کا کیا اعتبار کرنا چاہیے اور ان کی اتباع کیسے کرنی چاہیے۔ (مکتوب نمبر ۶۳ جلد اول ص ۹ ےمکتوب سوم جلد سوم)

حضرت مجدد صاحبؒ کے اس مکتوب سے معلوم ہوا کہ جب یہ کلمہ نفی استحقاق عبادت کے معنی میں صرف انبیاء علیہم السلام کی زبان فیض ترجمان سے شروع ہوتا ہے تو اب اس معنی کے لحاظ سے جو شخص بھی اس کلمہ کو پڑھے گا وہ درحقیقت صرف ان کی اتباع اور ان کی تصدیق کے بعد ہی پڑھے گا اس لیے اس کلمہ کا پڑھنا ہی خود رسالت کی تصدیق کو متضمن ہوگا۔ اصل یہ ہے کہ کافروں کو براہ راست خدائے تعالیٰ کی ذات سے تو عداوت کبھی نہیں ہوئی ان کو جو کچھ عداوت تھی وہ رسول کی ذات سے تھی یا اس خدا سے تھی جس کی طرف اس رسول نے ان کو دعوت دی۔ پس انبیاء علیہم السلام کی لائی ہوئی توحید کو تسلیم کر لینا یہ درحقیقت ان کی تصدیق ہی کا نتیجہ ہو سکتا ہے۔ یہ سوال محض فرضی ہے کہ اگر کسی کو اللہ تعالیٰ کی صحیح معرفت انبیاء علیہم السلام کے توسط کے بغیر حاصل ہو جائے تو اس کا حکم کیا ہوگا اور اگر تسلیم بھی کر لیا جائے جب بھی اس کا وجود اتنا نادر ہوگا کہ ایسی نادر جزئیات پر حدیثوں کو حمل نہیں کیا جا سکتا تا کہ اس میں تاویل کی ضرورت ہو۔

حضرت مجدد الف ثانیؒ نے اس کے علاوہ اور بہت سے مقامات پر اس کی تصریح فرمائی ہے کہ دنیا میں جہاں کہیں بھی حق کا 4
کوئی وجود ہے وہ سب ان حضرات ہی کا طفیل اور ان ہی کے برکات کا بلا واسطہ یا بالواسطہ اثر ہے۔ پس جن کے وجود سے صحیح عقائد دنیا کو پہنچے اگر ان ہی کو درمیان سے علیحدہ کر دیا جائے تو کسی آسمانی دین کی بنیاد ہی قائم نہیں رہتی۔ چہ جائیکہ اس سے اس طرح صرفِ نظر کر لی جائے کہ رسول کی پوری زندگی اور اس کی پوری تعلیمات کا منکر صرف اپنی مزعوم توحید کی بنا پر نجات پانے کا مستحق ہو۔ یہ خوب یاد رکھنا چاہیے کہ توحید کے معنی صرف اللہ تعالیٰ کی ذات کو ایک سمجھنا نہیں ہے، نہ صرف وحدانیت کوئی کمال ہے بلکہ اجمالاً ان تمام صفاتِ کمالیہ کے ساتھ واحد جاننا بھی ضروری ہے جو حق تعالیٰ کی درحقیقت صفات ہیں پھر ان صفات کا اجمالی علم بھی اسی وقت کافی ہو سکتا ہے جب کہ عقیدہ میں شرک کا کوئی شائبہ موجود نہ ہو، اگر صفات کے اجمال بلکہ اس کی تفصیلات کے ساتھ کوئی ادنیٰ درجہ کا شرک بھی موجود ہے تو یہ توحید، توحید ہی نہیں کہلائے گی۔ ایمان کے لیے وہ توحید خالص درکار ہے جس میں شرک کا کوئی شائبہ نظر نہ آئے یہ توحید صرف انبیاء علیہم السلام کے توسط سے حاصل ہو سکتی ہے۔[1] جس طرح خدا تعالیٰ کی توحید صرف زبان سے اس کو ایک کہنے کا نام نہیں اسی طرح رسول پر ایمان بھی صرف اس کو ایک سچا انسان مان لینے کا نام نہیں بلکہ اس کو ان تمام عظمتوں کے ساتھ ماننا ضروری ہے جو قرآن کریم نے اس کے لیے لازم قرار دیں۔ اسی طرح ان عقائد سے اپنی بیزاری کا اظہار بھی ضروری ہے جو اس کی حدودِ عظمت سے باہر ہوں اور اسی کے ساتھ یہ بھی لازم ہے کہ آپ کی شریعت کو اپنی معاش و معاد کا واحد دستور العمل بنا لے۔ ایک نصرانی حضرت مسیح علیہ السلام پر ایمان لا کر اس وقت تک مؤمن نہیں کہلا سکتا جب تک وہ ان کو خدائے تعالیٰ کا ایک بندہ تسلیم نہ کر لے اور آپ کے دین کو مکمل طور پر قبول نہ کر لے۔ پھر جب رسول کی ہستی اس طرح واجب التسلیم ہو جاتی ہے تو بقیہ تمام مغیبات کی تصدیق بھی اسی کی تصدیق کے ضمن میں خود بخود لپٹ جاتی ہے۔ جنت و دوزخ، فرشتے، تقدیر اور آخرت کے تمام احوال سب اسی ذیل میں آ جاتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ عام طور پر حدیثوں میں صرف شہادتین کے ذکر پر کفایت کر لی گئی ہے اور کہیں ان کے ساتھ اور اعتقادیات کو بھی ذکر کر دیا گیا ہے۔ اب اگر ان کا پیغام رسول ہونا امت کو بذریعہ تواتر ثابت ہو گیا ہے تو امت نے ان کو بھی رسول ہی کے تصدیق کا جزء سمجھ لیا ہے۔ خلاصہ یہ کہ تمام مغیبات پر ایمان، رسول پر ایمان میں درج ہے اور رسول پر ایمان کلمہ لا الٰہ الا اللہ پر ایمان لانے میں درج ہے۔ اس لیے ان حدیثوں کے درمیان اصل مضمون کا کوئی اختلاف نہیں صرف اجمال و تفصیل یا محض ایک اسلوب بیان کا اختلاف ہے اس سے اجماعی عقائد کے خلاف کوئی موشگافی کرنی تحقیق نہیں بلکہ زندقہ ہے۔

---

[1] حافظ ابن تیمیہؒ کی حسب ذیل تحقیق نہایت قابل قدر ہے وہ فرماتے ہیں:

**"وقد بينا في (الصارم المسلول) ان التوحيد و الايمان بالرسل متلازمان و كل امة لا تصدق الرسل فلا تكون الا مشركة و كل مشرك فانه مكذب للرسل فمن دخل في نوع من الشرك الذي نهت عنه الرسل فانه مناقض لهم مخالف لموجب رسالتهم".** (كتاب الرد على البكري ص ٢٦٦)

"ہم نے اپنی کتاب (الصارم المسلول) میں یہ بات واضح طور پر ثابت کر دی ہے کہ توحید اور رسولوں پر ایمان لانا یہ دونوں باتیں باہم متلازم ہیں جو لوگ رسولوں کی تصدیق نہیں کرتے وہ یقیناً مشرک ہوتے ہیں اور جو مشرک ہیں وہ بلاشبہ رسولوں کی تکذیب کرتے ہیں اس لیے جو شخص شرک کی کسی نوع میں بھی مبتلا ہو گا وہ ان کا دشمن اور ان کی رسالت کے مقتضی کا مخالف کہلائے گا کیونکہ رسولوں نے شرک کی جملہ اقسام کی ممانعت کی ہے"۔

اسی لیے حافظ ابن تیمیہؒ نے کلمہ طیبہ کی حقیقت کا خلاصہ حسب ذیل الفاظ میں بیان فرمایا ہے: 4

**فدین الاسلام مبنی علی اصلین من خرج عن واحد منھما فلا عمل لہ و لا دین ان نعبد اللہ وحدہ و لا نشرک بہ شیئا و علی ان نعبدہ بما شرع لا بالحوادث و البدع وھو حقیقۃ قول لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ. (صلی اللہ علیہ وسلم)** (الرد علی البکری ص ۵۳)

یعنی دین اسلام کے دو اصول ہیں جو شخص ان میں سے کسی ایک کو ترک کر دے نہ اس کا دین معتبر ہے نہ کوئی عمل۔ ایک یہ کہ ہم ایک اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں اور اس میں کسی کو اس کا شریک نہ بنائیں۔ دوم یہ کہ ہم ان طریقوں سے اس کی عبادت کریں جو شریعت کے مقرر کردہ ہوں نو ایجاد طریقے نہ ہوں۔ یہی کلمہ طیبہ کی اصلی حقیقت ہے۔

عبارت بالا میں حافظ موصوف نے بڑی خوبی سے توحید و رسالت کی روح بتا دی ہے۔ یعنی دعوت انبیاء علیہم السلام کا اصل مرکز توحید فی العبادۃ ہے' لہٰذا صرف زبان سے خدائے تعالیٰ کو ایک کہہ کر کوئی شخص فرض توحید سے عہدہ برآ نہیں ہو سکتا۔ دوم رسالت کے تسلیم کرنے کا خلاصہ یہ ہے کہ خدائے تعالیٰ کی عبادت میں ان کے بتائے ہوئے طریقوں سے سر مو تجاوز نہ کرے۔ گویا اسلام یہ ہے کہ صرف ایک ہی کی عبادت کرے اور وہ بھی صرف اس طریقے سے کرے جس طرح کہ اس کے رسول نے بتائی ہو۔

یہاں حضرت استاد قدس سرہ نے ایک نہایت لطیف اور اہم نکتہ کی طرف توجہ دلائی ہے وہ فرماتے ہیں کہ جو حدیثیں اعلیٰ درجہ کی صحیح ہیں ان میں جہاں کہیں صرف کلمہ طیبہ لا الٰہ الا اللہ کا ذکر ہے وہاں رسالت کا دوسرا جزء محذوف ہے اور جہاں اس کے ساتھ شہادۃ کا لفظ بھی موجود ہے وہاں رسالت کی شہادت کا دوسرا جزء بھی ضرور موجود ہوتا ہے۔ ان کے سوا جن حدیثوں میں صرف توحید کی شہادت پر نجات کا وعدہ مذکور ہے اول تو وہ اس درجہ صحیح نہیں پھر وہ بھی بہت شاذ و نادر ہے۔ اس کا راز یہ ہے کہ شہادتین ایمان کے اجزاء ہیں اس کا ایک جزء دوسرے سے جدا ہو ہی نہیں سکتا اور کلمہ طیبہ تمام شریعت کا ایک سرنامہ اور اسلام کا گویا ایک کلی عنوان بن گیا ہے۔ لہٰذا اس سرخی میں وہ سارا مضمون اجمالاً سمایا ہوا ہوتا ہے جس کی یہ سرخی قرار دی گئی ہے۔ اس لیے لا الٰہ الا اللہ کے ساتھ دوسری شہادۃ کا ذکر کرنے کی ضرورت نہیں ہوتی اور ان حدیثوں کی مراد یہ ہوتی ہے کہ جو لوگ اس کلمہ کے قائل ہیں یعنی مسلمان' ان کے لیے جنت کی بشارت ہے۔ اور جہاں شہادت کا لفظ اضافہ ہو جاتا ہے وہاں خاص ایک عقیدہ کا بیان کرنا منظور ہوتا ہے جس کی شہادت ایمان کے لیے ضروری ہے اور ظاہر ہے کہ ایمان کے لیے چونکہ صرف توحید کی شہادت کافی نہیں اس لیے اس کے ساتھ محمدؐ رسول اللہ کی شہادت کا دوسرا جزء بھی لازمی طور پر مذکور ہوتا ہے۔ خلاصہ یہ کہ اگر یہ مضمون ادا کرنا مقصود ہوتا ہے کہ اس ایمان کی حقیقت کیا ہے جس کے بغیر جنت میں کوئی داخل نہیں ہو سکتا تو اس جگہ توحید و رسالت دونوں اجزاء کی شہادت لازمی طور پر ذکر ہوتی ہے اور جہاں یہ بتانا مقصود ہوتا ہے کہ وہ کون سی جماعت یا کون سا مذہب ہے جس کے لیے جنت کی بشارت ہے تو اس کو یوں ادا کر دیا جاتا ہے کہ جو لا الٰہ الا اللہ کا قائل ہو اور جس کا انتساب اس کلمہ کی طرف ہو۔ (دیکھو ترجمان السنہ ص ۳۳۵)

(۲۹۱) عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِؓ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ شَهِدَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ وَ اَنَّ عِيْسٰى عَبْدُ اللّٰهِ وَ رَسُوْلُهٗ وَ كَلِمَتُهٗ اَلْقَاهَا اِلٰى مَرْيَمَ وَ رُوْحٌ مِنْهُ وَ اَنَّ الْجَنَّةَ حَقٌّ وَ النَّارُ حَقٌّ اَدْخَلَهُ اللّٰهُ الْجَنَّةَ عَلٰى مَا كَانَ مِنْ عَمَلٍ و فى رواية اَدْخَلَهُ اللّٰهُ تَبَارَكَ وَ تَعَالٰى الْجَنَّةَ مِنْ اَبْوَابِهَا الثَّمَانِيَةِ مِنْ اَيِّهَا شَاءَ دَخَلَ. (متفق عليه)

(۲۹۱) عبادہ بن صامتؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں، جو شخص اس بات کی گواہی دے کہ خدا کوئی نہیں مگر اللہ جو تنہا ہے اور اس کا کوئی شریک نہیں اور اس کی کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم بلاشبہ اس کے بندہ اور رسول ہیں اور عیسیٰ علیہ السلام بھی اس کے بندہ اس کے رسول، اور اس کا کلمہ ہیں جسے اس نے حضرت مریم علیہا السلام پر القاء فرمایا تھا اور اس کی طرف سے بھیجی ہوئی ایک روح ہیں اور جنت حق ہے جہنم حق ہے تو (ان اصولی عقائد کے تسلیم کرنے کے بعد) اللہ تعالیٰ اس کو جنت میں ضرور داخل کرے گا خواہ اس کے اعمال کچھ بھی ہوں۔ دوسری روایت میں ہے اللہ تعالیٰ اس کو جنت میں داخل کرے گا (اور اسے اختیار دے گا کہ) وہ جنت کے آٹھ دروازوں میں جس سے چاہے داخل ہو جائے۔ (متفق علیہ)

---

(۲۹۱) ٭ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو یہود ملعون قرار دیتے تھے (والعیاذ باللہ) اور نصاریٰ خدا کا بیٹا۔ اسلام کا فیصلہ یہ ہے کہ یہ دونوں عقیدے سراسر افراط وتفریط کی راہیں ہیں وہ عبدیت و رسالت کی صفت سے سرمو بھی متجاوز نہ تھے۔ روح اللہ ان کا صرف ایک لقب تھا۔ نصاریٰ کو یہاں یہ غلط فہمی پیدا ہوگئی کہ وہ درحقیقت اللہ تعالیٰ کی ذات اقدس سے جزئیت کی نسبت سمجھنے لگے۔ (والعیاذ باللہ) حالانکہ عرب میں اضافت کی بہت سی قسمیں ہیں، ان میں ایک قسم اضافت تشریف بھی ہے۔ جیسی بیت اللہ میں اس اضافت کا مطلب بھی یہ نہیں کہ اس بیت محترم کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی ذات مقدس کو تمکن کا حقیقۃ کوئی علاقہ ہے بلکہ صرف اس کی شرافت کا اظہار مقصود ہے روح اللہ اور کلمۃ اللہ کی اضافت کا مفہوم بھی تشریف سے زیادہ اور کچھ نہیں۔ یہاں شیخ اکبرؒ نے ایک اور لطیف تحقیق لکھی ہے وہ فرماتے ہیں کہ یوم میثاق میں تمام ارواح سے عہد لے کر سب کو تو پھر اصلاب آباء میں واپس کر دیا گیا تھا ایک حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی روح تھی جو واپس نہیں کی گئی تھی اس کو حضرت جبرئیلؑ کے سپرد کر دیا گیا تھا تا کہ جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت کا زمانہ آئے تو وہ اس امانت الٰہیہ کو براہ راست حضرت مریمؑ کے حوالہ کر دیں۔ چنانچہ جب ان کی ولادت کا زمانہ آیا تو وہ ایک خوبصورت انسان کی شکل میں متمثل ہوئے اور یہ امانت ان کے حوالہ کر گئے۔ حضرت عیسیٰؑ کے روح اللہ اور روح منہ ہونے کی حقیقت یہ ہے۔ (دیکھو الیواقیت والجواہر ج ۱ ص ۱۱۸) اس تحقیق کا ابتدائی حصہ مسند امام احمد میں بھی مذکور ہے اور صاحب مشکوٰۃ نے بھی تقدیر کے باب میں اس کو نقل کیا ہے۔

حدیث کا خلاصہ یہ ہے کہ نجات ابدی کا تمام دار و مدار ایمان و عقائد کی اصلاح پر ہے۔ اس میں کوئی ادنیٰ فروگذاشت بھی قابل درگذر نہیں ہوسکتی۔ ہاں اعمال کی ہر کمزوری قابل درگذر ہوسکتی ہے۔ اسلامی تمام عقائد کی روح توحید و رسالت ہے مگر وہ توحید نہیں جس کو عقیدۂ تثلیث کے ساتھ نبھایا جا سکے بلکہ وہ توحید جس میں مثال ونظیر کی شرکت کی گنجائش نہ ہو اس لیے نصاریٰ کو یہ اقرار کرنا ہوگا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام خدا کے بیٹے نہیں تھے بلکہ اس کے بندہ تھے اور یہود کو یہ ماننا پڑے گا کہ وہ ملعون (والعیاذ باللہ) نہیں تھے بلکہ خدا کے مقدس رسول تھے، کلمۃ اللہ بھی تھے اور روح اللہ بھی راہ اعتدال بس یہی ہے اس کے بغیر جنت میں داخلہ نہیں ہوسکتا۔

اس روایت سے معلوم ہوا کہ توحید کا اصل رکن شرک سے بیزاری ہے۔ جن عقائد میں شرک کی بو آتی رہے وہ اسلامی توحید کے منافی ہیں۔ اور یہ بھی معلوم ہوا کہ توحید و رسالت اسلام کے وہ بنیادی اصول ہیں جن کے ماننے سے انبیاء خود بھی مستثنیٰ نہیں ہیں۔ ان کے لیے بھی یہ اسی طرح واجب التسلیم ہیں جس طرح ان کی امت کے لیے۔ اور یہ بھی معلوم ہوا کہ ایمان صرف ایک علم نہیں بلکہ قلب کا اختیاری عمل ہے جیسا جہاد اور حج جوارح کے عمل ہیں۔

(الف۲۹۱) عَنْ يُوسُفَ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ سَلَامٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ بَيْنَهُمَا نَحْنُ نَسِيْرُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذْ سَمِعَ الْقَوْمَ وَ هُمْ يَقُوْلُوْنَ اَىُّ الْاَعْمَالِ اَفْضَلُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِيْمَانٌ بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَجِهَادٌ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَحَجٌّ مَبْرُوْرٌ ثُمَّ سَمِعَ نِدَاءً فِى الْوَادِىْ يَقُوْلُ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللّٰهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَاَنَا اَشْهَدُ وَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا يَشْهَدَ بِهَا اَحَدٌ اِلَّا بَرِئَ مِنَ الشِّرْكِ.

(الف۲۹۱) عبداللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سفر کر رہے تھے کہ دفعتہً صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ دریافت کرتے سنا' یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کون سے عمل افضل ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ پر اور اس کے رسول پر ایمان لانا' اللہ کے لیے جہاد کرنا اور جنایت کے بغیر حج کرنا - اتنے میں وادی سے ایک آواز سنائی دی کوئی کہنے والا کہتا ہے اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ - یہ سن کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں بھی اس کی گواہی دیتا ہوں اور اس کی بھی کہ جو شخص یہ گواہی دے اس نے شرک سے اپنی بیزاری کا اظہار کر دیا - (احمد)

(رواہ احمد و الطبرانی فی الکبیر قال الھیثمی و رجال احمد موثوقون)

(ب۲۹۱) يَحْيٰى عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ اَنَّهٗ قَالَ دَخَلْتُ عَلَيْهِ وَ هُوَ فِى الْمَوْتِ فَبَكَيْتُ فَقَالَ مَهْلًا لِمَ تَبْكِىْ فَوَ اللّٰهِ لَئِنِ اسْتُشْهِدْتُ لَاَشْهَدَنَّ لَكَ وَ لَئِنْ شُفِّعْتُ لَاَشْفَعَنَّ لَكَ وَ لَئِنِ اسْتَطَعْتُ لَاَنْفَعَنَّكَ ثُمَّ قَالَ وَ اللّٰهِ مَا مِنْ حَدِيْثٍ سَمِعْتُهٗ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْهِ خَيْرٌ اِلَّا حَدَّثْتُكُمُوْهُ اِلَّا حَدِيْثًا وَاحِدًا وَ سَوْفَ اُحَدِّثُكُمُوْهُ الْيَوْمَ وَ قَدْ اُحِيْطَ بِنَفْسِىْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ شَهِدَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ النَّارَ. (اخرجہ مسلم)

(ب۲۹۱) یحییٰ بیان کرتے ہیں کہ میں عبادۃ بن الصامت کی خدمت میں ایسے وقت پہنچا جب کہ وہ نزع کی حالت میں تھے - ان کو دیکھ کر مجھ پر گریہ طاری ہو گیا - انہوں نے فرمایا ٹھہرو کیوں روتے ہو' اگر تمہارے حق میں مجھ سے شہادت طلب کی گئی تو میں تمہارے لیے شہادت دوں گا اور اگر میری سفارش منظور کی گئی تو تمہارے لیے ضرور سفارش کروں گا اور اگر کوئی نفع رسانی میرے بس میں ہوگی تو میں ہرگز اس سے بھی دریغ نہیں کروں گا - اس کے بعد فرمایا بخدا کوئی حدیث ایسی نہیں جس میں تمہارے لیے کوئی بہتری کی بات ہو اور میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہو مگر اس کو میں نے تم سے بیان کر دیا ہے صرف ایک حدیث باقی ہے اور آج جب کہ میرا طائر روح قفس عنصری سے پرواز کرنے والا ہے اسے بھی تم سے بیان کیے دیتا ہوں - میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے خود سنا ہے کہ جو شخص اس کی گواہی دے کہ خدا کوئی نہیں مگر ایک اللہ اور اس بات کی کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اس کے پیغمبر ہیں تو اللہ تعالیٰ اس پر عذاب دوزخ حرام کر دے گا - (مسلم)

(۲۹۲) عَنْ اَبِىْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ قَالَ قُلْتُ يَا

(۲۹۲) ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا یا رسول

(۲۹۲) * مسند امام احمد میں اس حدیث کے شروع میں حضرت عثمانؓ کا ایک طویل واقعہ ذکر کیا ہے جس کو صاحب مشکوٰۃ نے باب الکبائر میں نقل کیا ہے - حضرت عثمانؓ روایت فرماتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہو گئی تو صحابہؓ کے دلوں پہ غموں کے ﷺ ....

رَسُولَ اللّٰهِ مَانَجاۃُ هٰذَا الْاَمْرِ الَّذِیْ نَحْنُ فِیْهِ فَقَالَ مَنْ شَهِدَاَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ فَهُوَ لَهٗ نَجَاۃٌ. (اخرجه ابو یعلی و العقیلی و الدارقطنی فی الافراد)

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے دین میں مدارِ نجات کیا چیز ہے؟ فرمایا جو اس بات کی گواہی دے کہ خدا کوئی نہیں مگر ایک اللہ بس یہی اس کے لیے باعث نجات ہے۔

(۲۹۳) زَعَمَ مَحْمُوْدٌ اَنَّهٗ عَقَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَجَّةً مَجَّهَا مِنْ دَلْوٍ کَانَتْ مِنْ دَارِهِمْ قَالَ سَمِعْتُ عِتْبَانَ بْنَ مَالِکِ الْاَنْصَارِیَّ ثُمَّ اَحَدَ بَنِیْ سَالِمٍ قَالَ غَدَا عَلَیَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَنْ یُّوَافِیَ عَبْدٌ یَوْمَ الْقِیَامَةِ یَقُوْلُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ یَبْتَغِیْ بِهٖ وَجْهَ اللّٰهِ اِلَّا حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَیْهِ النَّارَ. (رواه البخاری)

(۲۹۳) محمود بن ربیع کہتے ہیں کہ مجھے وہ کلی خوب یاد ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے گھر کے ڈول سے پانی پی کر میرے منہ پر ڈالی تھی۔ محمود بیان کرتے ہیں کہ میں نے عتبان بن مالک انصاری سے سنا ہے۔ وہ فرماتے تھے کہ ایک روز میرے پاس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور فرمایا جو بندہ ایسا ہوگا کہ اس نے لا الٰہ الا اللہ صرف اللہ کی رضا مندی حاصل کرنے کے لیے کہا ہوگا اللہ تعالیٰ اس پر دوزخ کی آگ ضرور حرام کردے گا۔ (بخاری شریف)

(۲۹۴) عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِؓ قَالَ کُنَّا مَعَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ غَزْوَةِ تَبُوْکَ فَاَصَابَنَا جُوْعٌ شَدِیْدٌ فَقُلْنَا یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ الْعَدُوَّ قَدْ حَضَرَ وَ هُمْ شِبَاعٌ وَ النَّاسُ جِیَاعٌ فَقَالَتِ الْاَنْصَارُ اَلَا نَنْحَرُ نَوَاضِحَنَا فَنُطْعِمُهَا النَّاسَ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَا بَلْ

(۲۹۴) عمر بن الخطابؓ کہتے ہیں کہ ہم غزوۂ تبوک میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے (زادِراہ کے فقدان کی وجہ سے) ہمیں سخت بھوک کی نوبت آئی ہم نے عرض کیا یا رسول اللہؐ دشمن سامنے موجود ہے وہ شکم سیر ہے اور ہم لوگ بھوکے۔ انصار نے کہا تو کیا ہم اپنی اونٹنیاں ذبح کر کے ان کا گوشت لوگوں کو نہ کھلا دیں۔ آپؐ نے فرمایا ایسا نہ کرو بلکہ کسی کے کجاوہ میں جو کچھ ہو، یا یہ فرمایا جس کے پاس کچھ بچا ہوا کھانا ہو

---

ⓛ .... پہاڑ ٹوٹ پڑے اور ان کے دلوں میں طرح طرح کے وساوس گذرنے لگے میں بھی ان ہی میں کا ایک فرد تھا میں اسی غم واندوہ کے حال میں بیٹھا ہوا تھا کہ عمرؓ میرے پاس سے گذرے انہوں نے سلام کیا مگر مجھے کچھ خبر نہ ہوئی انہوں نے ابوبکرؓ سے اس بات کی شکایت کی وہ دونوں مل کر میرے پاس آئے اور سلام کیا ابوبکرؓ بولے آپ نے اپنے بھائی عمرؓ کے سلام کا جواب کیوں نہیں دیا۔ میں نے کہا میں نے تو ہرگز ایسا نہیں کیا۔ عمرؓ نے فرمایا خدا کی قسم آپ نے ضرور یہ بے اعتنائی کی ہے۔ انہوں نے فرمایا بخدا مجھے تو اپنے غم میں یہ خبر تک نہ ہوئی کہ آپ یہاں سے گذرے تھے اور مجھے سلام کیا تھا۔ ابوبکرؓ نے فرمایا عثمانؓ نے سچ کہا انہیں ایک بڑے معاملہ کی فکر نے ادھر سے بے خبر بنا دیا تھا۔ میں نے کہا یہی بات تھی۔ انہوں نے فرمایا تو فرمایئے وہ فکر کیا ہے میں نے کہا فکر یہ ہے کہ آپؐ کی تو وفات ہوگئی اور ہم آپؐ سے یہ تحقیق نہ کر سکے کہ دین میں مدارِ نجات کیا چیز ہے۔ ابوبکرؓ بولے میں اس کی تحقیق کر چکا ہوں۔ یہ سن کر میں ان کی تعظیم کے لیے کھڑا ہوگیا اور میں نے کہا میرے والدین آپ پر قربان ہوں آپ ہی اس تحقیق کے سب سے زیادہ اہل تھے (تو بتایئے وہ بات کیا ہے) انہوں نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا دین میں مدارِ نجات کیا چیز ہے؟ آپؐ نے فرمایا جو شخص وہی ایک کلمہ جو میں نے اپنے چچا کے سامنے پیش کیا تھا اور انہوں نے نہ مانا تھا۔ میرے جانب سے قبول کرلے گا تو وہی اس کے لیے نجات کا موجب ہو جائے گا۔

يَجِيْ كُلُّ رَجُلٍ مِنكُمْ بِمَا فِيْ رَحْلِهٖ وَ فِيْ لَفْظٍ مَنْ كَانَ مَعَهُ فَضْلُ طَعَامٍ فَلْيَجِيْ بِهٖ وَ بَسَطَ نِطْعًا فَجَعَلَ الرَّجُلُ يَجِيْءُ بِالْمُدِّ وَ الصَّاعِ وَ اَكْثَرَ وَ اَقَلَّ فَكَانَ جَمِيْعُ مَا فِي الْجَيْشِ بِضْعًا وَ عِشْرِيْنَ صَاعًا فَجَلَسَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى جَنْبِهٖ وَ دَعَا بِالْبَرَكَةِ ثُمَّ دَعَا النَّاسَ فَقَالَ بِسْمِ اللّٰهِ خُذُوْا وَ لَا تَنْتَهِبُوْا فَجَعَلَ الرَّجُلُ يَاْخُذُ فِيْ جِرَابِهٖ وَ فِيْ غِرَارَتِهٖ وَ اَخَذُوْا فِيْ اَوْعِيَتِهِمْ حَتّٰى اَنَّ الرَّجُلَ لَيَرْبُطُ كُمَّ قَمِيْصِهٖ فَيَمْلَاءُهٗ فَفَرَغُوْا وَ الطَّعَامُ كَمَا هُوَ ثُمَّ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ لَا يَاْتِيْ بِهِمَا عَبْدٌ مُحِقٌّ اِلَّا وَ قَاهُ اللّٰهُ حَرَّ النَّارِ. (اخرجه ابن راهويه و العدني و ابويعلى و الحاكم وغيرهم)

وہ میرے پاس لے آئے اور (یہ کہہ کر) آپؐ نے چمڑے کا ایک دستر خوان بچھا دیا۔ کوئی ایک مد لایا، کوئی ایک صاع، کوئی اس سے زیادہ اور کوئی اس سے کم۔ اس وقت تمام لشکر میں سے کھانے کی جو مقدار جمع ہو سکی وہ بیس صاع سے کچھ زیادہ ہوگی آپ اس کے ایک طرف بیٹھ گئے اور اس میں برکت کے لئے دعا فرمائی۔ اس کے بعد لوگوں کو آواز دی اور فرمایا لو بسم اللہ کہہ کر اب اس میں سے اطمینان کے ساتھ لیتے جاؤ اور لوٹ نہ مچاؤ۔ لوگ اپنے اپنے توشہ دان اور گونوں اور برتنوں میں بھر بھر کر لے جانے لگے۔ یہاں تک کہ (کسی کو کچھ نہ ملا تو اس نے) اپنی آستین ہی کا منہ باندھ کر اسی کو بھر لیا۔ یہ تمام لشکر اپنا راشن لے کر فارغ ہو گیا اور وہ کھانا تھا کہ جوں کا توں ہی رکھا ہوا تھا۔ اس عظیم الشان برکت کے ظہور کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں گواہی دیتا ہوں کہ خدا کوئی نہیں مگر ایک اللہ اور اس بات کی بھی کہ میں اس کا رسول ہوں، جو بندہ سچے دل کے ساتھ یہ شہادت دے گا اللہ تعالیٰ اس کو دوزخ کی آنچ سے بچا لے گا۔

(حاکم)

(۲۹۵) عَنْ رِفَاعَةَ الْجُهَنِيِّ قَالَ اَقْبَلْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى اِذَا كُنَّا بِالْكُدَيْدِ اَوْ قَالَ بِقُدَيْدٍ فَجَعَلَ رِجَالٌ يَسْتَاْذِنُوْنَ اِلٰى اَهْلِيْهِمْ فَيَاْذَنُ لَهُمْ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَ اَثْنٰى عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ مَا بَالُ رِجَالٍ يَكُوْنُ شِقُّ الشَّجَرَةِ الَّتِيْ تَلِيْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَبْغَضَ اِلَيْهِمْ مِنَ الشِّقِّ الْاٰخَرِ فَلَمْ نَرَ عِنْدَ ذَالِكَ مِنَ الْقَوْمِ اِلَّا بَاكِيًا فَقَالَ رَجُلٌ اِنَّ الَّذِيْ يَسْتَاْذِنُكَ بَعْدَهٗ لَسَفِيْهٌ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَ قَالَ حِيْنَئِذٍ اَشْهَدُ عِنْدَ اللّٰهِ لَا يَمُوْتُ عَبْدٌ يَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنِّيْ

(۲۹۵) رفاعہ جہنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ آئے یہاں تک کہ جب مقام کدید یا قدید (شک راوی ہے) پہنچ گئے تو کچھ لوگ اپنے گھر جانے کے لیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت طلب کرنے لگے آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو اجازت دیتے رہے اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوئے اور خدا کی حمد وثنا کے بعد فرمایا لوگوں کا حال کیا ہو گیا ہے کہ ان کے نزدیک درخت کا وہ رخ جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف ہوتا ہے اس کی دوسری سمت سے زیادہ مبغوض ہوتا ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمانا تھا کہ ہم نے لوگوں میں کسی کو نہ دیکھا جو رو نہ رہا ہو۔ ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بعد اب جو شخص بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے جانے کی اجازت مانگے وہ پرلے درجے کا بیوقوف ہوگا۔ یہ سن کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خدا کا شکر ادا کیا اور فرمایا میں خدائے تعالیٰ کے سامنے گواہی دیتا ہوں کہ جو بندہ بھی سچے

رَسُوْلُ اللّٰهِ صِدْقًا مِنْ قَلْبِهٖ ثُمَّ يُسَدِّدُ اِلَّا سَلَکَ فِی الْجَنَّةِ قَالَ وَ قَدْ وَ عَدَنِیْ رَبِّیْ اَنْ يَّدْخُلَ مِنْ اُمَّتِیْ سَبْعِيْنَ اَلْفًا لَا حِسَابَ عَلَيْهِمْ وَ لَا عَذَابَ وَ اِنِّیْ لَاَ رْجُوْاَنْ لَا يَدْخُلُوْهَا حَتّٰی تَبَوَّئُوْا اَنْتُمْ وَ مَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَائِکُمْ وَ اَزْوَاجِکُمْ وَ ذُرِّيَّاتِکُمْ مَسَاکِنَ فِی الْجَنَّةِ.

(و عنه من طريق ثانی) قَالَ صَدَرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ مَکَّةَ فَجَعَلَ النَّاسُ يَسْتَاْذِنُوْنَهٗ فذكر الحديث قَالَ وَ قَالَ اَبُوْبَکْرٍ اَنَّ الَّذِیْ يَسْتَاْذِنُکَ بَعْدَ هٰذِهٖ لَسَفِيْهٌ فِیْ نَفْسِیْ ثُمَّ اِنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَمِدَ اللّٰهَ وَ قَالَ خَيْرًا ثُمَّ قَالَ اَشْهَدُ عِنْدَ اللّٰهِ وَ کَانَ اِذَا حَلَفَ قَالَ وَ الَّذِیْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ مَامِنْ عَبْدٍ يُّؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ ثُمَّ يُسَدِّدُ اِلَّا سَلَکَ فِی الْجَنَّةِ فذكر الحديث.

(وعنه من طريق ثالث) قَالَ اَقْبَلْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰی اِذَا کُنَّا بِالْکُدَيْدِ اَوْ قَالَ بِعَرَفَةَ فذكر الحديث.

(رواه احمد و الطبرانی و البغوی و الباردوی و ابن قانع و ابن ماجه بعضه قال الهيثمی و رجاله موثوقون)

(۲۹۶) عَنْهُ عُثْمَانُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنِّیْ لَاَعْلَمُ کَلِمَةً لَا يَقُوْلُهَا عَبْدٌ حَقًّا مِنْ قَلْبِهٖ اِلَّا حُرِّمَ عَلَی النَّارِ فَقَالَ لَهٗ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ اَنَا اُحَدِّثُکَ مَا هِیَ

دل سے گواہی دیتا ہوا مرے گا کہ خدا کوئی نہیں مگر ایک اللہ اور اس بات کی کہ میں اس کا رسول ہوں اس کے بعد اس کو اس شہادت پر صحیح طور پر قائم رہنے کی توفیق ملے گی تو وہ سیدھا جنت میں چلا جائے گا اور آپ نے یہ بھی فرمایا کہ میرے پروردگار نے مجھ سے وعدہ کیا ہے کہ میری امت میں ستر ہزار افراد کسی حساب و عذاب کے بغیر جنت میں جائیں گے اور مجھے پوری امید ہے کہ جب تک تم، تمہارے باپ، تمہاری بیبیاں اور تمہارے بچے جو جو بھی ان میں نیک ہوں گے جنت میں اپنے اپنے ٹھکانے سے نہ بیٹھ جائیں گے کوئی امت اس میں داخل نہ ہو سکے گی۔

اس کے دوسرے طریقے میں یہ قصہ اس طرح مذکور ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مکہ مکرمہ سے لوٹ رہے تھے واپسی میں لوگ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے گھر جانے کی اجازت طلب کرنے لگے۔ (الحدیث) اس میں یہ بھی ہے کہ ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا میرے خیال میں تو اس کے بعد جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے جانے کی اجازت مانگے وہ بڑا ہی بیوقوف ہوگا اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ کی تعریف کی اور اچھے کلمات کہے۔ آخر میں فرمایا میں خدا کے سامنے گواہی دیتا ہوں (آپ کی عادتِ مبارک یہ تھی کہ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم قسم کھاتے تو یوں قسم کھایا کرتے تھے، اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جان ہے) اللہ کا جو بندہ بھی اللہ تعالیٰ اور آخرت کے دن پر ایمان لے آئے پھر اسے سلامتی کی توفیق نصیب ہو جائے تو وہ سیدھا جنت میں جائے گا۔ (الحدیث)

اس روایت کے تیسرے طریقے میں ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ آئے تو جب کدید یا عرفہ کے پاس آ گئے۔ (الحدیث)

(۲۹۶) حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے خود سنا ہے کہ میں ایک کلمہ ایسا جانتا ہوں جسے اللہ کا کوئی بندہ صدق دل سے نہ کہے گا مگر وہ دوزخ پر حرام کر دیا جائے گا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بولے آؤ میں تمہیں بتا دوں وہ کلمہ کیا ہے؟ وہ

چونکہ ان کے حواس ظاہرہ کا یہ تعطل ان کے قلبی استعداد کے فقدان سے شروع ہوتا ہے اسی لیے آیت بالا میں سب سے پہلے ان کی قلبی موت اور قلبی بے حسی کو ذکر کیا گیا ہے- جب کسی کے ظاہری اور باطنی حواس اس طور پر معطل ہو جاتے ہیں تو اب اس سے عالم قدس کی طرف طیران کی کوئی توقع باقی نہیں رہتی اسی کو ختم اور قلبی مہر سے تعبیر کیا گیا ہے اسی حقیقت کو ذیل کی آیت میں ادا فرمایا گیا ہے-

**صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ.** (البقرہ:۱۸) وہ بہرے ہیں گونگے ہیں اور اندھے ہیں، سو وہ ہدایت کی طرف لوٹ نہیں سکتے.

حضرت شاہ عبدالقادرؒ تحریر فرماتے ہیں اگر راہ گیر کے کان ہوں تو وہ کسی کے بتائے سے راستہ پر آ سکتا ہے اگر منہ میں زبان ہو تو وہ از خود پوچھ سکتا ہے- اور اگر اس کی آنکھیں ہوں تو خود راستہ دیکھ بھی سکتا ہے لیکن جس کے یہ تمام حواس بیکار ہو چکے ہوں اس کے لیے راہ یاب ہونے کی کیا صورت ہے اس کے لیے تو یہی ایک صورت ہے کہ وہ ہمیشہ کے لیے اسفل السافلین میں جا پڑے اور ان حیوانات سے بھی نیچے کے طبقے میں چلا جائے، جن کے حواس اپنے آقا کی شناخت میں اس درجہ تو معطل نہیں ہوتے-

حافظ ابن قیمؒ نے شرک پر ایک بسیط مقالہ سپرد قلم کیا ہے مختصر لفظوں میں اس کا خلاصہ یہ ہے کہ شرک کی اصل حقیقت، کسی مخلوق کو خالق کے مشابہ بنا دینا یا اپنے نفس کو خالق کے مشابہ سمجھ لینا ہے- یہ مشابہت ان صفات کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے جو خدائے قدوس کی خصوصیات میں شمار ہوتی ہیں- مثلاً اس کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ نفع و نقصان اور عطاء و منع کا مالک وہی ہے- اس خصوصیت کو قرآن کریم میں جگہ جگہ نمایاں کیا گیا ہے اور مشرکین کو یہی الزام دیا گیا ہے کہ جب تمہارے معبود اس خصوصیت کے حامل نہیں تو تم نے کیوں کر ان کو خدا کا شریک تسلیم کر لیا ہے-

| | |
|---|---|
| **قُلْ اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّ لَا نَفْعًا.** (مائدہ:۷٦) | آپ کہہ دیجئے کہ کیا تم اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر اس کی عبادت کرتے ہو جو نہ تمہارے برے کا مالک ہو نہ نفع کا- |
| **قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِنْ دُوْنِهٖ فَلَا يَمْلِكُوْنَ كَشْفَ الضُّرِّ عَنْكُمْ وَ لَا تَحْوِيْلًا.** (بنی اسرائیل:۵٦) | آپ کہہ دیجئے جن کو تم اللہ کی ذاتِ پاک کے سوا معبود سمجھتے ہو ان کو پکارو تو سہی وہ نہ تو تمہاری کوئی تکلیف دور کر سکتے ہیں اور نہ اس کے بدلنے کی قدرت رکھتے ہیں- |
| **وَ لَا تَدْعُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُكَ وَ لَا يَضُرُّكَ.** (یونس:۱۰٦) | اللہ تعالیٰ کی ذات کے سوا کسی کو نہ پکارو جو نہ تم کو نفع دے سکتا ہے نہ نقصان- |
| **قُلِ اللّٰهُ يُنَجِّيْكُمْ مِنْهَا وَ مِنْ كُلِّ كَرْبٍ ثُمَّ اَنْتُمْ تُشْرِكُوْنَ.** (الانعام:٦٤) | آپ کہہ دیجئے کہ اللہ تعالیٰ ہی تم کو اس سے اور ہر سختی سے بچاتا ہے اس پر بھی تم شرک کرتے ہو- |

ان آیات سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ اس صفت کا تقاضا یہ ہے کہ مصیبتوں میں اسی کو پکارا جائے، خوف و رجا کا تعلق اسی کی ذات کے ساتھ رکھا جائے اور اسی کی ایک ذات وحدہ لاشریک پر بھروسہ کیا جائے-

خدائے تعالیٰ کی ایک اور خصوصی صفت اس کے سامنے اظہارِ بندگی بھی ہے- عبودیت اور بندگی کی حقیقت دو چیزیں ہیں

انتہائی محبت اور انتہائی عجز و نیاز- اس صفت کا تقاضا یہ ہے کہ اسی کو سجدہ کیا جائے' اسی کے نام کی قسم کھائی جائے اور اسی کی ذات پر بھروسہ کیا جائے-

اصل حقیقت یہ ہے کہ اللہ کی ذات وہ ہے جو ہر پہلو سے کامل ہی کامل ہو اور اس میں عیب و نقصان کا کوئی شائبہ نہ ہو اس لیے انتہائی محبت اور انتہائی عجز و نیاز بھی اسی کا حق ہو سکتا ہے اسی کا نام عبادت ہے- نہ اس کمال میں اس کا کوئی شریک ہے نہ عبادت میں اس کا کوئی اور شریک ہونا چاہیے- اب اگر کوئی شخص مذکورہ بالا امور میں کسی مخلوق کو اس کا شریک ٹھہراتا ہے تو اس کے معنی یہی ہوں گے کہ وہ اس میں اس کی الوہیت کی صفت بھی تسلیم کرتا ہے- شرک کی یہ صورت تو مخلوق کو خالق کے ساتھ مشابہ بنانے کی تھی- اب خود خالق کے مشابہ بننے کی صورت یہ ہے کہ غرور و تکبر کی وجہ سے لوگوں سے اپنی مدح سرائی کا طلبگار رہے' اس کا خواہش مند ہو کہ وہ اس سے خوف کھائیں' اس سے امیدیں وابستہ رکھیں' اور اسی کو مشکلات میں اپنا مرجع و ماویٰ سمجھیں- یہ تو خاص الوہیت کی خصوصیات میں تشبیہ یا تشبہ کی صورتیں تھیں- خدائے قدوس کی بارگاہ بلند میں تو رسمی تشبہ کی بھی اجازت نہیں ہے- اسی بنا پر حدیثوں میں ملک الاملاک (شاہانِ شاہ) نام رکھنے کی ممانعت کی گئی ہے- (الجواب الکافی ص۱۸۲ تا ۱۸۴)

شرک کی انواع و اقسام اور عالم کے مختلف فرقوں پر اگر تفصیلی نظر ڈالی جائے تو ہمارا مضمون بہت طویل ہو جائے گا اس لیے ہم یہاں صرف اس مختصر بیان پر کفایت کرتے ہیں جو حضرت شاہ عبدالعزیزؒ نے تفسیر فتح العزیز میں تحریر فرمایا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ مشرکین عالم کے مشہور فرقے یہ ہیں-

ثنویہ: یہ دو خالق مانتا تھا ایک خیر کا خالق دوسرا شر کا- اس کے سوا کوئی فرقہ خدا تعالیٰ کی ذات میں شرکت کا قائل نہ تھا- البتہ شرک کی اور بہت سی مختلف صورتوں میں گرفتار تھا-

صابئیہ: ان کا عقیدہ تھا کہ خدائے تعالیٰ کی خاص صفات جیسے صفت وجوب' قدرت اور علم و حکمت میں اگرچہ اس کا کوئی شریک و سہیم نہیں مگر چونکہ اسی نے عالم کا نظم و نسق ارواح کواکب کے حوالہ کر دیا ہے اس لیے تعظیم و تکریم اور عبودیت و نیاز کے جتنے آداب ہیں وہ سب ان ہی کے سامنے ادا کرنے چاہئیں- اس فرقے کی مفصل تحقیق ابوبکر رازیؒ نے جن کو جصاص بھی کہا جاتا ہے احکام القرآن میں بیان فرمائی ہے وہاں دیکھ لی جائے-

حافظ ابن تیمیہؒ نے صابئین اور اہل اسلام کی عبادت میں ایک اہم فرق پر تنبیہ کی ہے وہ تحریر فرماتے ہیں کہ یہ گروہ کواکب اور ملائکہ کی عبادت میں مبتلا تھا اور ان کا نام عقول اور نفوس رکھا کرتا تھا اور خالق و مخلوق کے مابین ان کو ایک واسطہ تصور کرتا تھا ان کے مقابلہ میں ملت حنیفیہ تھی- جب ملت حنیفیہ نے ان کو خدا تعالیٰ کی عبادت اور رسولوں کی اطاعت کا حکم دیا تو انہوں نے الزام کے طور پر کہا کہ خدا اور مخلوق کے درمیان واسطہ تو تم بھی تسلیم کرتے ہو- فرق یہ ہے کہ تم بشر کا واسطہ مانتے ہو یعنی رسول کا اور ہم روحانیات کا- اس لیے ہم تم سے افضل رہے- شہرستانی نے اپنی کتاب ملل و نحل میں ان کے جواب میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ روحانیات کی نسبت سے بشر ہی کو واسطہ بنانا افضل ہے- حافظ ابن تیمیہؒ تحریر فرماتے ہیں کہ ان کے اس معارضہ سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ شہرستانی کو بھی دین حنیف کی پوری حقیقت منکشف نہیں ہو سکی حقیقت یہ ہے کہ دین حنیف میں خدائے تعالیٰ کی عبادت

میں واسطہ کسی کو بھی نہیں بنایا جاتا نہ کسی ملک کو نہ کسی بشر کو اور نہ کسی کی روحانیت کو- یہاں اگر رسولوں کا واسطہ ہوتا ہے تو صرف خدا تعالیٰ کے امر و نہی پہنچانے کے لیے ہوتا ہے نہ کہ اس کی عبادت کے لیے- رسول کی مثال ایسی ہوتی ہے جیسے نماز کے امام کی یا حاجی کے ساتھ مسئلہ بتانے والے معلم کی جیسا معلم حاجی کو صرف احکام حج بتاتا چلتا ہے ایسا ہی رسول بھی صرف خدائے تعالیٰ کی عبادت کے طریقوں کی تعلیم کرتا ہے- حاجی کا معلم ہو یا نماز کا امام دونوں خدائے تعالیٰ کی عبادت میں قطعاً واسطہ نہیں ہوتے بلکہ وہ خود بھی اور لوگوں کے ساتھ خدا تعالیٰ کی بلا واسطہ عبادت کرنے میں شریک ہوتے ہیں اس کے برعکس صابئین عبادت ہی میں روحانیات کا واسطہ تعلیم کرتے ہیں- (کتاب الرد علی البکری ص ۳۰۲)

حافظ ابن تیمیہ ؒ کی یہ تحقیق نہایت قابل قدر ہے اور اس سے اسلام کی توحید کی پاکیزگی اور زیادہ واضح ہو جاتی ہے- آج مسلمانوں میں بھی بعض جاہل فرقے صابئین کی طرح انبیاء اور اولیاء کو خدائے تعالیٰ کی عبادت میں شریک کرتے ہیں اور اسی کو اپنی عبادت کی قبولیت کا معیار سمجھتے ہیں بلکہ ان کا شرک صابئین سے بھی زیادہ عبرتناک ہے ان کا حال ان مشرکین سے بہت ہی مشابہ ہے جو یہ کہتے تھے کہ:

مَا نَعْبُدُهُمْ اِلَّا لِيُقَرِّبُوْنَا اِلَى اللّٰهِ زُلْفٰى. (الزمر: ۳) — ہم ان کی عبادت صرف اس لیے کرتے ہیں کہ وہ ہم کو خدائے تعالیٰ کی بارگاہ میں ذرا قریب کر دیں-

ہنود: ان میں جو فرقہ ذرا ترقی یافتہ تھا اس کا عقیدہ یہ تھا کہ مدبر عالم درحقیقت حسین وجمیل روحانیات ہیں چونکہ وہ ہمیں آنکھوں سے نظر تو آتی نہیں اس لیے ہم پر لازم ہے کہ ہم ان کے نام کے سونے اور چاندی کے خوبصورت خوبصورت بت تراش کر ان کے سامنے آدابِ عبودیت بجا لائیں تاکہ ان کا تقرب حاصل ہو اور وہ ہم سے خوش ہو کر ہمارے کاموں میں ہماری مدد کیا کریں-

دوسرا فرقہ جو ان میں ذرا جاہل ہے اس کا خیال یہ ہے کہ خدائے تعالیٰ کی ذات پاک خود تو اپنی برتری و تجرد کی وجہ سے ہماری عبادت سے مستغنیٰ اور بے نیاز ہے- اب اس کی عبادت کی یہی ایک صورت ہوسکتی ہے کہ اس کی مخلوق میں سے کسی کو ہم اپنا قبلہ توجہ بنالیں لہٰذا حیوانات' نباتات اور جمادات میں جو بھی انہیں آثارِ عجیبہ اور خواصِ غریبہ کا حامل نظر آیا اسی کو انہوں نے اپنی عبادت کا قبلۂ توجہ مقرر کر لیا جیسے دریاءِ گنگا' یا تلسی کا درخت یا طاؤس وغیرہ-

ایک فرقہ کا عقیدہ یہ ہے کہ خدائے تعالیٰ کے مقدس و بزرگ بندے ریاضات ومجاہدات کے بعد جب منازلِ قرب طے کر لیتے ہیں تو وفات کے بعد ان کی روحوں کو ایسی وسعت اور قدرت حاصل ہو جاتی ہے کہ وہ ہر جگہ حاضر و ناظر بن جاتے ہیں اور عالم میں پورے پورے تصرف کے مالک ہو جاتے ہیں اس لیے وفات کے بعد ان کی خوشنودی کے لیے ان کی تعظیم وتکریم کرنی چاہیے اور ان کو سجدہ کرنا چاہیے تاکہ وہ ہم سے خوش رہیں اور دین و دنیا میں ہماری امداد کریں- ان سب فرقوں کا شرک یہ نہیں تھا کہ وہ خدا کی ذات میں تعدد کے قائل تھے بلکہ توحید کے قائل ہو کر خدائی تصرفات اور خدا کی صفات میں دوسروں کو شریک کیا کرتے تھے چنانچہ قرآن کریم میں ہے-

وَ لَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ وَ سَخَّرَ الشَّمْسَ وَ الْقَمَرَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ. (العنکبوت:٦١)

اگر آپ ان سے پوچھیں بولو کس نے زمین اور آسمانوں کو بنایا اور کس نے سورج اور چاند کو کام میں لگایا تو یہی جواب دیں گے کہ اللہ تعالیٰ نے۔

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ نَّزَّلَ مِنَ السَّمَآءِ مَاءً فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ مِنْ بَعْدِ مَوْتِهَا لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ. (العنکبوت:٦٣)

اور اگر آپ ان سے پوچھیں کس نے آسمان سے بارش نازل کی پھر اسی سے زمین کو زندہ کیا تو یہی کہیں گے کہ اللہ تعالیٰ نے۔

اس مضمون کی آیات قرآن کریم میں متعدد جگہ موجود ہیں ان میں کفار کو یہی الزام دیا گیا ہے کہ جب خالق کی اصل صفات تمہارے نزدیک بھی ایک ہی ذات میں منحصر ہیں تو پھر تم الوہیت اور خالقیت کے حقوق میں دوسروں کو کیسے شریک کرتے ہو۔

قرآن کریم میں جو بات بہت صاف صاف اور بار بار دہرائی گئی ہے وہ یہ ہے کہ خدائے تعالیٰ کے سوا نفع ونقصان پہنچانے کی طاقت اور کسی میں نہیں اس کی مالک صرف اللہ تعالیٰ ہی کی ذات پاک ہے یہ طاقت نہ کسی دوسرے میں بالذات موجود ہے اور نہ اپنی جانب سے خدائے تعالیٰ نے کسی اور مخلوق کے حوالہ کی ہے حتیٰ کہ دنیا میں سب سے بزرگ ہستیاں انبیاء علیہم السلام کی ہوتی ہیں پھر ان میں سب سے بزرگ تر ہستی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہے مگر یہ طاقت وقدرت آپ کو اپنے جان و مال کے بارے میں بھی عطا نہیں کی گئی- بلکہ آپ کو یہ حکم دیا گیا کہ آپ اس بارے میں اپنے عجز کا دنیا کے سامنے صاف صاف اعلان کر دیں تاکہ عجائب پرست دنیا نہ تو آپ سے اس قسم کے تصرفات کی فرمائش کر کے آپ کو تنگ کرے اور نہ آپ کی زندگی میں حوادثات کا مشاہدہ کر کے آپ کی رسالت میں شکوک وشبہات نکالے- شاید انبیاء علیہم السلام کی شکست میں ایک بڑی حکمت ان کے اسی عجز کا اظہار بھی ہو- اسی لیے فتح وظفر کے عظیم الشان مظاہرے اور ہزیمت وشکست کے حوصلہ شکن مواقع پر ہمیشہ یہی بات دہرائی جاتی تھی کہ ﴿وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ﴾ (آل عمران:١٢٦) اترانے یا گھبرانے کی ضرورت نہیں اگر کامیابی ہو تو یہ مت سمجھو کہ تمہاری طاقت کے بل بوتے پر ہوئی ہے اور اگر ناکامی ہو تو بھی یہ گمان مت کرو کہ فتح کے اسباب مہیا نہ ہونے کی وجہ سے ہوئی- فتح ونصرت کا تمام معاملہ صرف اسی کی ذات پر منحصر ہے وہ چاہے تو تیرتے کو ڈبا دے اور چاہے تو ڈوبتے کو ترا دے- اور یہ خوب سمجھ لو کہ جو تھوڑی بہت قدرت تم کو عطا ہوئی ہے وہ صرف تمہارے کام چلانے کے لیے عطا ہوئی ہے وہ اتنی نہیں کہ تم دنیا کے تمام فائدوں کو حاصل کر سکو یا اس کے نقصانات سے اپنی کمزور جان کو بچا سکو۔

قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِىْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَاءَ اللّٰهُ. (الاعراف:١٨٨)

آپ کہہ دیجئے کہ میں تو اپنی جان کے نفع ونقصان کا بھی مالک نہیں ہوں مگر جتنا اللہ تعالیٰ چاہے صرف اتنے ہی پر میرا قابو ہے۔

اسی کے ساتھ دوسری جگہ یہ بھی واشگاف کر دیا گیا کہ جن کے متعلق تمہارا یہ خیال خام ہو وہ بھی اس کے مالک نہیں بلکہ خود الٹے خوف وہراس کے چکر میں پڑے ہوئے ہیں۔

قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ فَلَا يَمْلِكُوْنَ كَشْفَ الضُّرِّ عَنْكُمْ وَلَا تَحْوِيْلًا. اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ يَبْتَغُوْنَ

کہہ دو (ذرا ان کو) پکارو جن کو تم نے اس کے سوا (خدا) سمجھ رکھا ہے وہ اس کا اختیار نہیں رکھتے کہ تم سے تکلیف کو دور کر دیں اور نہ اس کا کہ اس کو بدل کر کسی دوسرے پر ڈال دیں یا اس کو ہلکا ہی کر دیں جن کو یہ

اِلٰی رَبِّهِمُ الْوَسِیْلَةَ اَیُّهُمْ اَقْرَبُ وَ یَرْجُوْنَ رَحْمَتَهٗ وَ یَخَافُوْنَ عَذَابَهٗ اِنَّ عَذَابَ رَبِّکَ کَانَ مَحْذُوْرًا. (بنی اسرائیل:٥٦و٥٧)

لوگ پکارتے ہیں وہ تو خود ہی اپنے پروردگار تک وسیلہ ڈھونڈتے ہیں کہ کونسا بندہ بہت نزدیک ہے اور اس کی مہربانی کی امید رکھتے ہیں اور اس کے عذاب سے ڈرتے ہیں-

صحیح بخاری میں روایت ہے کہ کچھ لوگ جنات کی عبادت کرتے تھے وہ جن تو مسلمان ہو گئے اور یہ اپنی قدیم جہالت پر قائم رہے اس پر یہ آیت اتری یا یوں کہا جائے کہ جن' فرشتے اور حضرت مسیح علیہ السلام وغیرہ سب اس میں شامل ہیں- خلاصہ یہ ہے کہ جن کو تم خدا کے سوا معبود پکارتے ہو وہ نہ مستقل کوئی اختیار رکھتے ہیں اور نہ تمہارے نفع نقصان پہنچانے کی ان میں قدرت ہے وہ تو خود اللہ تعالیٰ کے تقرب کی تلاش میں لیل ونہار سرگرداں ہیں اور اس فکر میں رہتے ہیں کہ کس عمل کو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اپنے لئے تقرب کا ذریعہ اور وسیلہ بنائیں جو خود اپنی فکر میں ہیں وہ تمہارے تفکرات بھلا کیا دور کر سکتے ہیں وہ تو خود ہی رجاء وبیم کے چکر میں پڑے ہوئے ہیں-

اصل یہ ہے کہ انسان کی فطرت میں خدائے تعالیٰ کی غیب درغیب ذات کی طرف اگر کوئی میلان وانجذام پیدا ہوتا ہے تو وہ صرف اسی لئے کہ اس کے نزدیک اس کے نفع ونقصان کا رشتہ اسی کی قادر وتوانا ذات کے ساتھ وابستہ ہے اور اگر اس کے اس اعتقاد میں ضعف پیدا ہو جاتا ہے تو اس کا یہ میلان بھی ختم ہو جاتا ہے اور وہ بندۂ خدا ہونے کے بجائے بندۂ اسباب بن جاتا ہے- اس کی زبان پر اگر ذکر ہوتا ہے تو اسباب کا' اس کے قلب میں اگر محبت ہوتی ہے تو ان ہی کی' خوف ہوتا ہے تو ان ہی سے- حتیٰ کہ اس کے جملہ عواطف ومیلانات کا مرکز یہی اسباب بن جاتے ہیں اور رشدہ شدہ نوبت یہاں تک پہنچ جاتی ہے کہ نفع ونقصان کے اصلی مالک سے اس کو ایسا ذہول ہو جاتا ہے کہ اس کے تذکرہ سے بھی اسے کوئی لگاؤ نہیں رہتا بلکہ انقباض ہونے لگتا ہے جو کیف اور جو ذوق وشوق اس کو یارسول اللہ اور یاغوث کے نعروں میں میسر آتا ہے وہ نعرۂ یااللہ میں نصیب نہیں ہوتا جس محبت سے وہ بزرگوں کی نذر ونیاز کرتا ہے اس کے عشر عشیر سے خدا کی واجب کردہ قربانی ادا نہیں کرتا یہ توحید کا عمق نہیں بلکہ مبادی کفر وشرک ہیں- ذیل کی آیات میں اسی طرف اشارہ ہے-

وَ مِنَ النَّاسِ مَنْ یَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا یُّحِبُّوْنَهُمْ کَحُبِّ اللّٰهِ وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ. (البقرة:١٦٥)

انسانوں میں کچھ افراد ایسے بھی ہیں جو بتوں سے اتنی محبت کرتے ہیں جتنی خدا تعالیٰ کی ذات سے مگر جو لوگ ایمان لا چکے ہیں ان کو سب سے زیادہ محبت اللہ تعالیٰ کی ذات سے ہے-

وَاِذَا ذُکِرَ اللّٰهُ وَحْدَهُ اشْمَاَزَّتْ قُلُوْبُ الَّذِیْنَ لَایُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ ' الخ. (الزمر : ٤٥)

اور جب نام لیا جاتا ہے ایک اللہ کا تو جو لوگ آخرت پر ایمان نہیں رکھتے ان کے دل رک جاتے ہیں اور جب اس کے سوا اوروں کا نام لیا جائے تو خوش ہونے لگتے ہیں-

وَ جَعَلُوْا لِلّٰهِ مِمَّا ذَرَاَ مِنَ الْحَرْثِ وَ الْاَنْعَامِ نَصِیْبًا فَقَالُوْا هٰذَا لِلّٰهِ بِزَعْمِهِمْ وَ هٰذَا لِشُرَکَآئِنَا

اور وہ اللہ تعالیٰ کی پیدا کی ہوئی کھیتی اور مویشیوں میں اس کے نام کا ایک حصہ رکھتے ہیں پھر اپنے خیال کے مطابق یہ کہتے ہیں کہ یہ حصہ (نیاز) تو

فَمَا لِشُرَكَائِهِمْ فَلاَ يَصِلُ اِلَى اللّٰهِ وَ مَا كَانَ لِلّٰهِ فَهُوَ يَصِلُ اِلٰى شُرَكَاءِ هُمْ. (الانعام : ۱۳۶)

اللہ تعالیٰ کا ہے اور یہ ہمارے شریکوں کا سو جو حصہ (نیاز) ان کے شریکوں کا ہوتا وہ تو اللہ تعالیٰ کی طرف نہ پہنچتا اور جو اللہ تعالیٰ کا ہوتا وہ ان کے شریکوں کی طرف پہنچ جاتا کیسا برا فیصلہ کرتے ہیں۔

اسفل السافلین اسی وادیٔ شرک کا نام ہے جو ضلالت کی اس کھائی میں جا پڑا۔ سمجھ لو کہ وہ مخلوقات کے سب سے نیچے طبقے میں جا پہنچا۔ اب وہ اشرف المخلوقات نہیں رہا بلکہ سب سے رذیل تر مخلوق بن گیا۔ سورہ والتیـــن میں انسان کے اس سوء انجام کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔

خلاصہ یہ کہ عالم ایسے نادان فرقے بہت ہی شاذ و نادر گذرے ہیں جو خدائے تعالیٰ کی ذات میں شرکت کے قائل ہوں۔ اکثر فرقے عبادت ہی میں شرک کیا کرتے تھے اور اس ضلالت میں یہاں تک تجاوز کر گئے تھے کہ ان کے نزدیک معبودِ حقیقی کا نمبر باطل معبودوں سے بھی نیچے گر گیا تھا۔ اس تمام گمراہی کی بنیاد صرف یہی تھی کہ ان کے عقیدے میں ان کے نفع ونقصان کا رشتہ غیر اللہ کے ساتھ قائم ہوگیا تھا اسی لئے انبیاء علیہم السلام کی دعوت کا اصل مرکز بھی شرک فی العبادت کی تردید ٹھہر گیا تھا۔ قرآن کریم میں ارشاد ہے۔

وَمَـا اَرْسَلْـنَـا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا نُـوْحِـىْٓ اِلَيْــهِ اَنَّــهٗ لَا اِلٰــهَ اِلَّا اَنَا فَاعْبُدُوْنَ. (الانبیاء : ۲۵)

یعنی اس جہان میں جو رسول بھی آیا وہ یہی ایک سبق لے کر آیا کہ جب اللہ ایک ہی ہے اور اس کا شریک کوئی نہیں تو پھر تم صرف اسی ایک ہی کی عبادت کیوں نہیں کرتے اور اس میں دوسروں کو کیوں اس کا شریک ٹھہراتے ہو۔

آیت بالا میں یہ بتایا گیا ہے کہ توحید الوہیت کا اصل منشا توحید فی العبادۃ ہی کی تعلیم تھی۔ الوہیت کی توحید امر مسلّم ہونے کی وجہ سے اس وقت ایک تمہیدی چیز سمجھی گئی تھی۔ مشرکین عرب اگرچہ بہت سے خدا تسلیم کرتے تھے مگر صاحب تصرف ایک ہی کو مانتے تھے بقیہ سب کو اس کا ماتحت سمجھتے تھے۔ چنانچہ ایک مرتبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عمران بن حصین سے پوچھا بتاؤ کفر کے زمانہ میں تم کتنے خداؤں کی پوجا کیا کرتے تھے انہوں نے عرض کیا سات خداؤں کی چھ زمین میں اور ایک آسمان میں آپ نے فرمایا اچھا تو امید وبیم کے مواقع پر کس کو یاد کیا کرتے تھے انہوں نے عرض کیا اس کو جو آسمان میں ہے۔

وَ اِذَا رَكِبُـوْا فِـى الْـفُلْكِ دَعَـوُا اللّٰـهَ مُـخْـلِـصِيْـنَ لَـهُ الـدِّيْـنَ فَـلَمَّا نَجّٰاهُمْ اِلَى الْبَرِّاِذَا هُمْ يُشْرِكُوْنَ. (العنکبوت: ۶۵)

جب کشتی میں سوار ہوتے ہیں تو بڑے خلوص سے خدا ہی کو پکارتے ہیں پھر جب وہ ان کو نجات دے کر خشکی پر لے آتا ہے تو نجات پاتے ہی شرک کرنے لگتے ہیں۔

اس آیت میں بتایا گیا ہے کہ جب کبھی کفار کسی نرغے میں پھنس جاتے تو اس وقت سب کو بھول کر اللہ ہی کی ذات پاک کو یاد کرتے۔

ہمارا منشا یہ نہیں کہ قرآن کریم یا انبیاء علیہم السلام کی دعوت میں شرک فی الذات کی تردید شامل ہی نہ تھی بلکہ مقصد یہ ہے کہ ان کے کلام میں جس امر پر زیادہ زور دیا گیا تھا وہ شرک فی العبادت کی تردید تھی۔ اسلام کے جملہ ابواب میں اور ہر بات کے جملہ

فصول میں جس نکتہ کی ہر ہر جگہ رعایت ملحوظ رہی ہے وہ بھی شرک فی العبادۃ ہے- اس کا راز یہ ہے کہ مخلوق کی پیدائش سے اصل مقصد توحید فی العبادۃ ہے-

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَ الْاِنْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْنَ. (الذاریات:۵٦) ہم نے جنات اور انسانوں کو صرف عبادت کے لیے بنایا ہے-

اس لیے شیطانی طاقتیں ہمیشہ اسی مقصد میں خلل اندازی کی فکر میں رہتی ہیں اور اسی لیے انبیاء علیہم السلام بھی ہمیشہ اسی کے مقابلہ کے لیے آنے چاہئیں- اور ان کی بساطِ شریعت بھی اتنی صاف ہونی چاہیے کہ اس میں شرک فی العبادۃ کی کوئی ادنیٰ سی شکن بھی پیدا ہونے کا امکان نہ رہے- اسی لیے شرائع سماویہ میں سب سے کامل شریعت وہی ہونی چاہیے جس کے حدود توحید سب سے زیادہ مستحکم ہوں- اسی نکتہ کے پیشِ نظر اسلام نے ہر اس رگ کو جڑ سے کاٹ دیا ہے جس میں کفر و شرک کی ادنیٰ رمق بھی پیدا ہونے کا احتمال تھا- عیسائی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تعظیم میں حد سے تجاوز کرنے کی بدولت شرک میں مبتلا ہوئے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف اپنی ذات کے متعلق اطراء اور مبالغہ آمیز کلمات سے ہی نہیں روک دیا بلکہ عام توقیر و تعظیم کی بھی ایسی حد بندی فرما دی کہ پھر اس راستہ سے کفر و شرک کا کوئی احتمال ہی نہ رہا- اسلام میں الوہیت کا تخیل صرف مجرد ہی مجرد نہ تھا اس میں خوف و طمع کے دونوں جذبات بھی شامل تھے- اس لیے یہاں بھی ایسے مضبوط بند لگا دیئے کہ اب نفع و نقصان اور خوف و طمع کے لیے ایک مسلم کی نظر میں کوئی دوسری چوکھٹ ہی باقی نہ رہی مگر اس کو یہ نہیں سکھایا کہ وہ کسی سے محبت نہ کرے کسی کا خوف نہ رکھے بلکہ یہ سکھایا کہ محبت کرے تو خدا کی خاطر اور ڈرے تو اسی ایک خدا کی خاطر- اس نے غیر اللہ سے نفع و نقصان کے تمام رشتے توڑ ڈالے اور صرف مالک حقیقی سے بیم و رجاء کا ایک رشتہ اس کے قلب میں راسخ فرما دیا اس کے دماغ کو صرف صریح شرک و کفر کی نجاستوں ہی سے پاک و صاف نہیں کیا بلکہ اس کو ایسا نازک بنا دیا کہ اگر اس کے گرد و پیش میں کہیں کفر و شرک کا احتمال بھی ہو تو مارے تعفن کے اس کا دماغ پھٹنے لگا- وہ اپنا نام غلام غوث اور عبد النبی رکھنے میں وہی ناگواری محسوس کرنے لگا جو عبد المطلب یا عبد شمس یا عبد مناف یا عبد العزیٰ جیسے نام رکھنے میں محسوس کرتا- اس کی نظر میں سب سے پیارا نام وہ بن گیا جس میں اس کی نسبت عبدیت اسی ذات کی طرف ہو' جس کا وہ درحقیقت عبد تھا یعنی عبد اللہ اور عبد الرحمٰن- اسے جان آفریں کے سوا کسی اور کے نام پر جان قربان کرنے میں غیرت آنے لگی- وہ خدا کے گھر کی طرح اپنے گھروں کو لباس پہنانے سے شرمانے لگا بتوں کی طرح اینٹوں اور پتھروں پر غلاف چڑھانے سے نفرت کرنے لگا جب اس کے کان میں ھو الباری المصور کی آواز آئی تو مصورِ حقیقی کی نقالی کرنے سے اس کی آنکھیں نیچی ہو گئیں اس کے ہاتھوں میں رعشہ پیدا ہو گیا اور اس کا قلم تصویر ہاتھوں سے چھوٹ گیا-

اسلامی توحید کی ان نزاکتوں کا اندازہ آپ کو ذیل کی احادیث سے ہوگا- نسائی شریف میں حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک دن کسی شخص نے آپ کے سامنے یہ لفظ کہا ماشاء اللّٰہ و شئت (جو اللہ تعالیٰ چاہے اور آپ چاہیں) آپ نے فوراً اس کو منع کیا اور ان الفاظ میں تنبیہ فرمائی- جعلتنی للّٰہ ندًا تو نے تو مجھے اللہ تعالیٰ کا ایک شریک ٹھہرا دیا ''قل ماشاء اللّٰہ وحدہ'' (بس یوں کہہ جو صرف ایک اللہ چاہے)-

امام احمد' ابوداؤد اور نسائی وغیرہ نے حذیفہؓ سے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لا تقولوا ماشاء

اللّٰہ و شاء فلان قولوا ماشاء اللّٰہ ثم شاء فلان -یعنی اگر سبب حقیقی کے ساتھ تم کسی وقت سبب ظاہری کا بھی ذکر کرنا چاہو تو اس کا طریقہ یہ نہیں کہ اللہ تعالیٰ کے نام کے بالکل برابر اس شخص کا نام ذکر کرو جو ظاہر میں اس کا سبب بنا ہے- بلکہ اللہ تعالیٰ کی توحید کا ادب یہ ہے کہ پہلے تم صرف اللہ تعالیٰ کا نام لو اس کے بعد پھر دوسرے نمبر میں اس شخص کا نام بھی لے سکتے ہو- حدیث شریف میں تین آدمیوں کے امتحان کا ایک طویل قصہ مذکور ہے ان میں ایک مبروص (مرضِ برص والا) تھا دوسرا گنجا اور تیسرا اندھا-ان کا امتحان یوں مقدر ہوا کہ اللہ تعالیٰ کا ایک فرشتہ بصورت آدمی ہر ایک کے پاس علیحدہ علیحدہ آیا اور ان سے اپنی حاجت ان الفاظ میں ظاہر کی فلا بلاغ لی الیوم الا باللّٰہ ثم بک. آج کے دن میری حاجت روائی کے لیے پہلے اللہ تعالیٰ کی ذات ہے یا پھر اس کے بعد ظاہری اسباب میں آپ کی ذات نظر آتی ہے- پس جب اسلامی توحید کی نزاکت اتنا بھی برداشت نہیں کرتی کہ اللہ تعالیٰ کے اسم مبارک کے ساتھ کسی مخلوق کے نام کی صرف عبارتی اور لفظی مساوات بھی گوارا کی جائے تو اس کے حقوق میں کسی کی مساوات کب برداشت کر سکتی ہے- اسلام نے توحید صرف علمی دائرہ میں نہیں سکھلائی بلکہ اس کو عملی جامہ پہنانے کی بھی تاکید کی ہے اور قدم قدم پر اس کا لحاظ رکھا ہے کہ کس طرح اس کا نقش انسان کے قلب و دماغ پر جم سکتا ہے اس لیے اس نے عام گفتگو میں بھی کسی کو یہ آزادی نہیں دی کہ وہ خدائے تعالیٰ کے اسم مبارک کو دوسرے ناموں کی طرح جس طرح جی چاہے زبان پر لے آئے بلکہ یہ تنبیہ کی ہے کہ اس کی ہستی کا نقش عظمت اس کے قلب میں اتنا گہرا ہونا چاہیے کہ جب کبھی بات کرتے کرتے وہ اس کے باعظمت نام پر جا پہنچے تو یہاں پہنچ کر اس کی زبان لکنت کر جائے اور وہ کسی بڑے سے بڑے شخص کے نام کے ساتھ اس کی تعبیری مساوات بھی گوارا نہ کر سکے یہ ایک حقیقت ہے کہ جب تک مسلمان کے ایک ایک عمل سے توحید اس طرح نہ ٹپکنے لگے اس وقت تک اس کی توحید بھی صرف ایک دماغی فلسفہ کہلائے گی، عملی دائرہ میں اس کو شرک سے کیا امتیاز ہوگا۔

ایک سطحی نظر کا شخص تو حدیث مذکور کو صرف ایک تعبیری اصلاح سمجھے گا مگر ایک علم النفس کا ماہر اس کا پورا ادراک کر لے گا کہ فطری طور پر کسی حقیقت کے ذہن نشین کرنے کی اس سے زیادہ مؤثر کوئی اور صورت نہیں نکل سکتی- اگر آپ کو کتاب الایمان میں احسان کی بحث فراموش نہیں ہوئی تو اتنا اور سمجھ لیجئے کہ آپ کو اس مقام پر احسان کا ایک اور سبق دیا گیا ہے اور مقصد یہ ہے کہ ایک مؤمن کے قلب و دماغ پر حق تعالیٰ کی ذاتِ قدسی صفات کی محبت کا اس درجہ استحضار اور غلبہ ہو جانا چاہیے کہ کچھ عبادات ہی میں نہیں بلکہ عام بات چیت میں بھی اس کی غیرت- اس کی عظمت و توحید کے خلاف کوئی ادنیٰ ٹھیس برداشت نہ کر سکے- بقول شخصے

شرکت غم میں نہیں چاہتی غیرت میری — غیر کی ہو کے رہے یا شب فرقت میری
غیرت از چشم برم روئے تو دیدن ندہم — گوش را نیز حدیثے تو شنیدن ندہم

جب تک ایک مؤمن کا قلب خدائے تعالیٰ کے شریک ٹھہرانے پر اسی درجہ غیور نہ ہو جائے وہ مقام محبت سے آشنا نہیں ہوتا اور جب تک وہ اس وادی سے آشنا نہیں ہوتا اس وقت تک ذوقِ احسان سے بھی آشنا نہیں ہوتا- جب اس تصور کے ساتھ آپ اپنی زبان سے ماشاء اللہ وشاء فلاں کا فقرہ ادا کریں گے تو اس وقت اس معمولی سے کلمہ کی تلخی آپ کی زبان محسوس کر لے گی اور اسی وقت حدیث کی اس تعبیری گرفت کی حکمت بھی آپ پر روشن ہو سکے گی- اسی قسم کے ضمنی مقامات سے ایک فہیم شخص کو یہ اندازہ لگانا

چاہیے کہ اس نبی عظیم الشان کی معرفت کا عالم کیا ہوگا جس کی شریعت میں توحید ربانی کا ایک عام ادب یہ ہو کہ سرسری بول چال میں بھی خدا تعالیٰ کے نام کے ساتھ شرکت و مساوات قائم کرنا حقیقی شرک کی برابر مکروہ سمجھا جاتا ہو- اسلام کی توحید سمجھنے کے لیے آپ کھلی کھلی آیات اور واضح احادیث کی طرف مت جایئے یہ تو اس کے ابتدائی اسباق ہیں بلکہ ان عملی گوشوں کو بڑے غور سے ملاحظہ کیجیے جن کی سطح میں بظاہر توحید کا کوئی سبق نظر نہیں آتا مگر جب ذرا غور کیجیے تو اس کے عمق میں اصل مقصد وہی ایک درس توحید ثابت ہوتا ہے- انسان کی فطرت ہے کہ وہ مسلسل ایک نوع کا عمل نہیں کر سکتا اس کی طبیعت اکتا جاتی ہے اس لیے شریعت نے اس کے لیے مختلف لذتوں کی مختلف عبادتیں مقرر فرمادی ہیں لیکن ان سب کا اصل مقصد وہی ایک نشہ توحید پیدا کرنا ہے اب آپ ذرا جنازہ کی نماز ہی کو ملاحظہ کیجیے وہ بھی ایک قسم کی نماز ہی تو ہے اور اسی ذات پاک کے لیے ہوتی ہے جس کے لیے اور فرض نمازیں پھر کیا بات ہے کہ رکوع اور سجود جو نماز کی اصل روح تھے وہ یہاں سے غائب ہیں- اگر آپ غور سے کام لیں گے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ اس میں ایک حکمت یہ بھی ہوسکتی ہے کہ ایک جسد میت کو سامنے رکھ کر اس کی طرف رکوع و سجود کرنا شاید اسلام کی توحید برداشت نہیں کرتی - خیر یہ تو ایک انسان تھا جس کو جاہل قومیں کبھی سجدہ کر بھی لیتی ہیں مگر ایک معمولی خشک لکڑی جس کی کوئی عبادت نہیں کرتا اگر سترہ کے لیے سامنے گاڑ دی جائے تو اس کے متعلق بھی مقدس اسلام کی ہدایت یہ ہے کہ وہ بھی ٹھیک سامنے نہ ہونی چاہیے بلکہ ذرا دائیں بائیں سمت مائل ہونی چاہیے تا کہ اس قوم کے سامنے جس کو پتھروں کو سجدہ کرنے کی عبادت تھی کوئی عمل بھی ایسا نہ آنے پائے جو ان کی قدیم خصلت کی یاددہانی میں ذرا بھی مدد و معاون ہو-

حضرت موسیٰ علیہ السلام جب قوم بنی اسرائیل کو دریائے نیل کے پار لے کر اتر آئے تو یہاں ان کی قوم نے دیکھا کہ کچھ لوگ بت پرستی میں مشغول ہیں یہ دیکھ کر ان کے منہ میں پانی بھر آیا اور بڑے حسرت کے انداز میں وہ یہ درخواست کرنے پر مجبور ہو گئے-

| | |
|---|---|
| قَالُوْا يٰمُوْسَى اجْعَلْ لَّنَآ اِلٰهًا كَمَا لَهُمْ اٰلِهَةٌ قَالَ اِنَّكُمْ قَوْمٌ تَجْهَلُوْنَ. (اعراف: ۱۳۸) | وہ کہنے لگے اے موسیٰ ہماری عبادت کے لیے بھی ایسا ہی ایک بت بنا دیجیے جیسے بت ان کے ہیں انہوں نے فرمایا تم لوگ بڑے ہی جاہل ہو- |

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیر صحبت تربیت یافتہ صحابہ اتنے تو نہیں گرے لیکن ایک موقعہ پر جب انہوں نے دیکھا کہ مشرکین نے ایک درخت مقرر کر رکھا ہے جس پر وہ اپنے ہتھیار لٹکا دیا کرتے ہیں اور اسی مناسبت سے اس کو ذات انواط کہا کرتے ہیں تو وہ بھی بے ساختہ یہ درخواست کرنے پر مجبور ہو گئے کہ یا رسول اللہ ہمارے لیے بھی ایک ایسا ہی درخت مقرر فرما دیجیے ہم بھی اس پر اپنے ہتھیار لٹکایا کریں گے ذرا سوچیے اس میں شرک کی کیا بات تھی لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اتنی سی بات کو بھی نہایت اہمیت دی اور بہت تشدید آمیز لہجہ میں اس طرح تنبیہ کی کہ تمہاری یہ فرمائش ٹھیک ایسی ہی ہے جیسی حضرت موسیٰ علیہ السلام سے بنی اسرائیل کی وہ فرمائش تھی اِجْعَلْ لَّنَآ اِلٰهًا كَمَا لَهُمْ اٰلِهَةٌ - یہی راز تھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان سب معاملات میں جہاں آپ کی کوئی خاص شریعت نازل نہ ہوتی مشرکین عرب کی نسبت اہل کتاب کی موافقت کرنی زیادہ پسند فرماتے - پس اسلام نے ہر ہر موقعہ پر جہاں کسی دور کے علاقہ سے بھی شرک کی رگ متحرک ہو سکتی تھی اس کو بھی جڑ سے کاٹ دینے کی کوشش کی

ہے- ہمارے فقہاء اس حقیقت کو خوب سمجھے تھے اور اسی لیے انہوں نے فرمایا کہ جو حیوان کبھی کسی قوم کا معبود رہ چکا ہو یا کوئی اور ایسی چیز جو کبھی معبود لغیر اللہ بن چکی ہو اس کو بھی سترہ نہ بنانا چاہیے اور اس کی طرف بھی نماز نہ ادا کرنی چاہیے- اسی طرح طلوع وغروب میں نماز سے ممانعت کی حکمت بھی یہی ہے کہ یہ اوقات بھی مشرکین کی عبادت کے اوقات ہیں ہماری عبادت جہاں ان سے مقصد نیت اور اپنی ترتیب وصورت میں ممتاز ہے اسی طرح وقت میں بھی ممتاز رہنی چاہیے یہ کوئی تنگ نظری نہیں بلکہ شرک فی العبادۃ کی بعید سے بعید رشتوں کے قطع کرنے کی سب سے بہتر صورت ہے-

ایک حدیث میں ارشاد ہے لا تأتوا الصلوۃ و انتم تسعون وأتوھا و علیکم السکینۃ ' الخ نماز کے لیے دوڑتے بھاگتے نہ آیا کرو بلکہ اس طور پر وقار کے ساتھ آیا کرو گویا تم سرتا پا سکون ووقار ہو-

شیخ اکبرؒ تحریر فرماتے ہیں کہ اس مخصوص ادب میں جو بڑی حقیقت پنہاں ہے وہ یہ ہے کہ نماز کے لیے جب ایک مخصوص مکان مقرر کردیا گیا' اس کے لیے ایک اعلان بھی کیا گیا اور اس کے بعد یہ نظر آنے لگا کہ مختلف سمتوں سے مختلف جماعتیں کسی ایک مقصد کے لیے کسی ایک جگہ جمع ہونے جارہی ہیں اگر وہ بہت زیادہ بھاگ بھاگ کر جائیں گی تو دیکھنے والوں کے دماغ میں یہ نقشہ آسکتا ہے کہ جس طرح اور مذاہب کو ان کے معبود کسی ایک جگہ رکھے ہوئے مل جاتے ہیں شاید ان کو بھی اپنا معبود کسی مسجد وغیرہ میں رکھا ہوا مل گیا ہے جس کی طرف یہ ایسے والہانہ انداز میں بھاگے جارہے ہیں اس لیے فرمایا کہ تم بھاگا مت کرو بلکہ اس طرح جایا کرو کہ ہر دیکھنے والا سمجھ جائے کہ جہاں تم جارہے ہو وہاں کچھ بھی نہیں ہے تم کسی ایسے معبود کی تلاش میں ہو جو اس مکان میں بھی ہے اور اس سے باہر بھی ہر حال میں وہ تمہارے ساتھ ہے- وہ تمہاری رگ جان سے بھی زیادہ تم سے قریب ہے- شیخ اکبرؒ کے اس مضمون کی تائید ایک اور حدیث سے بھی ہوتی ہے ایک مرتبہ صحابہ کرامؓ شدتِ شوق میں کسی سفر میں چیخ چیخ کر نعرہائے تسبیح وتہلیل لگا رہے تھے آپ نے ان کو اتنے چیخنے سے منع فرمایا اور کہا کہ تمہاری اس حرکت سے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تمہارا رب شاید تمہارے پاس نہیں کہیں غائب ہے یا اگر موجود ہے تو سنتا نہیں ہے اس کو آہستہ پکارو کیونکہ وہ تمہارے اونٹ کی گردن سے بھی تمہارے قریب ہے اونٹ پر سواری کے وقت جو چیز سوار کو سب سے قریب نظر آتی ہے وہ اس کی گردن ہی ہوتی ہے اس لیے نفسیاتی طور پر اس کے قرب کا نقشہ جمانے کے لیے یہی سب سے عمدہ مثال تھی فرمایا انکم لا تدعون اصم و لا غائبا -تم تو اس کو پکارتے ہو جو ہمہ وقت سنتا ہے اور جواب دیتا ہے پس اسلامی توحید تو اس کو بھی برداشت نہیں کرتی کہ تمہارے کسی عمل سے خدائے تعالیٰ کی ذات یا اس کی صفات کے متعلق کوئی ایسا موہوم سے موہوم نقش بھی پیدا ہوسکے جو اس کی شان تقدیس وتنزیہ کے خلاف ہو- چہ جائیکہ اس میں شرک کے آثار صاف صاف نمایاں ہورہے ہوں- کیا ایسا مقدس مذہب جو نمازِ جنازہ میں رکوع وسجود سے منع کرے قبور کو سجدہ کرنا برداشت کرسکتا ہے حالانکہ وہ قابل تعظیم جسد اب زمین میں مدفون ہوچکا ہے-

یہی حقیقت مشرکین کے لباس' وضع وقطع اور معاشی ومعاشرتی مخالفت میں بھی پنہاں ہے اس کا مقصد بھی یہ ہے کہ توحید وشرک کا امتیاز صرف علمی مرتبہ میں نہ رہے بلکہ ایک موحد ومسلم کی رگ رگ سے بھی ٹپکنے لگے- اس کے معنی یہ نہیں کہ جو حق تعالیٰ کا مقرر کردہ طریقہ عبادت ہو اگر مشرکین بھی اسے اختیار کرلیں تو ہمیں اس کو چھوڑ دینا چاہیے کیونکہ اس کے معنی تو یہ ہوئے کہ ہمارا خود

کوئی اصل مرکز اور مقام ہی نہیں بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ جس راہِ مستقیم کے ہم مالک ہیں اگر اس میں دوسرے لوگ ہماری اتباع کرتے ہیں تو یہ ان کے شرک میں اسلامی تعلیم کا ایک عکس ہوگا اگر اس میں کچھ ناگواری کی بات ہو تو ان کے لیے ہونی چاہیے نہ یہ کہ ہمیں اپنا مقام چھوڑ کر اس سے ہٹ جانا چاہیے- اسی لیے مشرکین کی مخالفت میں اسلام نے ملت حنیفیہ کی اتباع ترک نہیں کی بلکہ الٹا ان کو یہ الزام دیا ہے کہ یہ تو ہمارا حق ہے اس میں تم ہمارے متبع ہوا گر تم اس کی اتباع کرتے ہو تو اس وجہ سے ہم اپنے اصل حق سے دست بردار نہیں ہوں گے-

اِنَّ اَوْلَی النَّاسِ بِاِبْرَاهِیْمَ لَلَّذِیْنَ اتَّبَعُوْهُ وَ هٰذَ النَّبِیُّ وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا. (آل عمران:۶۸) — ابراہیم کے ساتھ خصوصیت کے بڑے حق دار تو وہ لوگ تھے جنہوں نے ان کی پیروی کی اور یہ پیغمبر (آخر الزماں) اور مسلمان (جو ایمان لائے)-

یہ فرق اس سے ظاہر ہوسکتا ہے کہ تم ملت حنیفیہ کا دعویٰ تو کرتے ہو مگر اس کے ساتھ شرک بھی کرتے ہو اور ہم بھی دعویٰ کرتے ہیں مگر اس کے ساتھ شرک سے اپنی بیزاری کا اظہار کرتے ہیں آ ؤ دیکھیں ملت حنیفیہ کی صحیح اتباع کیا ہے-

وَقَالُوْ اكُوْنُوْا هُوْدًا اَوْ نَصَارٰى تَهْتَدُوْا قُلْ بَلْ مِلَّةَ اِبْرَاهِیْمَ حَنِیْفًا وَ مَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ. (بقرہ:۱۳۵) — کہتے ہیں کہ یہودی یا نصرانی ہو جاؤ تو تم راہ یاب ہو گئے آپ کہہ دیجئے کہ ہرگز نہیں بلکہ ہم نے حضرت ابراہیم کی راہ اختیار کی جو ایک ہی طرف کے تھے اور وہ مشرک نہ تھے-

اس بیان سے واضح ہوگیا کہ تم تو صرف مدعی ہو مگر ان کے متبع ہم ہیں بلکہ ان کی اتباع کا بڑا حق ہمارا ہے اس لیے ہم کسی حالت میں اپنے حق سے دست بردار نہیں ہوسکتے - جو نعرۂ مستانہ حضرت خلیلؑ اپنی ذرّیت میں بطور یادگار چھوڑ گئے وہ تو یہ ہے-

قُلْ اِنَّ صَلٰوتِیْ وَ نُسُكِیْ وَ مَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَ بِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَ اَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ.(الانعام: ۱۶۲) — آپ کہہ دیجئے کہ میری نماز' میری عبادات' میرا جینا اور میرا مرنا سب اللہ ہی کے لیے ہے جو سارے جہان کا پروردگار ہے کوئی اس کا شریک نہیں اور مجھ کو ایسا ہی حکم دیا گیا ہے اور میں اس کے فرمان برداروں میں پہلا فرمان بردار ہوں-

مَا كَانَ اِبْرَاهِیْمُ یَهُوْدِیًّا وَّ لَا نَصْرَانِیًّا وَّ لٰكِنْ كَانَ حَنِیْفًا مُّسْلِمًا وَ مَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ. (آل عمران: ۶۷) — (حضرت) ابراہیمؑ نہ تو یہودی تھے نہ نصرانی لیکن حنیف تھے یعنی سب جھوٹے مذہبوں سے بیزار اور حکم کے بڑے فرمان بردار اور مشرک نہ تھے-

ان عمیق اور حقیقت سے لبریز کلمات سے ظاہر ہوتا ہے کہ اسلامی توحید کا پورا پورا نقشہ صرف زبان سے کلمہ توحید پڑھ لینے سے عیاں نہیں ہوسکتا جب تک کہ وہ انسانی زندگی کے ہر ہر چھوٹے بڑے گوشے سے بھی ظاہر نہ ہونے لگے اور اس کا ہر ہر عمل اسی ایک ذاتِ پاک کے لیے اس طرح خالص ہو کر نہ رہ جائے کہ اس میں للہ اور لاشریک لہ کے مثبت اور منفی ہر دو پہلو جدا جدا ممتاز نظر نہ آنے لگیں یعنی اس کا للہ ہونا بھی نمایاں ہو جائے اور شرک کے خلاف ہونا بھی اسی درجہ پر نمایاں ہو جائے - توحید کے دعوے کے ساتھ جہاں پہنچ کر مداہنت کی ادنیٰ سی ادنیٰ گنجائش بھی ختم ہو جاتی ہے وہ اس کا یہی منفی پہلو ہے اور اسی پہلو کے نمایاں ہو جانے

سے اسلام وکفر میں کھلا ہوا امتیاز ہو جاتا ہے-شرک کی عام فضاؤں میں جب کبھی خدا کے برگزیدہ نبی آئے تو ان کا مقصد صرف توحید کا پرچم لہرا دینے سے پورا نہیں ہوا جب تک کہ انہوں نے علم کفر کو سرنگوں بھی نہیں کر دیا - اس لیے ان کے دعووں میں کبھی کوئی ایسا تخلخل نہیں ہوا جس کے بعد کفر کو ان سے اپنے ساتھ سازگاری کی کوئی ادنیٰ سی طمع بھی باقی رہ گئی ہو- وہ ہمیشہ ایک ٹھوس اور علیحدہ جماعت بنانے کا پروگرام لے کر دنیا میں آئے اور جب تک ان کا یہ مقصد پورا نہ ہولیا روز وشب اسی کے لیے سرگرم عمل رہے ان کی اس پالیسی سے اگر کسی فرد یا جماعت نے اتفاق نہ کیا اور دونوں طرف لگے رہنے کا ارادہ کیا تو انہوں نے ان کو منافق کا لقب دے کر اپنی جماعت سے ہمیشہ ایک علیحدہ جماعت سمجھا - خلاصہ یہ کہ توحید کے مرحلے پر جتنا اس کا مثبت پہلو اہم ہوتا ہے اتنا ہی اہم اس کا منفی پہلو ہو جاتا ہے اگر آپ اتنی بات سمجھ گئے ہیں تو اب سورۂ قل یا ایھا الکافرون میں ایک ہی مضمون کو دو دو پہلوؤں سے ادا کرنے کا راز بھی سمجھ گئے ہوں گے یعنی کفر واسلام کے دو راستوں کی واضح علیحدگی کے لیے یہی ایک تعبیر تھی جس کے بعد ان کے مابین سازگاری کی کوئی توقع باقی نہیں رہ سکتی-

یہ بات اچھی طرح سمجھ لینی چاہیے کہ اسلام وکفر کے درمیان کوئی نقطہ مشترک نہیں نکلتا جس جگہ کفر ہے وہاں اسلام نہیں اور جہاں اسلام ہے وہاں کفر کی کوئی گنجائش نہیں - اسلام کے ساتھ ساتھ کفر کی کسی ایک ادا کو بھی نبھایا نہیں جا سکتا اسی لیے قرآن کریم نے ایمان پر امن مرتب ہونے کے لیے یہ شرط لگادی ہے کہ اس میں شرک کا کوئی میل نہ ہونا چاہیے-

اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ لَمْ یَلْبِسُوْا اِیْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ اُولٰئِکَ لَهُمُ الْاَمْنُ وَ هُمْ مُّهْتَدُوْنَ.
(سورۃ انعام : ۸۲)

جولوگ ایمان لائے اور انہوں نے اپنے ایمان میں شرک کی آمیزش نہیں کی بس یہی لوگ امن کے مستحق ہیں اور یہی لوگ ہدایت یافتہ بھی ہیں-

ایک نصرانی شخص صرف کلمہ توحید پڑھ کر مسلمان نہیں ہوسکتا جب تک کہ اس کا بھی صاف وصریح اقرار نہ کرلے کہ حضرت مسیح علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے ایک بندہ ہی تھے یہ اسی حقیقت پر مبنی ہے کہ توحید الٰہی کے ساتھ لاشریک لہ کا مظاہرہ ہونا بھی ضروری ہے- جب تک جملہ شرکاء پر لا کی شمشیر نہیں چلائی جاتی اس وقت تک صحیح طور پر نعرۂ توحید بلند نہیں ہوتا-

اسلام نے جہاں ظاہری افعالِ شرک سے منع کیا ہے اسی طرح ان باریک باریک فروگذاشتوں سے بھی روکا ہے جن سے ایک موحد کا اچھا خاصا عمل مشرک کے عمل کے مشابہ بن جاتا ہے مثلاً ریاء وشہرت پسندی جو عمل خواہ وہ اپنی شکل وصورت میں کتنا ہی توحید کا عمل سمجھا جائے لیکن اگر وہ ریاء وشہرت پسندی سے آلودہ ہو جائے تو اسلامی نظر میں وہ بھی ایک قسم کا شرکیہ عمل سمجھا جاتا ہے اسی اہمیت کے پیش نظر قرآن کریم نے عمل کے صالح ہونے کے لیے یہ شرط لگادی ہے کہ وہ شرک کی اس قسم سے بھی پاک وصاف ہونا چاہیے اور ایسے ہی عمل کا نتیجہ لقاء رب ہوسکتا ہے-

فَمَنْ کَانَ یَرْجُوْا لِقَاءَ رَبِّهٖ فَلْیَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا وَّلَا یُشْرِکْ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖ اَحَدًا.
(الکھف : ۱۱۰)

تو جس کو اپنے پروردگار سے ملنے کی آرزو ہو تو اسے چاہیے کہ نیک عمل کرے اور کسی کو اپنے پروردگار کی عبادت میں شریک نہ کرے-

یہاں ’’لایشرک‘‘ کی تفسیر لا یرائی سے کی گئی ہے یعنی جس شخص کے پیش نظر لقاء رب جیسا اہم مقصد ہو اس کے لیے لازم ہے کہ وہ نیک عمل کیا کرے اور اپنی عبادت میں کسی کو بھی شریک نہ بنایا کرے۔ اس آیت میں یہ امر بھی قابل غور ہے کہ جس امر پر یہاں زیادہ زور دیا گیا ہے وہ وہی خدائے تعالیٰ کی عبادت میں شرکت کی ممانعت ہے۔ ذاتی شرکت کا مسئلہ بھی گو کم اہمیت نہیں رکھتا وہ بھی ایک بدترین کفر ہے لیکن شرک کی جس خطرناک جھاڑی میں ایک مدعی توحید بھی الجھ سکتا ہے وہ صرف شرک فی العبادۃ ہے اور اس کی ایک نہایت دقیق اور باریک قسم ریاء و شہرت پسندی ہے قرآن کریم نے شرک میں عام ابتلاء کا شکوہ ان الفاظ میں کیا ہے۔

وَمَا يُؤْمِنُ أَكْثَرُهُمْ بِاللّٰهِ إِلَّا وَهُمْ مُّشْرِكُوْنَ. (یوسف : ۱۰۶)

اور اکثر لوگوں کا حال یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ پر ایمان بھی رکھتے ہیں اور اس کے ساتھ ہی شرک بھی کرتے رہتے ہیں۔

یعنی ایسے لوگ بہت ہی کم ہیں جو ایمان کے زبانی دعوے کے ساتھ شرک جلی اور شرک خفی کے ہر ہر شعبے سے احتراز رکھتے ہوں۔ غرض قرآن عزیز یہ اعلان کرتا ہے کہ محبوب حقیقی کے متلاشی کہاں مارے مارے پھرتے ہیں ان کے لیے اس کی ملاقات کا صرف یہی ایک راستہ ہے کہ نیک عمل کریں یہ تو اس کا مثبت پہلو ہوا اور اس کا منفی پہلو یہ ہے کہ اس کی عبادت میں شرک کی کسی نوع کی آلودگی بھی پیدا نہ ہونے دیں یہ منفی پہلو اس لیے ضروری ہے کہ بسا اوقات نیک عمل میں بھی شرک خفی کے جراثیم پیدا ہو جاتے ہیں ایسا عمل گو نیک نظر آئے مگر درحقیقت نیک نہیں ہوتا۔ ٹھیک اسی طرح خدائے تعالیٰ کی توحید بھی اس وقت تک خالص توحید نہیں کہلاتی جب تک کہ اس کے ساتھ لا شریک له اور ما انا من المشرکین کا اعلان بھی صاف صاف نہیں کر دیا جاتا۔ آج بھی اگر آپ اپنے ایمانوں کا جائزہ لیں تو اس میں بھی آپ کو توحید کا مثبت پہلو جتنا صاف اور واضح نظر آئے گا اتنا واضح اس کا دوسرا منفی پہلو نظر نہیں آئے گا خوب یاد رکھئے جب تک کہ اس کا یہ پہلو بھی اتنا ہی واضح نہ ہو جائے اس وقت تک آپ کی توحید کا نقشہ بھی نامکمل رہے گا۔ مشکل دعوی توحید نہیں اس میں تو اکثر قومیں آپ کی ہم آہنگ ہیں جو مرحلہ مشکل ہے وہ تمام شرکاء اور باریک سے باریک شریکوں سے بیزاری ہے اور اس سے بڑھ کر اس بیزاری کا اعلان ہے اسی لیے کلمہ لا الہ الا اللہ میں مثبت پہلو کی بنیاد منفی پہلو پر قائم کی گئی ہے۔ اتنی وضاحت کے بعد غالباً اب آپ خوب سمجھ گئے ہوں گے کہ اسلامی توحید کو اور مذاہب کی توحید سے کتنا امتیاز ہے ان کی توحید تو ابنیت اور تثلیث کے عقیدہ کے باوجود قائم رہ سکتی ہے مگر اسلام کی توحید ریاء و شہرت پسندی کے بار کی بھی متحمل نہیں ہو سکتی پس جس شرک سے ایک مسلمان کو بچنا ہے وہ صرف خدا کی ذات میں شرک نہیں اس کی عبادت میں شرک بھی نہیں بلکہ شرک کی وہ نوع بھی ہے جو اس کے خالص سے خالص عمل میں بھی خفیہ طور پر پیدا ہو جاتی ہے اور ایک مسلم کو بھی اس سے رستگاری نصیب نہیں ہوتی۔

براہیمی نظر پیدا مگر مشکل سے ہوتی ہے
ہوس چھپ چھپ کے سینہ میں بنا لیتی ہے تصویریں

خلاصہ کلام یہ ہے کہ شرک فی الذات، شرک فی الصفات (یعنی خدا تعالیٰ کی مخصوص صفات میں کسی کو اس کے برابر سمجھنا) اور

شرک فی العبادت تو حقیقی شرک کے اقسام تھے- شرک فی القمیہ، شرک خفی (یعنی ریا، وشہرت پسندی) اور عقیدۂ توحید کے ساتھ بعض اور نا زیبا طریقے جو اگرچہ شرک نہ ہوں مگر عملاً شرک حقیقی کے مشابہ ہوں یہ سب شرک اور قابل ترک ہی سمجھنے چاہئیں- کیونکہ ان کی سرحدیں حقیقی شرک کے ساتھ اتنی ملی جلی ہوتی ہیں کہ ان میں ذرا سی لغزش سے حقیقی شرک میں جا پڑنے کا ہر وقت احتمال ہوتا ہے اس لیے مذہب کی صحیح اتباع یہ نہیں کہ ایسے افعال کو تاویل کر کے کیا جائے اور خوب اصرار کے ساتھ کیا جائے صحیح اتباع یہ ہے کہ جن افعال سے کفر کی بو بھی آئے ان کو بھی کفر کی طرح ترک کر دیا جائے تا کہ وَمَا اَنَا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ کا پہلو اپنی پوری حقیقت کے ساتھ نمایاں ہو جائے اور کَرَّہَ اِلَیْکُمُ الْکُفرَ وَ الْفُسُوْقَ وَ الْعِصْیَانَ کا پورا پورا نقشہ سامنے آ جائے- اس کے بعد یہاں شرک کی ایک قسم اور بھی ہے جس کی طرف عام نظریں نہیں پہنچیں اس پر محقق امت حضرت شاہ عبدالعزیزؒ نے خاص طور پر تنبیہ فرمائی ہے-

شاہ صاحب موصوف فرماتے ہیں کہ شرک کی ایک قسم شرک فی الطاعت بھی ہے اس کی حقیقت یہ ہے کہ خدائے تعالیٰ کے سوا کسی مخلوق کی اطاعت کرنی ایسی اطاعت کہ اس میں خدا تعالیٰ کے رسول اور اس کے مبلغ ہونے کی حیثیت بھی ملحوظ نہ رہے حتیٰ کہ اگر اس کا حکم خداوندی حکم کے خلاف بھی ہو جب بھی اسی کی اطاعت کی جائے اس کا نام مستقل اطاعت ہے یہ صرف ایک خدائے وحدہ لاشریک لہٗ کا حق ہے اس لیے اس میں بھی کسی کو شریک بنانا ایک قسم کا شرک ہی ہے- اسی لیے قرآن کریم نے اہل کتاب کی اس نوع کی اطاعت کو شرک ہی سے تعبیر کیا ہے-

اِتَّخَذُوْٓا اَحْبَارَھُمْ وَ رُھْبَانَھُمْ اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰہِ. (توبہ: ۳۱) — ان لوگوں نے (اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر اپنے) عالموں اور درویشوں کو خدا بنا رکھا ہے-

آیت بالا کی تفسیر میں منقول ہے کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ اہل کتاب نے تو اپنے احبار وعلماء کو کبھی ارباب نہیں بنایا تھا اس کے جواب میں آپ نے فرمایا کیوں نہیں، کیا انہوں نے اپنے احبار کو مستقل مطاع کی حیثیت نہیں دی کیا جس کو انہوں نے حلال کہہ دیا انہوں نے اس کو حلال نہیں سمجھ لیا اور جس کو حرام بنا دیا اس کو حرام نہیں سمجھ لیا- اطاعت کا یہ منصب صرف ایک رب العزت کے لیے زیبا تھا جب انہوں نے یہ منصب اٹھا کر اپنے احبار کے سپرد کر دیا تو یہی اتخاذ ارباب اور شرک ہے- اس مضمون سے حضرت شاہ صاحبؒ نے یہ استنباط فرمایا کہ قرآنی نظر میں اس درجہ کی اطاعت بھی شرک کی ایک قسم ہے جس کو مستقل اطاعت کہا جاتا ہے- اسی قسم کی اطاعت کو قرآن کریم نے شرک سے تعبیر فرمایا ہے-

وَ اِنْ اَطَعْتُمُوْھُمْ اِنَّکُمْ لَمُشْرِکُوْنَ. (الانعام: ۱۲۲) — اگر تم ان کی اطاعت کرو گے تو تم مشرک ہو گے-

رہی غیر مستقل اطاعت جس میں مطاع کی کوئی مستقل حیثیت نہیں ہوتی بلکہ یہ اطاعت رب العزت کے حکم کے ماتحت ہوتی ہے جیسے رسول، مجتہدین امت، سلاطین وامراء، شوہر، والدین اور غلام کی اپنے مالک کی اطاعت اس لیے یہ شرک بھی نہیں بلکہ بعض مرتبہ فرض اور واجب بھی ہوتی ہے- عبادت اور اطاعت میں فرق کی وجہ یہ ہے کہ عبادت کی حقیقت غایت تذلل اور انتہائی خشوع وخضوع کا اظہار ہے- یہ اسی کے لیے مناسب ہے جس میں غایت درجہ عظمت موجود ہو، ایسی عظمت کہ اس سے

برتر وہم وگمان میں نہ آسکے- اس درجہ کی عظمت صرف ایک ذات میں منحصر ہے اس لیے اس میں غیر مستقل طور پر بھی کسی کی شرکت کے لیے گنجائش نہیں اس میں ہر قسم کی شرکت شرک ہے- اور اطاعت کے لیے صرف حکمرانی کی لیاقت درکار ہے یہ بطریق نیابت مخلوق میں بھی پیدا ہوسکتی ہے اس لیے نیابۃً غیر اللہ کی اطاعت شرک نہیں- اس فرق کو نہ سمجھنے کی وجہ سے امت کے چند فریق افراط وتفریط میں مبتلا ہو گئے ہیں ایک تو تاویل کر کے غیر اللہ کی عبادت جائز سمجھنے لگا اور دوسرا اطاعت مجتہدین کو شرک سمجھنے لگا اور کوئی اطاعت رسول کو بھی شرک کا ایک شعبہ قرار دے بیٹھا- یہ تمام راہیں حقیقت سے ناآشنا ہونے کی دلیل ہیں- قرآن کریم نے اس مسئلہ کو علمی اور عملی ہر دو پہلوؤں سے پورے طور پر صاف کر دیا ہے- علمی لحاظ سے تو اس نے یہ واضح کر دیا ہے کہ رسول کی اطاعت اللہ تعالیٰ کی اطاعت سے علیحدہ اطاعت نہیں ہوتی اس کو مستقل اطاعت سمجھنا ہی غلط ہے اس لیے وہ شرک کیسے ہوسکتی ہے-

**مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ.** (النساء: ۸۰)  جس نے رسول کا کہا مانا اس نے خدا ہی کا حکم مانا-

اور عبادت کے متعلق اس قسم کا کہیں ایک حرف بھی نہیں فرمایا جس سے یہ خطرہ بھی گذر سکے کہ غیر اللہ کی عبادت کسی حالت میں بھی اللہ تعالیٰ کی عبادت کہی جاسکتی ہے اور عملی دائرہ میں رسول کی اطاعت اور اولوالامر کی اطاعت کو خود قرآن کریم ہی نے فرض وواجب قرار دے دیا پھر اس کو شرک کیسے کہا جاسکتا ہے- اس کے برعکس عبادت میں کسی کی شرکت کو کسی نہج سے بھی گوارا نہیں کیا بلکہ ایک ادنیٰ سی ریاء کی نیت کو بھی شرک سے تعبیر فرمادیا اور فوز وفلاح کے لیے اس سے بھی احتراز کرنا شرط اول قرار دے دیا پس جتنی بات قرآن کریم سے کسی تاویل کے بغیر صاف اور صریح طور پر سمجھی جاسکتی ہے وہ یہ ہے کہ اس کے حکم کے ماتحت کچھ اشخاص یا جماعتوں کی اطاعت تو جائز ہے اور عبادت میں اس کا حکم ہی یہ ہے کہ اس میں کسی کو شریک بھی نہ کیا جائے-

**اَمَرَ اَنْ لَّا تَعْبُدُوْا اِلَّا اِيَّاهُ.** (یوسف : ٤٠)  اللہ نے اس بات کا حکم دیدیا ہے کہ عبادت بجز اسکے اور کسی کی نہ کی جائے-

پس مسئلہ تو اتنا صاف اور واضح ہے جتنا کہ ہوسکتا ہے لیکن تاویل کا دروازہ کب بند ہوا اُس کو عبادت لغیر اللہ کے مشتاق اور اطاعت رسول سے بیزار دونوں جماعتیں کھڑی کھنکھٹا رہی ہیں اللہ تعالیٰ دونوں کو صحیح فہم مرحمت فرمائے اطاعت رسول کے متعلق ہم حجیت حدیث کے ذیل میں زیادہ بسط کے ساتھ گفتگو کر چکے ہیں ملاحظہ کیجئے-



## الاشراک باللہ تعالٰی ممالم یفطر علیہ الانسان

(۶۰۲) عَنْ عِيَاضِ بْنِ حِمَارِ الْمُجَاشِعِيِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ فِيْ خُطْبَةٍ اَلَا اِنَّ رَبِّيْ اَمَرَنِيْ اَنْ اُعَلِّمَكُمْ مَا جَهِلْتُمْ مِمَّا عَلَّمَنِيْ يَوْمِيْ هٰذَا كُلُّ مَالٍ نَحَلْتُهُ عَبْدًا حَلَالٌ وَ اِنِّيْ خَلَقْتُ عِبَادِيْ حُنَفَاءَ كُلَّهُمْ وَ اَنَّهُمْ اَتَتْهُمُ الشَّيَاطِيْنُ فَاجْتَالَتْهُمْ عَنْ دِيْنِهِمْ وَ حَرَّمَتْ عَلَيْهِمْ مَا اَحْلَلْتُ لَهُمْ وَ اَمَرَتْهُمْ اَنْ يُشْرِكُوْا بِيْ مَا لَمْ اُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطَانًا وَ اِنَّ اللّٰهَ نَظَرَ اِلَى اَهْلِ الْاَرْضِ فَمَقَتَهُمْ عَرَبَهُمْ وَ عَجَمَهُمْ اِلَّا بَقَايَا مِنْ اَهْلِ الْكِتَابِ وَ قَالَ اِنَّمَا بَعَثْتُكَ لِاُبْتَلِيَكَ وَ اَبْتَلِيَ بِكَ وَ اَنْزَلْتُ عَلَيْكَ كِتَابًا لَا يَغْسِلُهُ الْمَاءُ تَقْرَأُهٗ نَائِمًا وَ يَقْظَانَ وَ اَنَّ اللّٰهَ اَمَرَنِيْ اَنْ اُحَرِّقَ قُرَيْشًا فَقُلْتُ رَبِّ اِذًا يَثْلَغُوْا رَاْسِيْ فَيَدَعُوْهُ خُبْزَةً قَالَ اسْتَخْرِجْهُمْ كَمَا اَخْرَجُوْكَ وَ اغْزُهُمْ نُغْزِكَ وَ اَنْفِقْ فَسَنُنْفِقُ عَلَيْكَ وَ ابْعَثْ جَيْشًا نَبْعَثْ خَمْسَةً مِثْلَهٗ وَ قَاتِلْ بِمَنْ اَطَاعَكَ مَنْ عَصَاكَ.

(رواہ مسلم)

## شرک انسان کی فطرت نہیں

(۶۰۲) عیاض بن حمار مجاشعی سے روایت ہے کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے خطبہ میں فرمایا سن لو میرے پروردگار نے مجھے حکم دیا ہے کہ جو کچھ آج اس نے مجھے بتایا ہے اس میں کوئی حصہ میں تم کو بھی بتا دوں (اس نے فرمایا ہے) کہ جو مال میں نے کسی بندہ کو دیا وہ اس کے لیے حلال ہے اور فرمایا کہ میں نے اپنے تمام بندوں کو دین فطرت پر پیدا کیا ہے پھر ان کے پاس شیطان آئے اور ان کو اپنے دین سے ہٹا کر جو چیزیں میں نے ان کے لیے حلال بنائی تھیں حرام کر دیں اور اس پر اُبھارا کہ میرا شریک ٹھہرائیں جس کی میں نے کوئی دلیل نہیں اتاری اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے تمام روئے زمین پر نظر ڈالی تو عرب وعجم سب کو قابل نفرت سمجھا بجز ان چند لوگوں کے جو اہل کتاب میں سے باقی رہ گئے تھے اور فرمایا کہ میں نے تم کو رسول بنا کر اس لیے بھیجا ہے تاکہ تمہاری بھی آزمائش کروں اور تمہارے ذریعہ سے دوسروں کی بھی آزمائش کروں اور میں نے تم پر ایسی کتاب نازل کی ہے جس کو پانی دھو نہیں سکتا، تم سوتے جاگتے ہر وقت اس کو پڑھ سکتے ہو۔ (قرآن حافظ کے سینہ میں ہوتا ہے نہ پانی اسے دھو سکتا ہے نہ اس کے پڑھنے کے لیے آنکھوں سے دیکھنے کی ضرورت ہے) اور اللہ تعالیٰ نے مجھے اس کا بھی حکم دیا کہ میں قریش کو جلا کر تباہ کر ڈالوں اور اس پر میں نے عرض کیا وہ تو میرے سر کو کچل ڈالیں گے اور اس کو ایک روٹی کی طرح بنا کر رکھ دیں گے فرمایا تم ان کو نکال باہر کرو جیسا انہوں نے تم کو وطن سے نکالا اور ان سے جنگ کرو ہم تمہاری مدد کریں گے اور خوب لشکر پر خرچ کرو ہم تمہیں خرچ دیں گے اور ان پر فوج کشی کرو ہم ان کی پچگنی اپنی جانب سے اور بھیجیں گے اور اپنے تابعداروں کو ساتھ لے کر ان سے جنگ کرو جو تمہاری نافرمانی کرے۔ (مسلم شریف)

---

(۶۰۲) ✲ عرب بحیرہ اور سائبہ اور وصیلہ بتوں کے نام کے بہت سے جانور اپنے اوپر حرام کر لیا کرتے تھے حدیث کہتی ہے کہ جو جانور اللہ تعالیٰ نے حلال کیے ہیں ان کو حرام کرنے کا حق کسی کو بھی نہیں ہے۔ دوم یہ کہ اللہ تعالیٰ نے ہر شخص کی فطرت شرک وکفر سے پاک پیدا فرمائی ہے اس سے شرک کرنے میں کسی کا کوئی عذر مسموع نہیں۔ یہ آپ پہلے معلوم کر چکے ہیں کہ کسی کے کہنے پر حلال کو حرام سمجھ لینا بھی ☜ ....

(۶۰۳) عَنْ زَیْدِ بْنِ سَلَّامٍ اَنَّ اَبَا سَلَّامٍ حَدَّثَهٗ اَنَّ الْحَارِثَ الْاَشْعَرِیَّ حَدَّثَهٗ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ اَمَرَ یَحْیَ بْنَ زَکَرِیَّا بِخَمْسِ کَلِمَاتٍ اَنْ یَعْمَلَ بِهَا وَ یَاْمُرَ بَنِیْ اِسْرَائِیْلَ اَنْ یَعْمَلُوْا بِهَا وَ اَنَّهٗ کَادَ اَنْ یُبْطِیَ بِهَا قَالَ عِیْسٰی اِنَّ اللّٰهَ اَمَرَکَ بِخَمْسِ کَلِمَاتٍ لِتَعْمَلَ بِهَا وَ تَاْمُرَ بَنِیْ اِسْرَائِیْلَ اَنْ یَعْمَلُوْبِهَا فَاِمَّا اَنْ تَاْمُرَهُمْ وَ اِمَّا اَنْ اٰمُرَهُمْ فَقَالَ یَحْیٰ اَخْشٰی اِنْ سَبَقْتَنِیْ بِهَا اَنْ یُخْسَفَ بِیْ اَوْ اُعَذَّبَ فَجَمَعَ النَّاسَ فِیْ بَیْتِ الْمَقْدِسِ فَامْتَلَاَ وَ قَعَدُوْا عَلَی الشُّرُفِ فَقَالَ اِنَّ اللّٰهَ اَمَرَنِیْ بِخَمْسِ کَلِمَاتٍ اَنْ اَعْمَلَ بِهِنَّ وَ اٰمُرَکُمْ اَنْ تَعْمَلُوْا بِهِنَّ اَوَّ لُهُنَّ اَنْ تَعْبُدُوا اللّٰهَ وَ لَا تُشْرِکُوْا بِهٖ شَیْئًا وَ اِنَّ مَثَلَ مَنْ اَشْرَکَ بِاللّٰهِ کَمَثَلِ رَجُلٍ اِشْتَرٰی عَبْدًا مِنْ خَالِصِ مَا لِهٖ بِذَهَبٍ اَوْ وَرِقٍ فَقَالَ هٰذِهٖ دَارِیْ وَ هٰذَا عَمَلِیْ فَاعْمَلْ وَ اَدِّ اِلَیَّ فَکَانَ یَعْمَلُ وَ یُؤَدِّیْ اِلٰی غَیْرِ سَیِّدِهٖ فَاَیُّکُمْ یَرْضٰی اَنْ یَکُوْنَ عَبْدُهٗ کَذٰلِکَ وَ اَنَّ اللّٰهَ اَمَرَکُمْ بِالصَّلٰوةِ فَاِذَا صَلَّیْتُمْ فَلَا تَلْتَفِتُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ یَنْصِبُ وَجْهَهٗ لِوَجْهِ عَبْدِهٖ فِیْ صَلٰوتِهٖ

(۶۰۳) زید بن سلامؒ سے روایت ہے کہ ان سے ابوسلام نے کہا کہ حارث اشعری نے ان سے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے حضرت یحییٰ علیہ السلام کو پانچ باتوں کے متعلق یہ حکم دیا تھا کہ ان پر وہ خود بھی عمل کیا کریں اور بنی اسرائیل سے کہہ دیں کہ وہ بھی ان پر عمل کریں حضرت یحییٰ علیہ السلام کو بنی اسرائیل سے کہنے میں کچھ تاخیر ہونے لگی تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے آپ کو پانچ باتوں کے متعلق یہ حکم دیا تھا کہ آپ خود بھی ان پر عمل کیا کریں اور بنی اسرائیل سے بھی عمل کرنے کے لیے کہہ دیں تو یا تو آپ ہی ان سے کہہ دیجئے یا پھر میں ان سے کہہ دوں- حضرت یحییٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ (چونکہ حکم مجھے ہوا ہے اس لیے) مجھے خطرہ ہے اگر اس بارے میں آپ نے سبقت کی تو کہیں میں زمین میں دھنسا نہ دیا جاؤں یا کسی اور عذاب میں گرفتار نہ ہو جاؤں اس کے بعد انہوں نے فوراً لوگوں کو بیت مقدس میں جمع کیا جب وہ خوب بھر گیا اور لوگ گیلریوں تک میں بیٹھ گئے تو فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے پانچ باتوں پر خود عمل کرنے کا حکم دیا ہے اور اس کا کہ میں تم کو بھی ان پر عمل کرنے کی تاکید کر دوں- پہلی بات یہ ہے کہ تم اللہ تعالیٰ ہی کی عبادت کرو اور کسی کو اس کا شریک نہ ٹھہراؤ کیونکہ جو شخص کسی کو اللہ تعالیٰ کا شریک بنائے اس کی مثال ایسی ہے جیسی اس غلام کی جس کو ایک شخص صرف اپنے' سونے چاندی کے مال سے بلاشرکت غیرے خریدے اور اس کو یہ بتادے کہ دیکھ یہ تو میرا گھر ہے اور یہ میرا کام ہے تو مزدوری کرنا اور اس کی اجرت مجھے دے دیا کرنا- یہ غلام مزدوری تو کرے مگر اس کی اجرت اپنے آقا کی بجائے کسی اور شخص کو دے دیا کرے بھلا تم میں کون شخص یہ پسند کر سکتا ہے کہ اس کا غلام ایسا ہو- دوسری بات یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تم کو نماز کا حکم دیا ہے لہٰذا جب تک نماز میں رہو اِدھر اُدھر دیکھا نہ کرو کیونکہ اللہ تعالیٰ اپنے بندہ کی طرف پورا پورا متوجہ

---

.... خدا کے شریک ٹھہرانے کے ہی مرادف ہے اسی کو شرک فی الطاعۃ کہا جاتا ہے- خلاصہ یہ کہ شرک فی الذات ہو یا فی العبادت یا فی الطاعت یہ سب انواع انسانی فطرت کے خلاف ہیں ان کا بانی صرف شیطان ہے اور جو اس کی تقلید کرتا ہے وہ عبدرحمٰن نہیں اسی کا بندہ ہے- جب خارجی اثرات یا والدین کی تعلیم سے فطرت مسخ ہو جاتی ہے تو پھر عقائد شرکیہ فطرت کا تقاضہ معلوم ہونے لگتے ہیں-

(۶۰۳) ٭ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کو ان پانچ باتوں کا امر فرمایا ہے جن کے بغیر پہلی باتوں پر بھی پورا عمل نہیں ہوسکتا- نماز' روزہ اور بالخصوص زکوٰۃ وصدقات یہ مسلمانوں کی صرف انفرادی عبادتیں نہیں بلکہ ان کی اجتماعی عبادتیں بھی ہیں اور اجتماعی عبادتوں کا نظم ....

## التطير و تصديق الكاهن و نحوهما نوع من الشرک

## بدفالی کا عقیدہ رکھنا اور کاہن کی تصدیق کرنا ایک قسم کا شرک ہے

(۷۸۲) عَنْ اُمِّ كُرْزٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اَقِرُّوا الطَّيْرَ عَلٰى مَكِنَاتِهَا. (رواه ابو داؤد و الترمذی)

(۷۸۲) ام کرز روایت کرتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے خود سنا ہے کہ پرندوں کو اپنے گھونسلوں میں بیٹھا رہنے دو (اور انہیں اُڑا کر اچھی یا بری فال نہ لیا کرو)۔ (ابوداؤد۔ترمذی)

(۷۸۳) عَنْ قَبِيْصَةَؓ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْعِيَافَةُ وَ الطَّرْقُ وَ الطِّيَرَةُ مِنَ الْجِبْتِ. (رواه ابو داؤد)

(۷۸۳) قبیصہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پرندوں کو اڑا کر عرب کے طریقے پر نیک فال لینا یا رمل کا عمل کرنا یا بدفالی یہ سب شرک کے عمل ہیں۔ (ابوداؤد)

(۷۸۴) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍؓ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الطِّيَرَةُ شِرْكٌ قَالَ لَهٗ ثَلَاثًا. (رواه ابوداؤد و الترمذی)

(۷۸۴) عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بدفالی ایک قسم کا شرک ہے۔ تاکیداً تین بار یہی فرمایا۔ (ابوداؤد۔ترمذی)

(۷۸۵) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ اَتٰى كَاهِنًا فَصَدَّقَهٗ بِمَا يَقُوْلُ اَوْ اَتٰى اِمْرَءَتَهٗ حَائِضًا اَوْ اَتٰى اِمْرَءَتَهٗ فِيْ دُبُرِهَا فَقَدْ بَرِئَ مِمَّا اُنْزِلَ عَلٰى مُحَمَّدٍ (صلی الله علیه و سلم).

(رواه احمد و ابوداؤد)

(۷۸۵) ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کاہن کے (غیب کی خبریں بتانے والا) پاس جائے اور اس کی باتوں کی تصدیق کرے یا ایام حیض میں اپنی بی بی سے صحبت کرے یا اس محل میں صحبت کرے جس میں صحبت کرنے سے اللہ تعالیٰ نے اس کو منع کیا ہے تو جو قرآن محمد (صلی اللہ علیہ وسلم پر) نازل ہوا تھا وہ اس سے علیحدہ ہو چکا۔ (احمد۔ابوداؤد)

(۷۸۶) عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ الْحَكَمِ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُمُوْرًا كُنَّا نَصْنَعُهَا فِي الْجَاهِلِيَّةِ. كُنَّا نَأْتِي الْكُهَّانَ قَالَ فَلَا تَأْتُوا الْكُهَّانَ قَالَ كُنَّا نَتَطَيَّرُ قَالَ ذَالِكَ شَيْءٌ يَجِدُهٗ اَحَدُكُمْ فِيْ نَفْسِهٖ فَلَا يَصُدَّنَّكُمْ قَالَ قُلْتُ وَ مِنَّا رِجَالٌ يَخُطُّوْنَ خَطًّا قَالَ كَانَ نَبِيٌّ مِنَ الْاَنْبِيَاءِ يَخُطُّ فَمَنْ وَافَقَ خَطَّهٗ فَذَاكَ.

(۷۸۶) معاویہ بن حکم بیان کرتے ہیں کہ میں نے پوچھا یا رسول اللہ کچھ باتیں ہم کفر کے زمانہ میں کیا کرتے تھے (اب ان کا کیا حکم ہے) ہم کاہنوں کے پاس جا کر (غیب کی خبریں دریافت کیا کرتے تھے) فرمایا اب ان کے پاس مت جاؤ، انہوں نے عرض کیا کہ دوسری بات یہ ہے کہ ہم پرندے اڑا کر نیک و بدفال کے بھی قائل تھے فرمایا بدفالی ایک ایسی چیز ہے جس کے تم سدا سے عادی چلے آتے ہو اس لیے تمہارے دلوں میں اس کا اثر تو ہوگا لیکن تم کو چاہیے کہ اس کی وجہ سے اپنے کام سے نہ رکو۔ میں نے عرض کیا ہمارے کچھ لوگ خطوط کھینچ کر غیب کی خبریں معلوم کر لیا کرتے تھے فرمایا خدا کے نبیوں میں ایک نبی ضرور اس علم کے مالک تھے۔ اب اگر کسی کا خط ان

(رواہ مسلم)

کے ساتھ مطابقت کر جاتا ہوگا تو وہ بھی درست ہو جاتا ہوگا (مگر یہ خبر کیسے ہو) (مسلم)

(۷۸۷) عَنْ سَعْدِ بْنِ مَالِکٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا ھَامَۃَ وَ لَا عَدْوٰی وَ لَا طِیَرَۃَ وَ اِنْ تَکُنِ الطِّیَرَۃُ فِیْ شَیْءٍ فَفِی الدَّارِ وَ الْفَرَسِ وَ الْمَرْأَۃِ. (رواہ ابوداؤد)

(۷۸۷) سعد بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہامہ اور عدوی اور نحوست یہ سب باتیں بے حقیقت ہیں اگر کسی چیز میں نحوست ہوتی تو تین چیزوں میں ہوتی - گھر، گھوڑا، عورت - (ابوداؤد)

(۷۸۸) عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا عَدْوٰی وَ لَا ھَامَۃَ وَ لَا نَوْءَ وَ لَا صَفَرَ. (رواہ مسلم)

(۷۸۸) ابو ہریرہؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا مرض کا لگ جانا، الو، پچھتر، صفر، یہ سب وہم پرستی کی باتیں ہیں ان کی کوئی حقیقت نہیں - (مسلم شریف)

---

(۷۸۷) * انسانی معیشت کا بڑا تعلق یا اپنے گھر سے ہوتا ہے یا اپنے گھوڑے سے یا اپنی بی بی سے آج دوسری قسم کی سواریاں ایجاد ہو جانے کی وجہ سے اگر چہ گھوڑے کا تعلق ہماری سمجھ میں نہیں آتا مگر کل تک عرب میں گھوڑا ضروریات زندگی کا سب سے اہم جزء سمجھا جاتا تھا نحوست کا اگر کوئی وجود ہوتا تو ان چکروں میں اس کا قائل ہونا فی الجملہ ایک معقول بات تھی کیونکہ انسان کو ان سے ہر وقت کا واسطہ پڑتا ہے لیکن ہر معاملہ میں پرندوں کو اڑا اڑا کر نحوست یا سعادت کے تصورات جمانا یہ کسی طرح بھی معقول بات نہیں - کسی جانور کا تجربہ سے اچھا برا ثابت ہو جانا کسی مکان کا حسب منشاء آرام دہ نہ ہونا یا اس کی آب و ہوا نا درست ہونا اسی طرح کسی عورت کا بدمزاج یا غیر منتظم ہونا یہ سب اپنی اپنی جگہ حقائق ہیں - ان کو نحوست کے غلط نظریہ سے کیوں تعبیر کیا جائے خود حدیثوں میں بہت سے گھوڑے قابل پسند سمجھے گئے ہیں اور بہت سے ہٹی اور خراب قرار دیئے گئے ہیں - لیکن کسی حیوان کے داغ دھبہ یا کسی عورت کے صرف شکل و شمائل یا کسی مکان کی ساخت سے ڈر کر اس کو منحوس سمجھ لینا مسلمان تو مسلمان ایک ادنیٰ ہوشمند انسان کا بھی کام نہیں لیکن کیا کیا جائے کہ جب انسان غلط یا صحیح طریقہ پر کسی عقیدہ کا شکار ہو جاتا ہے تو اس کی نظر میں دنیا بھر کے تمام حوادث اسی کے زاویہ خیال کے مطابق ڈھلتے چلے جاتے ہیں اور وہ ہر ہر بات کو اپنے وہم کی ایک ایک دلیل سمجھتا چلا جاتا ہے - عربی میں ایک مقولہ مشہور ہے - ان الوھم خلاق - درحقیقت یہ تمام کارفرمائی اس کے وہم کی عنایت کردہ ہوتی ہے اور بس غیر اللہ سے اتنا خوف اور اللہ تعالیٰ کے حقیقی تصرف سے اتنا ذہول یہ شرک ہے ورنہ اس کا پیش خیمہ تو ضرور ہے -

(۷۸۸) * مرض اڑ کر نہیں لگتا جیسا اکثر اہل ہنود کا عقیدہ ہے جہاں سببیت قطعی طور پر دریافت ہو جائے وہ علیحدہ بات ہے - اصل یہ ہے کہ جب انسان کی قوت ایمانی یا آپ کی زبان میں قوت ارادی اور قوت عزم کمزور پڑ جاتی ہے تو اس کے دل میں عدوی کا عقیدہ جم جاتا ہے اور جہاں مرض نہیں لگتا اس کے لیے وہ عذر تراشنے لگتا ہے -

ابن قتیبہ تصریح فرماتے ہیں کہ مریض کے ساتھ ہر وقت کی مخالطت و مجالست اس کے ساتھ خورد و نوش میں بے احتیاطی اور اس کے جسمانی رطوبات سے احتراز نہ کرنے کی وجہ سے دوسرا شخص بیمار پڑ سکتا ہے مگر یہاں اس کے اسباب بھی موجود ہیں - یہ عدوی جاہلیت نہیں - عدوی جاہلیت یہ ہے کہ ایک شہر میں طاعون آئے اور آدمی اس شہر ہی کو چھوڑ کر بھاگ جائے - نہ اتنی بے احتیاطی شریعت کی تعلیم ہے نہ اتنی احتیاط - ہندوستان کے قدیم ہندو اسی دوسری قسم کے عدوے کے قائل ہیں - (تاویل مختلف الحدیث ص ۱۲۰ - وزاد المعاد) .....

(۷۸۹) عَنْ جَابِرٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا عَدْوٰى وَلَا صَفَرَ وَ لَا غُوْلَ. (رواہ مسلم)

(۷۸۹) جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے خود سنا ہے کہ مرض لگ جانا، صفر اور غول بیابانی سب خیالات ہیں ان کی کوئی حقیقت نہیں۔ (مسلم شریف)

(۷۹۰) عَنْ عُرْوَةَ بْنِ عَامِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ ذُكِرَتِ الطِّيَرَةُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَحْسَنُهَا الْفَالُ وَ لَا تَرُدُّ مُسْلِمًا فَاِذَا رَاٰى اَحَدُكُمْ مَا يَكْرَهُ فَلْيَقُلْ اَللّٰهُمَّ لَا يَأْتِيْ بِالْحَسَنَاتِ اِلَّا اَنْتَ وَ لَا يَدْفَعُ السَّيِّئَاتِ اِلَّا اَنْتَ وَلَا حَوْلَ وَ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ. (رواہ ابو داؤد مرسلاً)

(۷۹۰) عروہ بن عامرؓ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے بدفالی کا ذکر آ گیا آپؐ نے فرمایا کہ یہ اس حد تک تو درست ہے کہ کسی کا نام اچھا سننا اور اس سے خوش ہو جانا لیکن فال کسی مسلمان کو اپنے کام سے روکتی نہیں۔ (کیونکہ فال کا مقدرات پر کوئی اثر نہیں پڑتا) لہٰذا اگر تم میں کوئی شخص ایسی بات دیکھے جس کی وجہ سے اس کے دل میں بدفالی پیدا ہو تو اسے چاہیے کہ یہ کلمات پڑھے: اَللّٰهُمَّ لَا يَأْتِيْ، الخ اے اللہ تو ہی بھلائی پہنچاتا ہے اور تو ہی بلاؤں سے حفاظت کرتا ہے اور بھلائی کے حاصل کرنے اور برائی سے بچنے کی طاقت بھی تو ہی عنایت فرماتا ہے۔ (ابوداؤد)

---

ﷺ.... ہامہ اور صفر کے متعلق اختلاف ہے ان کی حقیقت کیا تھی کوئی کہتا تھا کہ جس مقتول کا قصاص نہ لیا جاتا اس کی روح بوم کی شکل میں پکارتی پھرتی کہ میرا قصاص لیا جائے میں پیاسی ہوں۔ اور صفر ایک جانور ہے جس کے کاٹنے سے انسان کو بھوک محسوس ہوتی ہے۔ اس کے سوا اور بھی اسی قسم کے غلط تصورات ہیں۔ شریعت ان سب کو بے اصل قرار دیتی ہے اور انسانی شرافت اور اس کے اعتقادات کے لائق نہیں سمجھتی۔

(۷۸۹) * غول صرف وہ انسانی خیالات ہیں جو حالت خوف میں متشکل ہو کر اس کی آنکھوں کے سامنے آ جاتے ہیں۔ ایک جماعت تو ان کے وجود کو حقیقی وجود تسلیم کرتی ہے اور دوسری جماعت جنات کے حقیقی وجود سے بھی انکار کرتی ہے اس عالم میں جہاں دیکھو افراط و تفریط ہی کا تماشہ دیکھو گے۔

(۷۹۰) * امام ابن قتیبہ عکرمہ سے ناقل ہیں کہ ایک مرتبہ ہم ابن عباسؓ کی خدمت میں بیٹھے ہوئے تھے اس طرف سے کہیں ایک پرندہ چیختا ہوا نکلا حاضرین میں سے ایک شخص نے کہا چلو خیر ہے۔ ابن عباسؓ نے فرمایا نہ خیر ہے نہ شر۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے تو صرف اتنی بات ثابت ہے کہ آپ اچھا نام اور نیک فال پسند فرماتے تھے۔ اصمعی سے منقول ہے کہ انہوں نے ابن عون سے فال کے معنی پوچھے انہوں نے فرمایا کہ نیک فال یہ ہے کہ کوئی مریض ''یا سالم'' کی آواز سنے اور اپنی تندرستی کی بشارت پر محمول کرے یا کسی کا مال گم ہو گیا ہو اور وہ ''یا واجد'' کا لفظ سنے اور اسے اپنے مال کے ملنے کی خوش خبری سمجھے۔ امام ابن قتیبہ فرماتے ہیں کہ صرف اتنی بات کو عرب کی فال اور بدفالی سے کوئی علاقہ نہیں یہ انسان کے فطرت ہے کہ اسے اچھی بات اچھی اور بری بات بری لگتی ہے۔ مثلاً بیمار کے پاس جا کر صحت کے کلمات اور پریشان شخص کے سامنے بشارت کے کلمات کہنا ہر شخص کو پسند ہوتا ہے حالانکہ یہ ظاہر ہے کہ یہاں کہنے والے اور سننے والے دونوں کا یہ عقیدہ نہیں ہوتا کہ اس کے ان کلمات سے تقدیراتِ الٰہیہ بدلتی ہیں اسی طرح اچھی صورت سے مسرت اور بری صورت سے انقباض بھی انسان کی فطرت ہے۔ پھولوں سے مہکتا ہوا چمن اور بہتا ہوا پانی ہر شخص کو پیارا معلوم ہوتا ہے اور اس کے برخلاف صورتیں ہر شخص کو فطرتاً ناپسند ہیں۔ ﷺ....

## رقی الجاهلية من عمل الشيطان

## کافروں کی چھومنتر بھی شیطانی کام ہیں

(۷۹۱) عَنْ جَابِرٍ قَالَ سُئِلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ النُّشْرَةِ فَقَالَ هُوَ مِنْ عَمَلِ الشَّيْطَانِ. (رواہ ابو داؤد)

(۷۹۱) جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نشرہ کے متعلق پوچھا گیا آپؐ نے فرمایا کہ یہ ایک شیطانی کام ہے۔ (ابوداؤد)

(۷۹۲) عَنْ عِيْسَى بْنِ حَمْزَةَ قَالَ دَخَلْتُ عَلَى عَبْدِاللّٰهِ بْنِ حَكِيْمٍ وَ بِهِ حُمْرَةٌ فَقُلْتُ اَلَا تُعَلِّقُ تَمِيْمَةً فَقَالَ نَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ ذٰلِكَ

(۷۹۲) عیسیٰ بن حمزہ فرماتے ہیں کہ میں عبداللہ بن حکیم کے پاس گیا انہیں سرخ بادہ کی تکلیف تھی میں نے کہا کہ اس کے لیے آپ گلے میں منکے کیوں نہیں لٹکا لیتے انہوں نے فرمایا کہ میں ان باتوں سے اللہ تعالیٰ سے پناہ مانگتا ہوں۔

---

﴾..... آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اچھے نام سے خوش ہونا اور بدنما نام سے ناخوش ہونا اسی فطرت کے ماتحت تھا۔ (تاویل مختلف الحدیث ص۱۳۰ و ۱۳۱) عرب جو قدیم سے بدفالی کا خوگر رہتا چلا آیا تھا۔ جب اس نے اسلامی دور میں قدم رکھا تو پہلے ہی قدم پر اس کو ان سب خیالات کو چھوڑنا پڑا۔ یہ بہت ممکن تھا کہ اپنی قدیم عادت کی وجہ سے کسی بدفالی کے موقعہ پر اس کے دل میں غیر اختیاری تاثرات پیدا ہوتے اس لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسے وقت کے لیے چند مقدس کلمات تعلیم فرما دیئے جن کی برکت سے یہ تمام باطل تاثرات اعتماد باللہ اور توکل سے بدل جائیں گے۔ اللّٰھم لایأتی بالحسنات' الخ ...

اسلامی توحید کا یہ وہ بلند تصور ہے کہ جس کے دل میں یہ تصور قائم ہوگیا پھر اس کے قلب میں غیر اللہ کا کوئی خوف و ہراس باقی نہیں رہتا اور اس کا قبلہ توجہ ایک ہی ذات پاک رہ جاتی ہے' درحقیقت یہی توحید کی اصل روح ہے۔ جب عقیدۂ توحید میں یہ روح باقی نہیں رہتی تو پھر اس میں شرک کے وہ تمام شعبے پھوٹنے لگتے ہیں جو آپ عرب کے نقشہ زندگی میں ملاحظہ کر چکے ہیں۔

(۷۹۱) * نہایہ میں ہے کہ جس شخص کو یہ وہم ہو جاتا تھا کہ اس پر جن کا اثر ہوگیا ہے وہ اس منتر سے اپنا علاج کر لیا کرتا تھا۔ عرب کا گمان تھا کہ اس منتر کی جنات کے اثرات کے ازالہ میں بالذات تاثیر ہے۔

(۷۹۲) * نہایہ میں ہے کہ عرب چند منکے لے کر اپنے بچوں کے گلوں میں نظر گذر کے خیال سے ڈال دیا کرتے تھے ان کا گمان تھا کہ اس عمل سے نظر نہیں لگتی۔ اسلام چونکہ وہم پرستی کی بیخ و بنیاد اکھاڑنے آیا تھا اس لیے اس نے اس خیال کی بھی تردید کی اور بتایا کہ ایک مخلوق کو دوسری مخلوق میں بالذات کوئی تاثیر نہیں۔ تمام کائنات میں حقیقی مؤثر صرف خالق کا ارادہ ہے چند منکے اور خرزات گلے میں لٹکا کر یہ عقیدہ قائم کر لینا کہ یہ خوب صورت پتھر کوئی فائدہ پہنچا سکتے ہیں صرف ایک جاہلانہ وہم پرستی ہے۔ تولہ بھی اسی کی دوسری شکل تھی وہ اس جادو کو تولہ کہا کرتے تھے جس کے ذریعہ زن و شوہر کے مابین محبت پیدا ہو جاتی تھی ان کا خیال تھا کہ اس عمل سے تقدیر الٰہی تک پلٹ جاتی ہے۔ جس طرح ان بے بنیاد جھاڑ پھونک کا قائل ہونا وہم پرستی ہے۔ اسی طرح اسماء الٰہیہ اور کلام الٰہی کی برکات کا انکار بھی حقائق کا انکار ہے۔ خدا کے کلام پاک اور اس کے اسماء کے محیر العقول اثرات و برکات سے احادیث نبویہ بھری پڑی ہیں لیکن انسان کی فطرت میں توازن مفقود ہے اسی لیے قرآن نے اس کا لقب ''ھلوع'' اور ''منوع'' رکھا ہے۔ ﴿ان الانسان خلق ھلوعا اذا مسه الشر جزوعا و اذا مسه الخير منوعا﴾ (معارج: ۱۹' ۲۱) انسان کی خصلت یہ ہے کہ جب اس پر مصیبت آتی ہے تو بے صبرا ہو جاتا ہے اور جب اس پر فراغت کا دور آتا ہے تو بے توفیقا ﴾.....

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَعَلَّقَ شَيْئًا وُكِّلَ اِلَيْهِ. (ابوداؤد)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جو اپنے گلے میں اس قسم کی چیزیں لٹکائے اس کی جان کی حفاظت خود اسی کے حوالہ کر دی جاتی ہے۔ (ابوداؤد)

(۷۹۳) عَنْ زَيْنَبَ امْرَءَةِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ رَاٰى فِيْ عُنُقِيْ خَيْطًا فَقَالَ مَا هٰذَا فَقُلْتُ خَيْطٌ رُقِيَ لِيْ فِيْهِ قَالَتْ فَاَخَذَهٗ فَقَطَعَهٗ ثُمَّ قَالَ اَنْتُمْ اٰلُ عَبْدِاللّٰهِ لَاَغْنِيَاءُ عَنِ الشِّرْكِ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ

(۷۹۳) عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بی بی بیان کرتی ہیں کہ عبداللہ بن مسعودؓ نے میری گردن میں ایک دھاگا بندھا ہوا دیکھا پوچھا یہ دھاگا کیسا ہے۔ میں نے کہا پڑھا ہوا گنڈا ہے۔ وہ کہتی ہیں کہ ابن مسعودؓ نے اسے لے کر توڑ پھینکا اور فرمایا ابن مسعودؓ کے گھر والو! تمہیں تو شرک کی باتوں سے بے نیاز رہنا چاہیے۔ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے خود

---

ثابت ہوتا ہے۔ وہ اگر گرتا ہے تو وہم پرستی پر اتر آتا ہے اور ابھرتا ہے تو انکار حقائق سے بھی باک نہیں کرتا۔ خدا کے کلام اس کے اسماء اس کے رسول کے کلمات بلکہ اس کے رسول کے مستعمل پانی اور اس کے مستعمل کپڑوں میں بڑی برکتیں ہیں مگر یہ سب برکتیں خدا ہی کے نام کی ہیں۔ سمندر موں سون پیدا کرتا ہے سورج ضوء افشانی میں مشغول ہے۔ ابر و باد بارش لاتے ہیں مگر نہ ان میں حقیقۃً کوئی تاثیر و فاعلیت ہے اور نہ مقدرات الٰہیہ کے خلاف حرکت کرنے کی تاب و طاقت ہے۔ ﴿لَا الشَّمْسُ يَنْبَغِيْ لَهَا اَنْ تُدْرِكَ الْقَمَرَ وَ لَا اللَّيْلُ سَابِقُ النَّهَارِ﴾(یٰس: ۴۰) نہ آفتاب اپنی لیل و نہار کے دوڑ میں کبھی چاند کو پکڑ سکتا ہے اور نہ رات دن کے خاتمہ سے پہلے آ سکتی ہے یہ سب ایک ارادۂ الٰہی کے سامنے سرنگوں ہیں اسی طرح تمام برکتیں اور تمام تبرکات نہ مؤثر حقیقی ہیں اور نہ مقدرات کو پلٹ سکتے ہیں۔ زمانہ جاہلیت میں یہ دونوں عقیدے موجود تھے اور جن چیزوں کے متعلق ان کا گمان تھا کہ ان کو قلب حقائق یا قلب مقدرات میں تاثیر ہے۔ ان سب میں معمولی سببیت بھی موجود نہ تھی اس لیے اسلام نے اس کو صرف ایک وہم پرستی قرار دیا اور اس کی بجائے اس کو صحیح عقائد کے ساتھ **تبرک بالا سماء اور تبرک بآثار الصالحین** کا صحیح راستہ بتا دیا ہے اس تبرک کی بھی حدود ہیں ان حدود سے تجاوز نہ کرنا چاہیے ورنہ پھر وہ بھی رسوم جاہلیت میں داخل ہو جائے گا۔

(۷۹۳) * اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ شیطان انسانی اجسام میں اس قسم کے تصرفات بھی کر سکتا ہے۔ آخر جب انسان کی نظر لگ سکتی ہے اور اس کے دست و پا سے دوسرے انسانوں کو ایذا پہنچ سکتی ہے تو شیاطین کی ایذا رسانی سے انکار کی کیا وجہ ہے وہ تو اس سے کہیں زیادہ قوی مخلوق ہے۔ احادیث سے شیاطین کے بہت سے تصرفات ثابت ہیں۔ استحاضہ کو شیاطین کا اثر کہا گیا ہے برے خوابوں میں ان کا دخل تسلیم کیا گیا ہے۔ نماز اور وضوء میں وساوس ڈالنا مال چرا کر لے جانا حتیٰ کہ خاتم الانبیاء علیہم السلام کی طرف ایک آگ کا شعلہ لے کر بڑھنا اور بچہ کی پیدائش کے وقت اس کا چھیڑنا یہ سب کچھ حدیثوں میں آ چکا ہے گو علماء نے کہیں کہیں اس کی تاویلات بھی کی ہیں مگر پھر بھی ان میں قدرِ مشترک شیطانی تصرف ایک ناقابل انکار حقیقت ثابت ہوتی ہے اور اسی حقیقت کی بنا پر شریعت نے اس کی مضرتوں سے حفاظت کے معنوی طریقے تعلیم فرما دیئے ہیں۔ مادی نظریں نہ ان کی مضرتوں سے آشنا ہیں اور نہ ان سے حفاظت کے طریقے جانتی ہیں اس لیے وہ ان کلمات اور تعویذات کا تمسخر اڑا دیتی ہیں جو اس سلسلہ میں شریعت نے تعلیم کیے ہیں جب ان کے نزدیک شیطان اور اس کے تصرفات کی کوئی حقیقت ہی نہیں تو پھر کلمات تعوذ اور ادعیہ کا سارا باب بھی محض ایک وہم پرستی نہ ہو تو اور کیا ہو لیکن جن کے نزدیک ان کی ہستی پھر انسانی معیشت میں ان کی طرح طرح خلل اندازی اور دست درازی دونوں پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہیں ان کے نزدیک ان کلمات تعوذ کی اہمیت بھی اور زیادہ بڑھ گئی ہے۔ ....

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ الرُّقِيَ وَ التَّمَائِمَ وَ التِّوَلَةَ شِرْكٌ فَقُلْتُ لِمَ تَقُوْلُ هٰكَذَا لَقَدْ كَانَتْ عَيْنِيْ تَقْذِفُ وَ كُنْتُ اَخْتَلِفُ اِلٰى فُلَانِ الْيَهُوْدِيِّ فَاِذَا رَقَاْهَا سَكَنَتْ فَقَالَ عَبْدُاللّٰهِ اِنَّمَا ذٰلِكَ عَمَلُ

سنا ہے آپ فرماتے تھے کہ جھاڑ پھونک' نظر کے لیے منکے اور زوجین کے لیے محبت کے جادو یہ سب باتیں شرک ہیں میں نے کہا آپ ایسی بات کیسے فرماتے ہیں- اس سے پیشتر جب کبھی میری آنکھ دکھتی تو میں فلاں یہودی کے پاس چلی جایا کرتی تھی وہ اس کو جھاڑ دیا کرتا تھا اور فوراً آرام ہو جایا کرتا تھا- عبداللہ نے فرمایا یہ شیطان کی حرکت تھی وہ آنکھوں کو اپنے ہاتھ سے

---

ﷺ..... اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ ہم اسباب ظاہری کے تعطل کے قائل ہیں اور ہر بیماری و اختلال مزاجی کا سبب ان معنوی اسباب ہی میں منحصر سمجھتے ہیں یہ تو بداہت کا انکار ہوگا بلکہ ہمارا مطلب یہ ہے کہ جس طرح علوم کی دقت نظر یوماً فیوماً اسباب ظاہری میں بھی دقیق تر اسباب کی طرف راہنمائی کرتی جارہی ہے حتی کہ موجودہ زمانہ میں اکثر بیماریوں کا سبب ایسے جراثیم ثابت ہو گئے ہیں جو ان آنکھوں سے نظر بھی نہیں آسکتے تو اگر شرعی تحقیق سے کچھ ایسے اسباب بھی دریافت ہو جائیں جو ہماری اس خوردبین کے دسترس سے باہر ہوں تو اس کے انکار کرنے کی بھی ضرورت نہیں ہے- حضرت شاہ عبدالعزیز صاحبؒ نے تفسیر فتح العزیز میں لکھا ہے کہ شریعت اسباب ظاہری کی منکر نہیں بلکہ اس کے ساتھ کچھ اور اسبابِ باطنی کی بھی اطلاع دیتی ہے جو ان اسباب ظاہری کے پس پردہ مستور ہوتے ہیں اور اس حقیقت کو بہت مشرح بیان فرمایا ہے- جو قابل دید ہے (دیکھو تفسیر مذکور ص ۱۱۵)......اس حدیث سے ایک اور اہم بات یہ بھی ثابت ہوئی کہ گمراہی کا سبب جس طرح شیطانی وساوس ہوتے ہیں اسی طرح بعض مرتبہ اس قسم کے شیطانی تصرفات بھی ہو جاتے ہیں- دیکھئے حضرت عبداللہ بن مسعود کی بیوی یہاں یہ سمجھے بیٹھی تھی کہ ان کی آنکھ کو کاہن کی شرک آمیز جھاڑ پھونک سے شفا ہو جاتی ہے اور معلوم یہ ہوا کہ اس میں شیطان کا تصرف شامل تھا- اس نے ایسی صورت پیدا کر رکھی تھی کہ ان کے دماغ میں خود بخود یہ گمراہی پیدا ہو جائے- بعض ضعیف الاعتقاد مسلمان آج بھی اسی قسم کی گمراہی میں مبتلا نظر آتے ہیں جب ان کو کوئی نقصان پہنچتا ہے تو وہ یہی کہہ دیتے ہیں کہ اس مہینہ میں ہم نے فلاں بزرگ کی نذر و نیاز نہیں کی تھی اس لیے ہم کو یہ نقصان پہنچ گیا اور اتنا نہیں سوچتے کہ جن بزرگوں نے اپنی تمام عمر یں مخلوق کی ایذائیں برداشت کرنے میں صرف کی ہوں اور اسی کو اپنا معیار بزرگی سمجھا ہو وہ کسی غریب کے نیاز نہ دلانے پر اس کو کب کوئی ایذاء دے سکتے ہیں- حضرت خواجہ محبوب الٰہی کے حسب ذیل شعر سے ذرا اندازہ کیجئے کہ جو لوگ ان کے درپے آزار تھے ان کے حق میں ان کا جذبہ کیا تھا۔

ہر کہ مارا رنج سازد یار او را یار باد　　ہر گلے کز باغ عمرش بشگفد بے خار باد

کیا یہ نہیں ہو سکتا کہ جس آئین کے تحت ساری دنیا کو نفع و نقصان پہنچتے ہیں اسی آئین کے ماتحت اس کو بھی یہ نقصان پہنچا ہو اور کیا یہ ممکن نہیں کہ جس طرح شیاطین انسانوں کے عقائد فاسد کرنے کے لیے اس قسم کے کچھ تماشے دکھایا کرتے ہیں یہ تماشہ بھی اسی قسم کا ایک تصرف ہو' بزرگوں کی طرف اس کی نسبت کرنے کی ضرورت کیا ہے کفار بھی اپنے معبودوں کے متعلق اسی قسم کی گمراہیوں میں مبتلا تھے چنانچہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قوم نے ان سے کہا کہ تم ہمارے معبودوں کو برا بھلا کہتے ہو کہیں ایسا نہ ہو کہ وہ تم کو پاگل بنا دیں (معاذ اللہ) تو انہوں نے جو جواب دیا وہ یہ تھا- و لا اخاف ما تشرکون به الا ان یشاء ربی یعنی میں ان سے بھلا کیا ڈرتا جن کے قبضہ میں خود اپنا نفع و نقصان بھی نہ ہو- تکلیف و راحت سب اللہ تعالیٰ ہی کے دست قدرت میں ہے وہ جس کو چاہے اس کا سبب بنا دے یہاں حضرت شاہ عبدالقادرؒ کے فوائد قابل مراجعت ہیں- ﷺ.....

الشَّیطَانِ کَانَ یَنْخَسُھَا بِیَدِہٖ فَاِذَا رُقِیَ کَفَّ عَنْھَا اِنَّمَا یَکْفِیْکِ اَنْ تَقُوْلِیْ کَمَا کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اَذْھِبِ الْبَأْسَ رَبَّ النَّاسِ وَاشْفِ اَنْتَ

کرید ا کرتا تھا جب وہ جھاڑی جاتی تھی تو کرید نا بند کر دیتا تھا (تم کو یہ محسوس ہوتا تھا کہ یہ سکون جھاڑ کا اثر ہے) تمہیں یہ بات کافی ہے جو کلمات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پڑھا کرتے تھے وہی تم پڑھ لیا کرو اذھب الباس الخ اے لوگوں کے پروردگار بیماری دور کر دے اور شفاء بخش دے

---

ﷺ.... حضرت ہود علیہ السلام کی قوم نے بھی ان کو یہی دھمکی دی تھی ﴿ان نقول الا اعتراک بعض الھتنا بسوء﴾ (ھود:۵۴) ہمارے خیال میں تو ہمارے کسی معبود نے تجھے ستا رکھا ہے- ان کے جواب میں انہوں نے فرمایا ﴿انی توکلت علی اللہ ربی و ربکم ما من دابۃ الا ھو اخذ بنا صیتھا﴾ (ھود:۵۶) میں نے اللہ تعالیٰ کی ذات پر بھروسہ کیا ہے جو میرا اور تمہارا پروردگار ہے جو چیز بھی زمین پر چلتی ہے سب اسی کے تصرف میں ہے-

حافظ ابن تیمیہؒ شیطانی تصرفات کا حال لکھتے ہوئے فرماتے ہیں: فکثیر من ھو لاء الذین یعظمون القبور و المشائخ و یستغیثون بھم و یطلبون حوائجھم منھم یطیعھم الشیاطین بسبب ذلک فی بعض الا مور و ذلک من جنس السحر و الشرک....... و انما تقترن بہ الشیاطین و تخدمہ لما فیہ من الکفر و الزندقۃ و من الفسوق و العصیان....... و انا اعرف من ھو لاء عددا کثیر ابا لشام و مصر و الحجاز و الیمن و اما الجزیرۃ و العراق و خراسان و الروم ففیھا من ھذا الجنس اکثر مما بالشام و غیرھا. (الردعلی البکری ص ۴۹ و ۵۰) جو لوگ قبور اور مشائخ کی حد سے زیادہ تعظیم کرتے ہیں' ان سے فریادیں کرتے ہیں اور اپنی ضروریات میں عقدہ کشائی طلب کرتے ہیں کبھی کبھی شیطان اس اعتقاد کو پختہ کرنے کے لیے ان کے مسخر ہو جاتے ہیں درحقیقت یہ ایک قسم کا سحر اور شرک ہوتا ہے اسی کفر' زندقہ اور فسق کی وجہ سے شیطان ان کے مددگار بن جاتے ہیں- میں نے اس قسم کے لوگ شام و مصر اور حجاز و یمن میں بہت دیکھے ہیں اور جزیرہ' عراق' خراساں اور روم میں تو اس قسم کے لوگ اور بھی زیادہ موجود ہیں-

ایک اور جگہ فرماتے ہیں- والذین یسجدون للشمس و القمر و الکواکب و یدعونھا تتنزل علیھم ارواح من الجن و تقضی لھم کثیر امن حوائجھم و یسمونھا روحانیۃ ذلک الکوکب و ھو شیطان. و من الشیاطین من یطیر بصاحبہ من الانس فی الھواء و یضعہ علی رأس الجبل و یدخل بہ النار فیمنعہ حرھا. (الردعلی البکری ص ۷۳) یعنی جو لوگ آفتاب و ماہتاب اور ستاروں کو سجدہ کرتے اور مصیبتوں میں ان کو پکارتے ہیں ان کی امداد کے لیے جنات کی ارواح آتی ہیں اور ان کی بہت سی ضروریات پوری کر دیتی ہیں یہ لوگ حقیقت سے تو آشنا نہیں ہوتے اور ان کو ان کی روحانیات سمجھتے ہیں حالانکہ یہاں ان ستاروں کی روحانیت کچھ نہیں ہوتی یہ صرف شیطان ہوتے ہیں پھر بعض شیطان ایسے تصرفات بھی کرتے ہیں کہ ایک انسان کو اڑا کر ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جا کر رکھ دیتے ہیں اور کبھی اس کو آگ میں لے جاتے ہیں اور آگ اس پر اثر نہیں کرتی-

حافظ نے اس قسم کے بہت سے واقعات اپنے ہی زمانہ کے تحریر فرمائے ہیں اور تصنیف مذکور میں بہت سے مقامات پر اس قسم کے جناتی تصرفات کا ذکر کیا ہے- اس حدیث سے بھی ان کی تصدیق ہوتی ہے-

غرض اسلام کی تعلیم یہ ہے کہ جو نفع و نقصان انسان کو اسباب کے ساتھ پہنچتا ہے اس میں بھی اصل مؤثر خدائے تعالیٰ ہی کی قدرت کو سمجھنا چاہیے اسبابِ ظاہری محض اس کے ارادہ کے مظاہر ہیں خود ان میں کوئی تاثیر نہیں- اگر فرض کر لو کہ کوئی خبیث روح یا سرکش جن ہماری توحید کو گندہ کرنے کے لیے کوئی صورت اختیار کرتا ہے تو ہم کو چاہیے کہ ان کلمات سے اس کا مقابلہ کریں جو اس کے لیے شریعت ﷺ....

الشَّافِي لَاشِفَاءُ اِلَّا شِفَاءُ کَ شِفَاءً لَا یُغَادِرُ سَقَمًا. (رواہ ابو داؤد) کیونکہ شافی صرف تو ہے- درحقیقت شفا تیری ہی طرف سے ہے' ایسی شفا دے کہ پھر بیماری کا نام ونشان باقی نہ رہے- (ابوداؤد)

---

ﷺ ... نے ہم کو بتائے ہیں اگر اس کو ایذاء کی قدرت دی گئی ہے تو ہم کو اس سے حفاظت کی تدبیر بھی بتادی گئی ہے ہم کو چاہیے کہ ہم جنگ میں اپنے دشمن پر غالب آنے کی کوشش کریں نہ یہ کہ اسی کو خدا بنا بیٹھیں والعیاذ باللہ اگر مؤمن کی قوت ایمانی پورے طور پر مستحکم ہو جائے تو بہت سے نقصانات جو اس کی قوتِ واہمہ کی بدولت اس کو پہنچتے ہیں صرف اس کی قوتِ عزم سے ٹل سکتے ہیں- عرب کی قوم تو ضعف اعتقاد میں یہاں تک بڑھی ہوئی تھی کہ اس کی معیشت کی تمام بنیاد فال اور بدفالی پر قائم تھی یہ سب خدائے تعالیٰ کی ذات پر بے اعتمادی اور اپنے اوہام پر اعتماد کرنے کے نتائج تھے- کسی بچہ کی اتفاقاً حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوگئی انہوں نے اس بچہ سے خوش ہو کر فرمایا بیٹا مانگ کیا مانگتا ہے وہ بچہ خاموش رہا جب ان کا اصرار بہت بڑھا تو اس نے کہا اچھا مجھے وہ دے دیجئے جو میری تقدیر میں نہ ہو کیونکہ جو مقدر ہو چکا ہے وہ تو مجھے مل کر ہی رہے گا خواہ کسی ذریعہ اور واسطہ سے ہو- سبحان اللہ یہ بچہ بھی کیسا مستحکم العقیدہ بچہ تھا- حضرت خضر علیہ السلام اس کا یہ جواب سن کر بہت مسرور ہوئے اور اس کو بڑی دعائیں دیں-

اس مقام پر حافظ ابن تیمیہؒ کی ایک اور اہم تحقیق بھی قابل یادداشت ہے وہ فرماتے ہیں کہ جن اسباب کے ارتکاب کی شریعت نے ممانعت فرمائی ہے ان کے لیے یہ ضروری نہیں ہے کہ وہ ہمیشہ وہمی یا غیر مؤثر ہی ہوں بلکہ جن اسباب کی تاثیر واقعی ثابت ہو جائے اگر ان میں کوئی اسلامی مضرت موجود ہو تو بھی ان سے ممانعت کی جائے گی- مثلاً جادو (جس کی حقیقت شرک اور شیطان کے ساتھ تلبس ہے) اگر اس کی تاثیر حتمی طریقہ پر ثابت بھی ہو جائے تو بھی ممنوع رہے گا خواہ اس کا مقصد کسی کافر اور دشمن اسلام کا ہلاک کرنا ہی کیوں نہ ہو- (کتاب الرد علی البکری ص ۱۷۲) جو لوگ سحر کو بے حقیقت سمجھتے یا اس کی تاثیر کے منکر ہیں اس وقت ہمارا ان سے خطاب نہیں ہے بلکہ جن کے نزدیک سحر کی تاثیر ثابت ہے ان کو اس طرف متوجہ کرنا ہے کہ تولہ' عدوی اور طیرہ وغیرہ کی ممانعت دیکھ کر ان کے ذہن میں یہ کلیہ نہ بیٹھ جانا چاہیے کہ شریعت کے نزدیک اسباب کے ارتکاب کی اصل بنیاد صرف ان کا وہمی اور بے حقیقت ہونا ہے اس لیے جہاں اسباب کی تاثیر میں واقعتاً یہ ثابت ہو جائے' وہاں شریعت علی الاطلاق اجازت دے دے گی بلکہ ان کی واقعیت کے بعد بھی یہ دیکھنا لازم ہوگا کہ ان میں فی نفسہٖ کوئی شرعی محظور تو نہیں ہے- پس اگر شرعی محظور موجود ہے تو بھی وہ ممانعت ہی کے تحت رہیں گے- اس بنا پر اگر حضرت عبداللہ بن مسعود کی بی بی کی آنکھ کی شفاء میں شیطانی تصرف کو تسلیم نہ بھی کیا جائے جب بھی کاہن کے پاس جا کر کلماتِ شرکیہ کے ذریعہ سے استشفاء ممنوع رہے گا- بلکہ دراصل یہی ممانعت کی اصل وجہ ہے-

اس مقام پر ایک اور اہم نکتہ بھی یاد رکھنا چاہیے وہ یہ کہ شریعت بعض اوقات امر و نہی کے سلسلہ میں ایسے اسباب کا ذکر بھی کر دیتی ہے جو محض غیبی ہوتے ہیں اس کی وجہ مؤمنین متقین کے سامنے اس غیبی حقیقت کا واشگاف کرنا اور اس امر و نہی کے مقتضی پر پورے جذبات کے ساتھ عمل کرنے کی اسپرٹ پیدا کرنی ہوتی ہے- ایسے اسباب کو شرعی حکمت تو کہا جا سکتا ہے فقہی علت نہیں کہا جا سکتا جب ان اسباب کا وجود ہی ہمارے ادراک سے بالاتر ہے تو ہم کو ان پر احکام دائر کرنے کا مکلف کیسے بنایا جا سکتا ہے- مثلاً سنت یہ ہے کہ جنازہ کے ساتھ پیادہ پا جانا چاہیے اس کی فقہی علت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نفس عمل ہے لیکن اس عمل کی حکمت یہ ہے کہ ایک مرتبہ آپؐ نے فرمایا کہ تم لوگ سوار ہو اور خدا کے فرشتے پیادہ پا جا رہے ہیں- یہ تعلیل اس کے لیے تو مناسب ہو سکتی ہے جن کی نظروں نے یہ مشاہدہ کر لیا ہو مگر ﷺ ....

(۷۹۴) عَنْ عَوْفِ بْنِ مَالِکِ الْاَشْجَعِیِّ قَالَ کُنَّا نَرْقِیْ فِی الْجَاھِلِیَّۃِ فَقُلْنَا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ کَیْفَ تَرٰی فِیْ ذٰلِکَ فَقَالَ اعْرِضُوْا عَلَیَّ رُقَاکُمْ لَا بَأْسَ بِالرُّقٰی مَالَمْ یَکُنْ فِیْہِ شِرْکٌ. (رواہ مسلم)

(۷۹۴) عوف بن مالک اشجعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم زمانہ جاہلیت میں منتر پڑھ کر جھاڑ پھونک کیا کرتے تھے ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ فرمائیے اب ان منتروں کے متعلق آپ کا کیا ارشاد ہے؟ فرمایا: ان کو میرے سامنے پیش کرو- اگر ان میں شرک کی کوئی بات نہ ہوتو کچھ مضائقہ نہیں- (مسلم)

(۷۹۵) عَنْ عَائِشَۃَ اَنَّھَا کَانَتْ تُؤْتٰی بِالصِّبْیَانِ اِذَا وُلِدُوْا فَتَدْعُوْلَہٗ بِالْبَرَکَۃِ فَاُتِیَتْ بِصَبِیٍّ فَذَھَبَتْ وِ سَادَتَہٗ فَاِذَا تَحْتَ وِسَادَتِہٖ مُوْسٰی فَسَأَلَتْھُمْ عَنِ الْمُوْسٰی فَقَالُوْا نَجْعَلُھَا مِنَ الْجِنِّ فَاَخَذَتِ الْمُوْسٰی فَرَمَتْ بِھَا وَ نَھَتْھُمْ عَنْھَا وَ قَالَتْ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ یَکْرَہُ الطِّیَرَۃَ وَ یُبْغِضُھَا وَ کَانَتْ عَائِشَۃُ تَنْھٰی عَنْھَا. (رواہ البخاری فی الادب المفرد ص ۱۳۱)

(۷۹۵) حضرت عائشہؓ بیان فرماتی ہیں کہ یہ دستور تھا کہ جب کوئی بچہ پیدا ہوتا تو ان کی خدمت میں پیش کیا جاتا اور وہ اس کے لیے برکت کی دعا فرما دیتیں- ایک مرتبہ ان کے سامنے ایک بچہ پیش کیا گیا وہ اس کا تکیہ رکھنے لگیں کیا دیکھتی ہیں کہ اس کے نیچے ایک استرا رکھا ہوا ہے- حضرت عائشہؓ نے ان لوگوں سے اس استرے کا سبب دریافت کیا- انہوں نے کہا ہم یہ جنات کے خیال سے رکھ دیتے ہیں- انہوں نے استرا اٹھا کر پھینک دیا اور اس حرکت سے ان کو منع کیا اور فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان ٹوٹکوں کو سخت ناپسند فرماتے تھے اور ان سے نہایت نفرت رکھتے تھے- راوی کہتا ہے کہ حضرت عائشہؓ بھی اس قسم کے ٹوٹکوں کی ممانعت فرماتی تھیں- (الادب المفرد)

---

ﷺ .... ہمارے نزدیک پیادہ جانے کی اصل علت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل ہی ہوگا- ہاں حکمت کے درجہ میں ہم یہ بات بھی کہہ سکتے ہیں- اسی طرح مسجد میں قصداً حدث کرنا' گھروں میں تصویریں لٹکانا اور کتے پالنا وغیرہ ان تمام مقامات پر ممانعت کی اصل علت تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم ہوگا اس کے بعد جو کچھ اس جگہ حدیثوں میں مذکور ہے ہمارے حق میں وہ حکمتیں کہلائیں گی' دیکھو خدائے تعالیٰ کی تعظیم کرنا ہمہ وقت فرض ہے' تلاوت قرآن ہمہ وقت عبادت ہے اور روزہ بھی اسلام کی محبوب ترین خصلت ہے مگر ان کی عام حکمتوں کے پیش نظر کیا ان کو علی الاطلاق ادا کیا جا سکتا ہے یا طلوع وغروب کے وقت نماز ممنوع رہے گی' رکوع وسجود میں تلاوت قرآن اور ایام تشریق میں روزہ ممنوع رہے گا- آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ذکر کے وقت درود شریف عبادت ہوگی اور قیام بے معنی ہوگا اور یہ محفل تو آپ کی شانِ مبارک میں ایک بڑی گستاخی ہوگی کہ یہ سمجھ لیا جائے کہ ہر بدعقیدہ شخص جب چاہے جہاں چاہے آپ کی ذات کو حاضر کرسکتا ہے- یہاں شریعت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کا ذکر ہو یا رسول کا اس وقت ہم کو وہ کرنا ہے جس کا ہم کو حکم ملا ہے اور بس-

(۷۹۴) * معلوم ہوا کہ رقیہ اور تعویذات ایک حد تک جائز ہیں جب اپنی حد سے تجاوز کر جائیں اور حدود شرک میں داخل ہو جائیں تو پھر ناجائز ہیں- اسلام حدود میں رہ کر رقیہ وغیرہ کی اجازت دیتا ہے اور جب شرک یا وہم پرستی کی حدود میں داخل ہو جائیں تو اس کی ممانعت کرتا ہے- یہاں اگرچہ تقاضائے مصلحت تو یہ تھا کہ زمانہ جاہلیت کے ہر قسم کے جھاڑ پھونک سے ممانعت کر دی جاتی مگر قانونِ یسر کا تقاضا یہ ہوا کہ جس چیز کا نفع تجربہ میں آچکا ہو اور قوم میں اس کی عام عادت بھی ہو اس سے اغماض کر لیا جائے- بشرطیکہ اس میں شریعت کے ﷺ ....

(۷۹۶) عَنْ اَبِیْ بَشِیْرٍ الْاَنْصَارِیِّ اَنَّہٗ کَانَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ بَعْضِ اَسْفَارِہٖ فَاَرْسَلَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رَسُوْلًا لَا تُبْقَیَنَّ فِیْ رَقَبَۃِ بَعِیْرٍ قِلَادَۃٌ مِنْ وَتَرٍ اَوْ قِلَادَۃٌ اِلَّا قُطِعَتْ. (متفق علیہ)

(۷۹۶) ابو بشیر انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ وہ کسی سفر میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ تھے آپؐ نے ایک قاصد یہ اعلان کرنے کے لیے بھیجا کہ کسی اونٹ کی گردن میں تانت کا قلادہ یا کوئی قلادہ (راوی کو شک ہے) ایسا باقی نہ رہے جو کاٹ نہ ڈالا جائے۔ (متفق علیہ)

(۷۹۷) عَنْ اَبِیْ وَھْبِ الْجُشَمِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِرْتَبِطُوا الْخَیْلَ وَ امْسَحُوْا بِنَوَاصِیْھَا وَ اَعْجَازِھَا اَوْ قَالَ اَکْفَالِھَا وَ قَلِّدُوْھَا وَ لَا تُقَلِّدُوْھَا الْاَوْتَارَ. (رواہ ابو داؤد و النسائی)

(۷۹۷) ابو وہب جشمی بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا گھوڑے پالا کرو (کہ یہ آلہ جہاد ہے) اور ان کی پیشانیوں اور پٹھوں پر ہاتھ پھیرا کرو اور ان کے گلوں میں کوئی پٹہ ڈال دیا کرو مگر تانت کا پٹہ نہ ڈالا کرو (کہ یہ دورِ جاہلیت کا طریقہ ہے)۔ (ابوداؤد۔نسائی)

## لامقدار لعلم النبی بجنب علم اللہ تعالٰی

## نبی کے علم کو خدائے تعالیٰ کے غیر متناہی علم سے کوئی نسبت نہیں ہوتی

(۷۹۸) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِیْ قِصَّۃِ الْخَضِرِ وَ مُوْسٰی عَلَیْہِ السَّلَامُ اَنَّ الْخَضِرَ قَالَ یَا مُوْسٰی اِنِّیْ عَلٰی عِلْمٍ مِنْ عِلْمِ اللّٰہِ عَلَّمَنِیْہِ

(۷۹۸) حضرت خضر اور موسیٰ علیہ السلام کے قصہ میں ابن عباسؓ بیان کرتے ہیں کہ حضرت خضر علیہ السلام نے فرمایا اے موسیٰ جو علم اللہ نے مجھے دیا ہے وہ تم نہیں جانتے اور جو تمہیں دیا ہے وہ میں نہیں جانتا (اس لیے تم

---

.... خلاف کوئی بات موجود نہ ہو۔شریعت حنفیہ کی تمام تر بنیاد یسر پر قائم ہے۔الدین یسر کی شرح کے ذیل میں تفصیل کے ساتھ اس پر بحث گذر چکی ہے۔ترجمان السنہ جلد اول میں ملاحظہ کر لیجئے۔

(۷۹۶) * آپ کے اس حکم کے مختلف اسباب بیان کیے گئے ہیں مگر امام مالکؒ کی جو رائے ان کی کتاب موطا سے ظاہر ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ عرب نظر گذر کے خیال سے حیوانات کی گردنوں میں تانت وغیرہ کا گنڈا ڈال دیا کرتے تھے اور ان کا یہ عقیدہ تھا کہ اس عمل سے نظر لگنے سے حفاظت رہتی ہے۔شریعت نے اس قسم کے تمام اوہام کو باطل قرار دیا ہے حقیقت یہ ہے کہ جو ایک خدا سے نہیں ڈرتا اس کو ہر ادنیٰ سے ادنیٰ مخلوق سے ڈرنا پڑتا ہے اور جس کا عقیدہ یہ ہو گیا کہ نفع و نقصان سوائے ایک خالق کے اور کسی کے ہاتھ میں نہیں وہ تمام مخلوق کے ڈر سے آزاد ہو گیا۔

(۷۹۸) * حضرت موسیٰ علیہ السلام تو بالاتفاق ایک اولوالعزم رسول ہیں اور حضرت خضر علیہ السلام کی نبوت گو زیر اختلاف ہے مگر پھر بھی بڑی ہستی ہیں۔ان دونوں میں تکوینی جزئیات کا علم شاید حضرت خضر علیہ السلام کو زیادہ مرحمت ہوا تھا اور تشریعی جزئیات کا حضرت موسیٰ علیہ السلام کو زیادہ۔مگر ان دونوں کے علوم کو بقول ان کے خدائے تعالیٰ کے غیر متناہی علوم کے مقابلہ میں وہ نسبت بھی نہ تھی جو قطرہ کو دریا سے ہوتی ہے۔علم الٰہی کے متعلق ان دو حضرات کا عقیدہ تو یہ تھا آخر میں سب سے بزرگ و برتر رسول یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ....

لَا تَعْلَمُهُ اَنْتَ. وَ اَنْتَ عَلٰى عِلْمٍ عَلَّمَكَهُ اللّٰهُ لَا اَعْلَمُهُ قَالَ سَتَجِدُنِیْ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ صَابِرًا وَ لَا اَعْصِیْ لَكَ اَمْرًا فَانْطَلَقَا يَمْشِيَانِ عَلٰى سَاحِلِ الْبَحْرِ لَيْسَ لَهُمَا سَفِيْنَةٌ فَمَرَّتْ بِهِمَا سَفِيْنَةٌ فَكَلَّمَاهُمْ اَنْ يَّحْمِلُوْهُمَا فَعُرِفَ الْخَضِرُ فَحَمَلُوْهُمَا بِغَيْرِ نَوْلٍ فَجَاءَ عُصْفُوْرٌ فَوَقَعَ عَلٰى حَرْفِ السَّفِيْنَةِ فَنَقَرَ نَقْرَةً اَوْ نَقْرَتَيْنِ فِی الْبَحْرِ فَقَالَ الْخَضِرُ يَا مُوْسٰى مَا نَقَصَ عِلْمِیْ وَ عِلْمُكَ مِنْ عِلْمِ اللّٰهِ تَعَالٰى اِلَّا كَنَقْرَةِ هٰذِهِ الْعُصْفُوْرِ فِی الْبَحْرِ ثم سرد قصتهما و فی اخرها قَالَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَرْحَمُ اللّٰهُ مُوْسٰى لَوَدِدْنَا لَوْ صَبَرَ حَتّٰى يُقَصَّ عَلَيْنَا مِنْ اَمْرِهِمَا.

(رواہ البخاری فی کتاب العلم)

میرے ساتھ چل نہیں سکو گے ) انہوں نے فرمایا آپ مجھے ان شاء اللہ تعالیٰ نہایت صابر پائیں گے- میں کسی معاملہ میں بھی آپ کے حکم سے باہر نہیں جاؤں گا - اس عہد و معاہدہ کے بعد دونوں نے سفر شروع کیا چلتے چلتے سمندر کے کنارہ پر پہنچے تو وہاں کوئی کشتی موجود نہ تھی - اتفاقاً ایک کشتی ادھر سے گذری تو انہوں نے کشتی والوں سے بات چیت شروع کی کہ انہیں سوار کر کے دریا پار اتار دیں تو کیا لیں گے؟ اس درمیان میں حضرت خضر علیہ السلام کو کسی نے پہچان لیا اور کرایہ لیے بغیر ان کو کشتی میں بٹھا لیا (راستہ میں) ایک چڑیا آئی اور کشتی کے کنارے پر آ بیٹھی - اس نے سمندر میں ایک دو چونچیں ماریں تو حضرت خضر علیہ السلام نے فرمایا اے موسیٰ ہمارے اور تمہارے دونوں کے علموں نے مل کر بھی اللہ تعالیٰ کے علم میں اتنی کمی نہیں کی جتنی سمندر کے پانی میں اس چڑیا کی ایک دو چونچوں نے - اس کے بعد راوی نے ان کے سفر کا تمام واقعہ نقل کر کے آخر میں بیان کیا کہ حضرت موسیٰ و خضر علیہما السلام کے واقعات سن کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خدائے تعالیٰ حضرت موسیٰ کو مراتب علیا عطا فرمائے ہمیں تمنا تھی کہ موسیٰ اگر کچھ صبر فرما لیتے تو ان دونوں کے کچھ اور واقعات بھی ہمارے سامنے بیان میں آ جاتے - (بخاری شریف)

---

.... ارشاد بھی سن لیجئے آپ فرماتے ہیں کاش موسیٰ علیہ السلام کچھ اور صبر کر لیتے تو ہمیں کائنات کے عجائبات کا علم کچھ اور حاصل ہو جاتا - معلوم ہوا کہ کائنات ہستی کے تمام واقعات کا علم تو درکنار آپ کو ان چند واقعات کے علوم پر بھی پورا احاطہ حاصل نہ تھا جو ان دو بزرگوں کے مابین بہت ہی محدود زمانہ میں پیش آئے - علم الٰہی کے متعلق ان تین مقدس ہستیوں کا عقیدہ تو یہ ہے اب جو عقیدہ آپ کا ہو وہ آپ جانیں بندہ کا کمال یہ نہیں کہ وہ اپنے حدودِ بندگی سے باہر ہو جائے بلکہ کمالِ بندگی' بندگی کامل میں ہے کسی مخلوق کی صفات کا موازنہ مخلوقات ہی کے دائرہ میں کرنا چاہیے نہ کہ خالق کے دائرہ میں مخلوق کی کوئی صفت خالق کی ہمسری نہیں کر سکتی ان دونوں میں اگر کوئی شرکت ہو سکتی ہے تو صرف اسم کی شرکت ہو سکتی ہے - بندہ کو خدائے تعالیٰ سے کوئی نسبت نہیں -

صحیح بخاری کی روایت سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا یہ سارا سانحہ سفر صرف ان کے اس کلمہ کا نتیجہ تھا جو ایک سائل کے جواب میں ان کی زبان سے اپنے اوپر اعلم اطلاق کر کے نکل گیا تھا - کوئی شبہ نہیں کہ نبی وقت اپنی امت میں سب سے زیادہ عالم ہوتا ہے اور اس لحاظ سے ان کا یہ قول یقیناً صحیح اور واقع کے مطابق تھا مگر صفت علم کے بارے میں علیم مطلق کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کا یہ اطلاق بھی ناپسند ہوا اور آخر ان کو ایک ایسے بندے کی ملاقات کی طرف دعوت دی گئی جس کے علم کی جزئیات میں سے ان کو ایک جزئی کا بھی علم حاصل نہ تھا بلکہ اس کی نوعیت علم ہی ایسی تھی جس کے ایک سبق کو بھی ان کو صبر کے ساتھ پڑھنا مشکل تھا - ....

## النهي عن اسناد علم الغيب الى احد

(۷۹۹) عَنِ الرُّبَيِّعِ بِنْتِ مُعَوِّذٍ قَالَتْ دَخَلَ عَلَيَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَدَاةَ بُنِيَ عَلَيَّ فَجَلَسَ عَلٰى فِرَاشِيْ كَمَجْلِسِكَ مِنِّيْ وَجُوَيْرِيَاتٌ يَضْرِبْنَ بِالدَّفِّ يَنْدُبْنَ مَنْ قُتِلَ مِنْ اٰبَائِيْ يَوْمَ بَدْرٍ حَتّٰى قَالَتْ جَارِيَةٌ وَ فِيْنَا نَبِيٌّ يَعْلَمُ مَا فِيْ غَدٍ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَقُوْلِيْ هٰكَذَا وَ قُوْلِيْ مَا كُنْتِ تَقُوْلِيْنَ. (رواه البخاري)

## کسی کی طرف غیب دانی کی نسبت نہیں کرنی چاہیے

(۷۹۹) ربیع دختر معوذ بیان کرتی ہیں کہ شب زفاف کی صبح کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس تشریف لائے اور میرے بستر پر اس طرح بیٹھ گئے جیسے تم بیٹھے ہو- کچھ لڑکیاں دف بجا بجا کر میرے ان باپ دادوں کا مرثیہ پڑھ رہی تھیں جو بدر میں مقتول ہو چکے تھے- یہاں تک کہ جب ان میں ایک لڑکی نے یہ کہا، ہم میں ایسے نبی موجود ہیں جو کل کی باتیں جانتے ہیں- تو آپؐ نے فوراً منع فرما دیا اور کہا یوں مت کہو بس وہی کہے جاؤ جو پہلے کہہ رہی تھیں-

(بخاری شریف)

---

☆ ..... یہاں یہ بھی واضح رہنا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کی جو خاص خاص صفات ہیں جیسے احیاء وامانت یا غیب کا علم وغیرہا ان میں عموم واطلاق کا دعویٰ کرنا بڑی بے احتیاطی ہے یہاں صحیح اور معتدل راہ یہ ہے کہ ان صفات کو علی الاطلاق تو صرف صانع حقیقی کے لیے تسلیم کیا جائے اور مخلوق کے دائرہ میں جتنا جس کے حق میں قطعی طور پر ثابت ہو جائے صرف اس کا اقرار کر لیا جائے- یہاں مبہم الفاظ یا محض ظنی دلائل یا جذبات محبت کی بنا پر کلی اور قطعی حکم لگا دینا قطعاً مناسب نہیں- آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی کا ایک ایک لمحہ ہماری آنکھوں کے سامنے ہے اور ان کا تذکرہ آپ کے جاں نثاروں کی زبانی حرف بحرف منقول ہے اگر صحیح حقیقت کا پتہ چلانا ہے تو ان سادہ کلمات کو خالی الذہن ہو کر پڑھتے چلے جائیے اور آخر میں جس نتیجہ پر آپ کا ذہن پہنچے اسی کو منزل مقصود سمجھئے اسی مقصد کے پیش نظر ہم بہت محدود اور بہت محدود واقعات آپ کے سامنے رکھتے ہیں جن کو صرف مشتے نمونہ از خروارے کہا جا سکتا ہے آپ ان کو اپنے دماغ کو پورے طور پر صاف کر کے پڑھ جائیے پھر آپ کا ضمیر جو فیصلہ دے وہی اپنا عقیدہ رکھیے-

(۷۹۹) * نبی کا غصہ اور مسرت بلکہ انداز غصہ و مسرت بھی بڑا پر اسرار اور معنی خیز ہوتا ہے- یہاں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ممانعت تو فرمائی مگر زیادہ شدت سے نہیں- اس کی وجہ یہ ہے کہ اول تو یہ ایک محفل مسرت تھی، نہ کہ مجلس تعلیم و تعلم (جہاں مقصود ہی تعلیم عقائد ہوا کرتی ہے) پھر یہ ایک شاعرانہ نظم تھی نہ کہ ایک متین عبارت' پڑھنے والی بھی کچھ نوعمر لڑکیاں تھیں نہ کہ فہیم اور سن رسیدہ عورتیں اور جو کلمہ اپنی زبانوں سے کہہ رہی تھیں وہ بھی ایک حد تک صحیح تھا اگرچہ اس کی کلیت میں کلام ہو لیکن صاحب نبوت اپنی موجودگی میں ایسی موہم عبارت بھی برداشت نہ فرما سکے جو قرآن کریم کی ظاہر آیت سے ذرا بھی ٹکرائے- سورۂ لقمان میں ہے کہ پانچ باتیں مفاتیح غیب میں داخل ہیں انہیں کوئی نہیں جانتا منجملہ ان کے ایک کل کی بات کا علم ہے-

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت تک کی بہت سی خبریں دیں مگر غیب دانی کے دعوے کی بنا پر نہیں بلکہ علم الٰہی کے سامنے اپنی بے مائیگی کے اعتراف کا سر جھکا کر- اللہ تعالیٰ انبیاء علیہم السلام کو اپنے غیر متناہی خزانہ غیب سے کچھ عطا فرما دیتا ہے اس سے وہ غیب داں نہیں کہلاتے بلکہ غیب داں کے پیغمبر کہلانے لگتے ہیں- دنیا اس صداقت کے بجائے خود انہیں ہی غیب داں کہنے لگتی ہے- حضرت عیسیٰ علیہ السلام گھروں کے معاملات بتا دیا کرتے تھے جیسا کہ قرآن میں موجود ہے لیکن اس کے باوجود عالم الغیب نہیں بنے مگر عیسائی نہ مانے آخر انہیں غیب داں خدا یا کم از کم اس کا بیٹا ٹھہرا کر ہی چھوڑا- (نعوذ باللہ من ذلک)

(٨٠٠) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَفَاتِيْحُ الْغَيْبِ خَمْسٌ لَا يَعْلَمُهُنَّ اِلَّا اللّٰهُ. اِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ وَ يُنَزِّلُ الْغَيْثَ وَ يَعْلَمُ مَا فِي الْاَرْحَامِ وَ مَا تَدْرِيْ نَفْسٌ مَّاذَا تَكْسِبُ غَدًا وَ مَا تَدْرِيْ نَفْسٌ بِاَيِّ اَرْضٍ تَمُوْتُ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ. (انفرد باخراجه البخاري)

(٨٠٠) ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مفاتیح غیب پانچ ہیں جن کو سوائے اللہ تعالیٰ کے اور کوئی نہیں جانتا- قیامت کب آئے گی اس کا علم صرف اللہ تعالیٰ کو ہی ہے اور وہی مینہ برساتا ہے (اس کا صحیح علم بھی کسی کو نہیں) اور یہ بات بھی وہی جانتا ہے کہ رحم مادر میں کیا ہے اور یہ بھی کوئی شخص نہیں جانتا کہ کل وہ کیا کرے گا اور نہ یہ جانتا ہے کہ کس جگہ مرے گا بے شک اللہ ہی ان سب باتوں کا جاننے والا اور ان سے باخبر ہے- (بخاری شریف)

(٨٠١) عَنْ خَارِجَةَ بْنِ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ اَنَّ اُمَّ الْعَلَاءِ امْرَءَةً مِنَ الْاَنْصَارِ بَايَعَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَخْبَرَتْهُ اَنَّهُمُ اقْتَسَمُوا الْمُهَاجِرِيْنَ قُرْعَةً قَالَتْ فَطَارَلَنَا عُثْمَانُ بْنُ مَظْعُوْنٍ وَ اَنْزَلْنَاهُ فِيْ اَبْيَاتِنَا فَوَجَعَ وَ جْعَهُ الَّذِيْ تُوُفِّيَ فِيْهِ فَلَمَّا تُوُفِّيَ غُسِلَ وَ كُفِّنَ فِيْ اَثْوَابِهٖ دَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ فَقُلْتُ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْكَ اَبَا

(٨٠١) خارجہ بن زید بیان کرتے ہیں کہ ام علاء رضی اللہ تعالیٰ عنہا ایک انصاری بی بی تھیں جنہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کی تھی وہ کہتی ہیں کہ انصار نے مہاجرین کی تقسیم قرعہ اندازی کے ذریعہ سے کی تو ہمارے حصہ میں عثمان بن مظعون رضی اللہ تعالیٰ عنہ نکلے ہم نے انہیں اپنے گھروں میں بطور مہمان ٹھہرالیا- اتفاقاً وہ ایسے بیمار پڑے کہ اس سے جانبر نہ ہو سکے- وفات کے بعد جب انہیں غسل دے دیا گیا اور ان کے کپڑوں میں انہیں کفن پہنا دیا گیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے ام علاء کہتی ہیں میں نے کہا ابوالسائب (ان کی کنیت ہے) تم پر خدا کی رحمت میں

(٨٠٠) * قرآن کی اصطلاح میں علم وہ ہے جو خود واقعہ سے حاصل ہو اور کسی واقعہ کے متعلق جو اپنی جانب سے تخمینہ کیا جائے وہ ظن کہلاتا ہے- موجودہ زمانہ میں علامات کے ذریعہ بعض ان باتوں کا علم بھی ہو جاتا ہے جو حدیث میں مذکور ہیں لیکن ان کا براہ راست علم اب تک بھی کسی کو نہیں ہوتا- جو کچھ ہوتا ہے وہ صرف استدلال اور علامات کی بنا پر ہوتا ہے- آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے علامات قیامت خود بتائیں مگر اس کے باوجود قیامت کے معاملہ میں ہمیشہ اپنی لاعلمی ہی کا اظہار کیا- اطباء نے حمل کے مذکر و مؤنث ہونے کی شناختیں لکھی ہیں اسی طرح ہمارے دور میں فضائی اثرات سے موسم کا اندازہ بھی کر لیا جاتا ہے مگر یہ سب ظن کے مرتبہ سے متجاوز نہیں- یہ علم استدلالی تو ہے لیکن براہ راست واقعہ کا علم نہیں- واقعات کا براہ راست علم اللہ تعالیٰ ہی کا خاصہ ہے- ہم حوادث سے غائب رہ کر بذریعہ استدلال ان کو معلوم کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کی ذات ہر جگہ خود حاضر و ناظر ہو کر ان کا علم رکھتی ہے- واللہ علیٰ کل شئی شهيد کا یہی مطلب ہے- اس حدیث کے متعلق حدیث جبرئیل علیہ السلام کا تفصیلی نوٹ بھی ملاحظہ کر لیجئے- اور اسی کے ساتھ حدیث ربعی بن حراش مذکورہ ترجمان السنہ ج ۱ ص ۴۹۶ بھی ضرور ملاحظہ کیجئے-

(٨٠١) * حدیث مذکور میں قرآن کریم کی اس آیت کی طرف اشارہ ہے:

﴿قُلْ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ وَ مَا اَدْرِيْ مَا يُفْعَلُ بِيْ وَ لَا بِكُمْ﴾ (الاحقاف : ٩)

السَّائِبِ فَشَهَادَتِیْ عَلَیْکَ لَقَدْ اَکْرَمَکَ اللّٰهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَمَا یُدْرِیْکَ اِنَّ اللّٰهَ اَکْرَمَهٗ فَقُلْتُ بِاَبِیْ اَنْتَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَمَنْ یُکْرِمُهُ اللّٰهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَمَّا هُوَ فَوَ اللّٰهِ لَقَدْ جَاءَهُ الْیَقِیْنُ وَ اللّٰهِ اِنِّیْ لَاَرْجُوْلَهُ الْخَیْرَ وَ وَاللّٰهِ مَا اَدْرِیْ وَ اَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ مَاذَا یُفْعَلُ بِیْ فَقَالَتْ وَ اللّٰهِ لَا اُزَکِّیْ بَعْدَهٗ اَحَدًا اَبَدًا.

(رواہ البخاری فی ص ۱۰۳۷)

تمہارے حق میں گواہی دیتی ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے ضرور تمہیں اپنی رحمت سے نوازا ہوگا آپ نے فرمایا بھلا تمہیں یہ پتہ کیسے چلا کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو رحمت سے ضرور نواز دیا ہوگا - میں نے عرض کیا میرے ماں باپ' آپ پر قربان یا رسول اللہ اگر اللہ تعالیٰ ان کو بھی رحمت سے نہ نوازے تو اور کس کو نوازے گا - آپؐ نے فرمایا خدا کی قسم ان کی تو وفات ہوگئی اور مجھے بھی ان کے حق میں مغفرت کی بڑی امید ہے مگر تفصیلی طور پر تو میں اپنے متعلق بھی یہ نہیں بتا سکتا کہ میرے ساتھ کیا معاملہ کیا جائے گا - یہ سن کرام علاء نے کہا خدا کی قسم آج کے بعد آئندہ میں کسی کی اس طرح حتمی طور پر تعریف نہ کروں گی - (بخاری شریف)

(۸۰۲) عَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا قَالَتْ دُعِیَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِلٰی جَنَازَةِ صَبِیٍّ مِنَ الْاَنْصَارِ فَقُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ طُوْبٰی لِهٰذَا عُصْفُوْرٌ مِنْ عَصَافِیْرِ

(۸۰۲) حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ ایک انصاری بچے کے جنازہ کی نماز کے لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بلایا گیا - اس بچہ کے متعلق میری زبان سے کہیں یہ نکل گیا کہ یہ بچہ کیسا خوش نصیب تھا یہ تو جنت کی چڑیوں میں ایک چڑیا تھی نہ اس نے کوئی گناہ کیا نہ اتنی عمر پائی کہ گناہ کرتا

---

(۸۰۲) * خلاصہ یہ کہ بخشش ومواخذہ کا معاملہ تمام تر عالم غیب سے متعلق ہے اس میں کسی انسان کو رائے زنی کرنے کا کوئی حق نہیں - مغفرت وعدم مغفرت کے مختلف آئین ہیں کسی کو کیا معلوم کہ قادر مطلق نے کہاں کس آئین کے نافذ کرنے کا ارادہ فرمایا ہے - پس اس حدیث میں بھی کسی مقامی غلطی کی اصلاح منظور نہیں - بلکہ ایک قاعدہ کلیہ کی اصلاح منظور ہے خواہ مقامی اعتبار سے وہ کتنا ہی صحیح ہو - مثل مشہور ہے کہ خطا اگر راست آید تا ہم خطا است - قرآن کریم نے علم غیب کو جابجا خدائی خصوصیات میں شمار کیا ہے اور کسی استثناء کے بغیر عالم الغیب کا لقب صرف اپنی ذات کے لیے مخصوص قرار دیا ہے - اسی لیے حدیثوں میں بھی اس معاملہ میں احتیاط برتنے کی بڑی تاکید فرمائی ہے اور کسی کو بھی یہ اجازت نہیں دی گئی کہ وہ غیب کے امور میں جزم ووثوق کے ساتھ کوئی ادنیٰ دخل اندازی کر سکے حتیٰ کہ اس بارے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اپنے نفس نفیس کو شامل کر کے ارشاد فرمایا کہ جس کی آنکھوں سے شب وروز میں نہ معلوم کتنے غیوب سے پردے اٹھائے جاتے ہیں اپنی مغفرت کی تفصیلات کے بارے میں پورے پورے علم کا وہ بھی مدعی نہیں بنتا -

قرآن کریم کی کھلی کھلی آیات' احادیث رسولؐ کے بے شمار ذخائر اور صحابہ کرام کے عشق نبوی سے لبریز کلمات کے انبار آپ کے سامنے ہیں - ان سے کہیں پتہ نہیں چلتا کہ رسولوں کو عالم الغیب کہنا کبھی اسلامی عقیدہ سمجھا گیا ہو - مذہب اسلام کی سب سے واضح خصوصیت یہ ہے کہ اس میں خدائے تعالیٰ اور بندوں کی صفات اتنی واضح بتائی گئی ہیں کہ ان میں کسی موقعہ پر بھی التباس پیدا نہیں ہوتا - صفت علم جو حق تعالیٰ کی ایک نمایاں ترین صفت ہے اس کے مظاہرے کے لیے ازل میں ملائکۃ اللّٰہ کا وہ معرکۃ آراء واقعہ پیش آیا تھا جس میں انہیں اِنِّیْ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ کا عتاب آمیز فقرہ سننا پڑا پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام کو صرف ایک کلمہ ''انا اعلم'' کی بدولت کتنا حیران وپریشان ہونا پڑا.....

24 الْجَنَّةِ لَمْ يَعْمَلِ السُّوْءَ وَ لَمْ يُدْرِكْهُ فَقَالَ اَوَ
غَيْرَ ذَالِكَ يَا عَائِشَةُ اِنَّ اللّٰهَ خَلَقَ لِلْجَنَّةِ
اَهْلاً خَلَقَهُمْ لَهَا وَ هُمْ فِىْ اَصْلَاب

یہ سن کر آپ نے فوراً فرمایا تم تو یقین کے ساتھ حکم لگا رہی ہو کیا خبر ہے
کہیں معاملہ کچھ اور ہو۔ اے عائشہ (جنت و دوزخ کا فیصلہ کچھ ظاہری
اعمال پر ہی منحصر نہیں) اللہ تعالیٰ نے ایک مخلوق جنت کے لئے بنائی ہے اور

---

٭ ......ہونا پڑا اور سب سے آخر میں وہ رسول بھی آ گیا جس کو علم الاولین و الآخرین کا مجموعہ بنا کر بھیجا گیا تھا مگر خالق السمٰوات والارضین کے علم کے سامنے وہ بھی ہمیشہ اپنے عجز و نیاز کا سر جھکائے رہا۔ اور ''رب زدنی علما'' کی ہی دعائیں مانگا کیا اور کسی نے کبھی شاعرانہ رنگ میں بھی اگر اس کے متعلق عموم و اطلاق کے ساتھ علم غیب کی نسبت کر دی تو اس نے وہیں اس کو روک دیا۔ یہاں بالذات اور بالواسطہ کا فرق پیدا کرنا ایک مضحکہ خیز تخیل ہے۔ بندے میں خدائے تعالیٰ کی کوئی صفت نہ بالذات سا سکتی ہے نہ بالعرض خدائے تعالیٰ ایسا یکتا و یگانہ ہے کہ نہ اس کی ذات میں اور نہ اس کی صفات میں سے کسی صفت میں کوئی شریک ہے نہ اس کا احتمال ہو سکتا ہے۔

بس جس جگہ تک میری رسائی ہے    اس کے بس اس طرف تیری خدائی ہے

اسی طرح کائنات ہستی کے جمیع ما کان اور ما یکون کا علم بھی کسی کے حق میں تسلیم کرنا اسلامی عقیدہ نہیں ہو سکتا کیونکہ اس کے ماوراء اگرچہ بے شمار علوم اور بھی ہیں مگر وہ انسانی دماغ کے تصور سے باہر ہیں انسانی دماغ صرف ان ہی علوم کا تصور کرتا ہے جو کائنات میں اس کو نظر آتے ہیں پس اگر ان علوم میں خالق اور مخلوق مساوی ہوں تو پھر صفت علم کے بارے میں وہ خالق کی برتری کا کوئی تصور کر ہی نہیں سکتا حالانکہ اسلام میں خالق کی برتری کا تصور اتنا اعلیٰ سکھایا گیا ہے کہ اس کے نام کے برابر بھی کسی مخلوق کا نام لینا اس کی برتری کے خلاف سمجھا گیا ہے پھر ذرا یہ بھی تو سوچنا چاہیے کہ کائنات ہستی میں ایسی اشیاء بھی بے شمار موجود ہیں جن کا علم خالق کے لیے تو ضرور موجب کمال ہے مگر انسان کے لیے کوئی کمال نہیں۔ مثلاً کسی میدان کے ریت کے ذرات یا کسی درخت کی شاخوں کے پتے یا اسی قسم کے اور علوم جو انسانیت کی تکمیل کے لیے غیر ضروری بلکہ اور مخل ہیں یہ سب جب عام انسانوں کے حق میں کوئی کمال نہیں سمجھے جاتے تو ان میں جو سب سے بزرگ تر ہستیاں ہوں ان کے لیے کیا موجب کمال ہو سکتے ہیں۔ یہ محض جاہلانہ خوش عقیدگی ہے جس کو شرفِ انسانی سے کوئی تعلق نہیں۔ چہ جائے کہ ان کو اسلامی عقیدہ کہا جائے۔ خدا کے مقدس رسولوں کے علم کے متعلق اس کی ضرورت ہی کیا ہے کہ اس کے پورے پورے وزن کرنے کی کوشش کی جائے کیا اتنا کہنا کافی نہیں ہو سکتا کہ۔

بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

ان مباحث میں پڑ کر بے وجہ اپنے ایمان کو زخمی نہ کیجئے رسولوں کی پوری عظمت سے دل معمور رکھئے اور ان میں خاتم الرسل کی امتیازی شان کو اپنا دین و ایمان سمجھئے بس یہی راہ سیدھی ہے فاتبعوہ۔

یہ یاد رہے کہ اسلامی عقائد اور اس کے مذاق کا اندازہ صرف قرآن حکیم اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کلمات قدسیہ سے لگانا چاہیے۔ عشاق کے پر از جذبات کلمات یا شاعروں کے مبالغہ آمیز بیانوں سے نہیں۔ علماء نے یہ تصریح کی ہے کہ جو الفاظ مقام مذمت یا مقام مدح کے ذیل میں آ جاتے ہیں ان سے کسی مسئلہ کا استنباط کرنا صحیح نہیں وہ صرف متکلم کے جذباتِ احترام یا اس کے جذباتِ توہین کے ترجمان ہوتے ہیں ان کا مقصد مخاطب کے ذہن میں کسی کی محبت یا کسی سے نفرت قائم کرنا ہوتا ہے کسی عقیدہ کی تعلیم دینا نہیں ہوتا۔

دیکھو قرآن حکیم نے بلقیس کے شاہی ساز و سامان کی فراوانی کے متعلق و اوتیت من کل شیء (اس کو تمام چیزیں عطا ہوئی تھیں) ٭ .....

25

# النفاق و اقسامه

اسلام کی تاریخ میں ایک گروہ انتہاء درجہ خطرناک گذرا ہے جس کو منافق کہا جاتا تھا - کفار تو اسلام کی دشمنی کھلم کھلا کر کے اپنے دلوں کی بھڑاس نکال لیا کرتے تھے اور یہ مارآستین بن کر اندر ہی اندر اس کی جڑ کاٹنے کی فکر میں لگے رہتے - بظاہر تو وہ سب کچھ کرنے کو تیار نظر آتے جو مخلصین صحابہ کرتے، مگر بباطن اسلام کی بیخ کنی میں کھلے کافروں سے بھی دس قدم آگے رہتے - حافظ ابن تیمیہؒ (کتاب الایمان میں) لکھتے ہیں کہ مکہ مکرمہ میں کفار چونکہ پورے اقتدار و طاقت کے مالک تھے اس لئے یہاں تو انھیں اسلام کی برملا دشمنی سے کوئی امر مانع نہ تھا - لیکن مدینہ طیبہ میں آکر جب اسلام کو بھی طاقت و شوکت میسر آنے لگی تو اب پہلے کی طرح علی الاعلان دشمنی کرنے کا ان کو حوصلہ نہ رہا اس لئے اب عداوت کی شکل بدل دینی پڑی اور یہیں سے نفاق کی بنیاد قائم ہوگئی - یعنی بظاہر مسلمانوں کے ساتھ رہنا اور اندرونی طور پر کافروں کا ہمنوا ہونا - جب مسلمانوں میں آبیٹھنا تو ان کی سی باتیں بنا دینا اور جب کافروں میں جانا تو اپنا قلبی رجحان ان کے ساتھ ظاہر کرنا - اس جماعت کی اتنی اہمیت محسوس کی گئی کہ ان کے نام پر مستقل ایک سورت ''المنافقون'' نازل فرمادی گئی اور اس کے علاوہ بھی قرآن کریم میں ان کی دسیسہ کاریوں سے مسلمانوں کو متنبہ کیا گیا -

تعجب ہے کہ اتنی تفصیلات کے باوجود اس جماعت کی صحیح تنقیح و تشخیص میں کیسی غلط فہمیاں پیدا ہوگئیں کسی نے تو یہ خیال کر لیا کہ یہ جماعت مسلمانوں کی ہی ایک جماعت تھی اور اپنے آپ کو مسلمان ہی سمجھتی تھی البتہ ان کے ایمانوں میں کامل مؤمنین کا سا جذبہ نہ تھا اور کسی نے یہ سمجھ لیا کہ یہ کافروں کی کوئی جماعت تھی جو کہیں سے آکر مسلمانوں کے بھیس میں جاسوسی کی خدمت انجام دیا کرتی تھی - یہ دونوں باتیں ایک واضح حقیقت کے مخفی رہ جانے کی وجہ سے پیدا ہوئی ہیں - صحیح یہ ہے کہ یہ پکے کافروں کی جماعت تھی جو اپنے فطری جبن اور بزدلی کی وجہ سے نہ کھلم کھلا مقابلہ کی طاقت رکھتی تھی اور نہ اپنے قلبی کفر کے باعث کشادہ دلی سے اسلام قبول کرنے کی روادار تھی اور اس کے متعلق یہ سمجھنا کہ وہ اپنے آپ کو حقیقتاً مسلمان سمجھتی تھی منافقین کی اس تاریخ کو جو قرآن کریم نے بیان فرمائی ہے قطعاً بدل دینے کے مرادف ہے یہ درست ہے کہ ان کی اولاد میں مخلص مؤمن بھی تھے مگر کیا کافروں کی اولاد میں کوئی مخلص مؤمن نہ تھا پھر گھر کے کسی فرد کے مخلص مؤمن ہو جانے سے یہ نتیجہ کیسے اخذ کیا جا سکتا ہے کہ جس کو منافق کہا گیا تھا وہ بھی مسلمان تھا اور اپنے نفس کو مسلمان ہی تصور کرتا تھا - حقیقت یہ ہے کہ منافقین نے کبھی دل سے اسلام قبول نہیں کیا اور ہمیشہ اسی حقیقت کا وہ اپنی محفلوں میں اعلان کرتے رہے - اگر بالفرض وہ ایسا کر لیتے تو وہ کھلے ہوئے کفریات جو شب و روز ان کی زندگی کا مشغلہ بنے ہوئے تھے کیوں کر ان سے سرزد ہو سکتے اس لئے یہ سمجھنا غلط ہے کہ نفاق کی حقیقت کفر و ایمان کے درمیان ہے جس کی انتہا کفر تک بھی ہو سکتی ہے بلکہ وہ ایسے بغض ایمانی کا نام ہے جو ایسے زشت اعمال کا منشاء ہو کہ اگر وہ اعمال کسی مؤمن سے بھی سرزد ہو جائیں تو اس پر نفاق کی تہمت لگ جائے پس نفاق کی حقیقت ایمان و کفر کے درمیان نہیں بلکہ کفر سے بھی بالاتر ہے اور اسی وجہ سے قرآن کریم نے ان کا مقام دوزخ میں کافروں سے بھی نیچے بیان فرمایا ہے اور اسی لئے ان کی تفصیل میں بڑا اہتمام فرمایا ہے - تصدیق و اقرار ایمان کے دو رکن ہیں -

اوران کے لحاظ سے یہاں عقلی طور پر بھی تین قسمیں پیدا ہو جاتی ہیں اگر دونوں موجود ہوں تو وہ مؤمن ہے اگر دونوں نہ ہوں تو کھلا کافر ہے۔ اگر صرف اقرار ہو اور تصدیق نہ ہو تو یہ منافق ہے۔ حافظ ابن تیمیہؒ کی تحقیق سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ صورت صرف اسلام کی طاقت و شوکت کا نتیجہ تھی۔ وہی کفر جو مکہ مکرمہ میں علی الاعلان مقابل تھا اسلامی شوکت کے بعد اب اس صورت میں بدل گیا تھا۔ لہٰذا یہ سمجھنا بھی غلط ہے کہ یہ کافروں کا گروہ مسلمانوں میں کہیں باہر سے جاسوس بن کر آ گیا تھا بلکہ ان ہی کافروں کا یہ ایک بدنصیب گروہ تھا جو اپنے دیگر بھائیوں کی طرح اسلام قبول نہ کر سکا بلکہ برعکس کفر کے اسی قعر مذلت میں پڑا رہا جیسا کہ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا گروہ بھی کہیں باہر سے نہیں آیا تھا ان ہی میں سے پیدا ہوا تھا مگر یہ وہ خوش نصیب جماعت تھی جو قلب و قالب کے ساتھ آپ کی جاں نثار بنی اور آخر شرفِ صحابیت سے مشرف ہوگئی مگر جس کا ایمان صرف زبان تک رہا اور اس کا قلب بدستور کفر میں ڈوبا رہا وہ بدنصیب کافروں ہی کی صف میں کھڑا رہا جس نے خود ہی اپنے نفس کو کافروں میں شامل رکھنا پسند کیا ہو اس کو اسلام اپنے وفاداروں کی فہرست میں کیونکر شمار کرتا۔ پس نہ تو منافقوں کی جماعت کہیں باہر سے جاسوس بن کر آئی تھی اور نہ صحابہ کی جماعت کہیں باہر سے آپ کی ہمدرد بن کر آئی تھی بلکہ یہ دونوں جماعتیں اپنے اپنے جذبات اطاعت و وفاداری کے فرق سے ان ہی کافروں میں بن گئی تھیں جنھوں نے کسی قسم کی کوئی حرکت بھی نہ کی تھی وہ اب بھی اسی جگہ تھے جہاں آپؐ کی بعثت سے قبل کھڑے تھے ہاں آفتابِ رسالت کے طلوع کے بعد ان کی ناحق شناسی کا جرم اب اور زیادہ قابل مواخذہ بن گیا۔

دنیا کی تاریخ بتاتی ہے کہ جب کبھی کوئی اصلاحی تحریک پیدا ہوئی ہے تو اس فضا میں یہ تینوں قسم کے گروہ پیدا ہوتے رہے ہیں۔ ایک اس کو پوری طرح تسلیم کرنے والا، دوسرا پورا مد مقابل اور تیسرا وہ گروہ جو اندرونی طور پر اپنے خیالات کا حامل رہ کر صرف ظاہر میں شامل ہونے والا۔ یہ تیسرا گروہ ہمیشہ دوسرے سے بھی زیادہ خطرناک سمجھا گیا ہے کیونکہ وہ تو کھلا ہوا دشمن ہوتا ہے اور یہ دوست نما دشمن۔ اسلام ایک ایسے مضبوط و مستحکم عقد کا نام ہے جس میں جزم و اعتقاد کے لحاظ سے ذرا بھی تردد کی گنجائش نہیں ہوتی۔ جس اعتقاد کا یہ عالم ہو کہ اس میں ہمہ وقت تردد ہی تردد رہے اس کو اسلام نہیں کہا جا سکتا۔ بالخصوص جبکہ قلب عداوت سے معمور ہو اور جو بظاہر نمائشی انقیاد ہو اس میں بھی تذبذب، کسل مندی، ریاکاری اور فتنہ پردازی کے آثار کھلے طور پر نمایاں ہوں۔ ایسے ایمان کو کمزور ایمان نہیں کہا جا سکتا۔ بلکہ اس کا نام کفر ہوگا جس کا رخ ایمان کی طرف کہا جا سکتا ہے، اگر سعادت دستگیری فرمالے تو ہوسکتا ہے کہ اس ریب و تردد کے عالم سے نکال کر یقین کی طرف رہنمائی فرمادے اور اس وقت اس کا نام ایمان بن جائے گا۔

اب رہی وہ خامی جو قلبی جزم و وثوق حاصل ہو جانے کے بعد ظاہری اعمال میں نظر آتی ہے تو وہ بھی یقیناً ایک بڑی خامی اور بڑی کوتاہی ہے لیکن یہ خامی وہ نہیں جس کے لئے مذہب اسلام میں کوئی گنجائش نہ نکل سکتی ہو۔ ایسے مسلمانوں کو دشمن کی صف میں شامل نہیں کیا جا سکتا۔ مگر یہ کہ اس کی سیہ کاری کی نوبت یہ آ جائے کہ پھر اس کی قلبی تصدیق بھی مشکوک نظروں سے دیکھی جانے لگے۔ اس لئے منافقین حقیقت کے لحاظ سے کوئی تیسری جماعت نہ تھے وہ کافر ہی تھے مگر انھوں نے اسلام کا صرف ایک لفظ ڈال لیا تھا قلب ان کا بیمار تھا البتہ ان کی زبانیں تندرست نظر آتی تھیں۔ اسلامی صحت کے آثار یہ ہیں کہ قلب و جوارح سب ہی اسلامی رنگ میں رنگین نظر آئیں۔ قلب کے بیمار پڑ جانے کے بعد صرف جوارح کی صحت قطعاً کارآمد نہیں ہوسکتی چونکہ منافق کا ایک رخ

ہمیشہ تندرست نظر آتا ہے اور دوسرا اصل باطنی رخ آفت زدہ ہوتا ہے اس لئے اس کا مرض بھی ظاہری صحت کی وجہ سے ادراک میں نہیں آتا اس لئے قرآن کریم نے ان ظاہری تندرستوں کی بیماری پر ان الفاظ میں تنبیہ فرمائی ہے "فی قلوبھم مرض" ان کی بیماری ان کے قلوب میں ہے[1] اور جب قلب بیمار ہو تو ان کے جوارح کی سلامتی بے سود ہے۔ اب حسب ذیل آیت کو پڑھئے:۔

اِذَا جَآءَکَ الْمُنٰفِقُوْنَ قَالُوْا نَشْهَدُ اِنَّکَ لَرَسُوْلُ اللّٰهِ وَ اللّٰهُ یَعْلَمُ اِنَّکَ لَرَسُوْلُهٗ وَ اللّٰهُ یَشْهَدُ اِنَّ الْمُنٰفِقِیْنَ لَکٰذِبُوْنَ. (المنافقون: ۱)

اے پیغمبر جب آپ کے پاس یہ منافقین آتے ہیں تو (آپ کو خوش کرنے کے لئے) کہہ دیتے ہیں کہ ہم دل سے قائل ہیں کہ آپ بیشک خدا کے رسول ہیں اور اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ آپ بیشک اس کے رسول ہیں مگر اللہ تعالیٰ اس کی بھی گواہی دیتا ہے کہ یہ منافق جھوٹ کہتے ہیں۔

اس آیت میں یہ بات خوب واضح کر دی گئی ہے کہ منافقین ظاہر میں جتنے کٹر مسلمان بنتے ہیں اللہ اس کی شہادت دیتا ہے کہ وہ باطن میں اتنے ہی کٹر کافر ہیں اگرچہ ان کا دوسرا رخ یعنی جسم کتنا ہی تندرست نظر آئے۔

وَ اِذَا رَاَیْتَهُمْ تُعْجِبُکَ اَجْسَامُهُمْ وَ اِنْ یَّقُوْلُوْا تَسْمَعْ لِقَوْلِهِمْ کَاَنَّهُمْ خُشُبٌ مُّسَنَّدَةٌ یَحْسَبُوْنَ کُلَّ صَیْحَةٍ عَلَیْهِمْ هُمُ الْعَدُوُّ فَاحْذَرْهُمْ قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ اَنّٰی یُؤْفَکُوْنَ. (المنافقون: ٤)

(اے پیغمبرؐ) اگر آپ ان کو دیکھیں تو ان کے ظاہری ڈیل ڈول آپ کی نظروں میں کھپ جائیں اور بات کریں تو (اس فصاحت سے) کہ آپ بڑے ذوق شوق سے اس کو سنیں (آپ کے سامنے اس طرح ٹیک لگا لگا کر بیٹھتے ہیں گویا کہ وہ لکڑیوں کے کندے ہیں جو دیواروں کے سہارے لگے رکھے ہیں۔ ہر ایک زور کی آواز کو سمجھتے ہیں کہ ان ہی پر بلا آئی (آپ کے جانی دشمن) یہی ہیں تو آپ ان سے بچتے رہیے ان کو خدا کی مار کدھر بہکے جارہے ہیں۔

آیت مذکورہ میں ھم العدو فاحذرھم (آپ کے دشمن یہی ہیں ان سے بچتے رہئے) کے الفاظ ان کا باطنی نقشہ سمجھنے کے لیے کافی ہیں۔ سورۂ توبہ میں یہ بات اور صاف کر دی گئی ہے کہ یہ گروہ ہرگز مسلمان نہ تھا صرف خوف اور ڈر کی وجہ سے مسلمانوں کے سامنے باتیں بنا دیتا تھا۔

وَ یَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ اِنَّهُمْ لَمِنْکُمْ وَ مَا هُمْ مِّنْکُمْ وَ لٰکِنَّهُمْ قَوْمٌ یَّفْرَقُوْنَ. (التوبة: ٥٦)

خدائے تعالیٰ کی قسمیں کھاتے ہیں کہ وہ تم ہی میں کے ہیں حالانکہ وہ تم میں نہیں ہیں بلکہ وہ لوگ تم سے ڈرتے ہیں۔ (اس لیے ایسی باتیں بنا دیتے ہیں)

پھر اسی سورت میں ارشاد ہے:

یَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ لَکُمْ لِیُرْضُوْکُمْ وَ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ اَحَقُّ اَنْ یُّرْضُوْهُ اِنْ کَانُوْا

تمہارے سامنے قسمیں کھاتے ہیں تاکہ تمہیں راضی کرلیں حالانکہ اگر یہ واقعی مؤمن ہوتے تو سمجھتے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول اس بات کا

---

[1] قاضی بیضاویؒ اس متن کی تشریح کرتے ہوئے لکھتے ہیں "ونفوسھم کانت مؤوفة بالکفر و الاعتقاد و معاداة النبی صلی اللہ علیہ وسلم" اس جماعت کے قلوب کفر اور اعتقادات بد اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے عداوت کے مریض تھے۔

مُؤْمِنِیْنَ. (التوبۃ : ٦٢) — زیادہ حق دار ہے کہ اسے راضی رکھیں۔

سورۂ بقرہ اور سورۂ نساء میں یہ تصریح ہے کہ منافقوں کا یہ نسیانی ایمان بھی محض خداع اور مسلمانوں کے ساتھ ایک قسم کا فریب تھا۔ سورۂ منافقون میں بھی ان کی جھوٹی قسموں کا یہی منشاء بیان فرمایا گیا ہے اتخذوا ایمانهم جنة. انہوں نے اپنی جھوٹی قسموں کو اپنی جان و مال کی حفاظت کے لیے صرف ایک ڈھال بنایا ہے پھر ان کے مکروفریب کا یہ دائرہ صرف مسلمانوں تک محدود نہ تھا بلکہ ان سے تجاوز کر کے خدائے تعالیٰ کی ذات عالم الغیب والسرائر تک بھی چلا جاتا تھا بلکہ اس جہاں سے گذر کر محشر تک رہے گا۔

اِنَّ الْمُنٰفِقِیْنَ یُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَ هُوَ خَادِعُهُمْ وَ اِذَا قَامُوْا اِلَی الصَّلٰوةِ قَامُوْا كُسَالٰی یُرَاءُوْنَ النَّاسَ. (النساء : ١٤٢)

منافق لوگ اللہ تعالیٰ سے دغابازی کرتے ہیں اور وہی ان کو دغا کا بدلہ دے گا اور جب نماز کو کھڑے ہوتے ہیں تو الکسائے ہوئے صرف لوگوں کے دکھانے کے لیے۔

یَوْمَ یَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ جَمِیْعًا فَیَحْلِفُوْنَ لَهٗ كَمَا یَحْلِفُوْنَ لَكُمْ. (المجادلہ:١٨)

جس دن اللہ تعالیٰ ان سب کو (قیامت میں) اٹھائے گا تو اس دن بھی وہ اس کے سامنے قسمیں کھائیں گے جیسی تمہارے سامنے قسمیں کھاتے ہیں۔

اب رہے ان کے ظاہری اعمال تو ان کی بنیاد بھی ایقان واذعان پر نہ تھی بلکہ اپنے ظاہری نقاب کی صرف ایک پاس داری تھی۔

وَمَا مَنَعَهُمْ اَنْ تُقْبَلَ مِنْهُمْ نَفَقٰتُهُمْ اِلَّاۤ اَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَ بِرَسُوْلِهٖ وَ لَا یَاْتُوْنَ الصَّلٰوةَ اِلَّا وَ هُمْ كُسَالٰی وَ لَا یُنْفِقُوْنَ اِلَّا وَ هُمْ كٰرِهُوْنَ. (التوبۃ : ٥٤)

ان کی خیرات قبول نہ ہونے کی کوئی اور وجہ نہیں بجز اس کے کہ انہوں نے اللہ اور اس کے رسول کا انکار کیا اور نماز کو آتے ہیں تو بس الکسائے ہوئے اور راہ خدا میں خرچ کرتے ہیں تو بس مجبور ہو کر بے دلی سے۔

اس آیت میں اس امر کی پوری وضاحت کر دی گئی ہے کہ ان کی ظاہری نماز اور ان کے ظاہری صدقات کی طرف نظر نہ کرنی چاہیے وہ محض بے روح ہیں وہ نمازوں میں تمہارے ساتھ چلے تو ضرور آتے ہیں مگر طوع و رغبت سے نہیں بلکہ صرف نمائش کے لیے۔ یہی وجہ ہے کہ جن نمازوں میں کھسک سکتے ہیں کھسک جاتے ہیں جیسے عشاء و فجر ہے' وہ صدقے بھی ضرور دیتے ہیں مگر محض بہ جبر ان کی نمازیں جو اسلام کا سب سے بڑا عمل ہیں ذکر کی روح سے قطعاً معریٰ ہوتی ہیں۔ ان میں ذکر اللہ کا صرف اتنا ہی حصہ ہوتا ہے جتنا تم کو ان کے ظاہری رکوع و سجود میں نظر آتا ہے مگر ان کے باطن میں کوئی روح نہیں ہوتی اور یہ سب کچھ اس لیے ہے کہ وہ خدائے تعالیٰ اور اس کے رسول کے منکر ہیں۔ ان کے اس کفر کو حسب ذیل آیت میں اور زیادہ شد و مد سے اس طرح بیان فرمایا گیا ہے۔

اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِیْنَ مَرَّةً فَلَنْ یَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ. ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ اللّٰهُ لَا یَهْدِی الْقَوْمَ الْفٰسِقِیْنَ. (توبۃ : ٨٠)

آپ ان کے حق میں مغفرت کی دعا کریں یا نہ کریں (دونوں برابر ہیں کیونکہ) اگر آپ ان کے لیے ستر بار بھی مغفرت کی دعا کریں جب بھی خدائے تعالیٰ ان کو کبھی نہ بخشے گا یہ اس بات کا نتیجہ ہے کہ انہوں نے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے ساتھ کفر کیا ہے اور فاسق قوم کو اللہ تعالیٰ ہدایت نصیب نہیں کیا کرتا۔

وَ لَا تُصَلِّ عَلٰی اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَاتَ اَبَدًا وَ لَا تَقُمْ عَلٰی قَبْرِهٖ اِنَّهُمْ کَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ مَاتُوْا وَ هُمْ فَاسِقُوْنَ. (التوبة : ٨٤)

ان میں سے کوئی مر جائے تو آپؐ کبھی اس کے جنازہ پر نماز نہ پڑھیں اور نہ اس کی قبر پر کھڑے ہوں انہوں نے اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ کفر کیا ہے اور فسق کی حالت میں مرے ہیں۔

ان آیات میں ان کا قلبی کفر وجحود جس تاکید کے ساتھ بیان فرمایا گیا ہے اس سے زیادہ اور کیا ممکن ہے حتی کہ آپؐ کی اس پیغمبرانہ دل سوزی کو جو ان کے ساتھ رہ رہ کر پیدا ہوتی تھی اس طرح ختم کیا گیا ہے۔

یَحْلِفُوْنَ لَکُمْ لِتَرْضَوْا عَنْهُمْ فَاِنْ تَرْضَوْا عَنْهُمْ فَاِنَّ اللّٰهَ لَا یَرْضٰی عَنِ الْقَوْمِ الْفَاسِقِیْنَ. (التوبة : ٨٤)

آپؐ کے سامنے قسمیں کھاتے ہیں تاکہ آپؐ ان سے راضی ہو جائیں تو اگر آپؐ ان سے راضی بھی ہو جائیں جب بھی اللہ تعالیٰ یقیناً فاسق قوم سے راضی نہیں ہوگا۔

سورۂ توبہ میں ان کے صدری مکنونات اور جبلی خصائل کی اور زیادہ تفصیل کی گئی ہے اور ان کی علامات خوب کھول کھول کر بیان کی گئی ہیں جن کا خلاصہ یہ ہے۔ جہاد کے موقعہ پر ہیر پھیر کرنا تا امکان اس میں شریک نہ ہونا اور اگر شرکت کی نوبت آ ہی جائے تو اس کا مقصد مسلمانوں میں تفرقہ اندازی اور فتنہ پردازی کے سوا کچھ نہ ہونا۔ نمازوں میں سست اور اعتراض کرنے میں بڑے چست۔ نہ مسلمانوں کو چھوڑیں نہ خدا کے مقدس رسول کو بخشیں، بڑے باتون، دوطرفہ باتیں ملانے والے، پرلے درجہ کے جھوٹے اور وعدہ خلاف انتہا درجہ کے بزدل اور ڈرپوک ان کے دلوں کو دیکھو تو ان میں ہمہ وقت تردد وشک کی کھٹک، مگر کفر پر اسی طرح اڑیل۔ اس تمام سورت میں جو چیز ان کی زیادہ تر روشن کی گئی ہے وہ ان کا اندرونی کفر اور خدا اور رسول اور جماعت اسلام کے ساتھ ان کا بغض وعداوت ہے۔ یہ کچھ ایسے امور نہ تھے جن کو قرآن کریم نے ان کے سر الزام کے طور پر لگایا ہو بلکہ اپنی اس پالیسی کو خود بھی اچھی طرح محسوس کرتے تھے اور اسی لیے برابر ڈرا کرتے تھے کہ کہیں اس پالیسی کا راز فاش نہ ہو جائے۔

یَحْذَرُ الْمُنَافِقُوْنَ اَنْ تُنَزَّلَ عَلَیْهِمْ سُوْرَةٌ تُنَبِّئُهُمْ بِمَا فِیْ قُلُوْبِهِمْ قُلِ اسْتَهْزِءُ وْا اِنَّ اللّٰهَ مُخْرِجٌ مَّا تَحْذَرُوْنَ. (التوبة : ٦٤)

منافق اس بات سے خائف رہتے ہیں کہ مبادا پیغمبر کے ذریعہ مسلمانوں پر کوئی ایسی سورت نازل ہو جائے جو ان کے دلوں کا راز فاش کر دے آپ ان سے کہہ دیجئے کہ اللہ تعالیٰ وہ بات ظاہر کر کے رہے گا جس کا تم کو ڈر ہے۔

بالآخر کو ان کا یہ خوف سامنے آ گیا اور سورۂ توبہ میں ان کے قلبی کفر وعناد کی قلعی کھول کر رکھ دی گئی اس کے بعد ان کے جتنے حیلے بہانے تھے سب مردود قرار پائے۔ اسی لیے اس سورت کا ایک نام فاضحہ بھی رکھا گیا ہے۔

قُلْ لَّا تَعْتَذِرُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ لَکُمْ قَدْ نَبَّاَنَا اللّٰهُ مِنْ اَخْبَارِکُمْ. (التوبة : ٩٤)

آپؐ کہہ دیجئے معذرت کی باتیں نہ بناؤ اب ہم تمہارا اعتبار کرنے والے نہیں اللہ تعالیٰ نے ہمیں تمہارے حالات سے پوری طرح آگاہ کر دیا ہے۔

قرآن کریم نے جگہ جگہ منافقین اور کافروں کو ایک ہی صف میں شامل رکھا ہے۔ اس سے بھی یہی نتیجہ برآمد ہوتا ہے کہ باطنی لحاظ سے یہ کوئی جدا گروہ نہ تھا بلکہ یہ وہی کافر تھے جو اپنی دورخی پالیسی نبھانے اور دوطرفہ نفع حاصل کرنے کے لیے بظاہر مسلمانوں کے ساتھ بھی لگے رہا کرتے تھے۔

يَآ اَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَ الْمُنَافِقِيْنَ وَ اغْلُظْ عَلَيْهِمْ وَ مَاْ وَاهُمْ جَهَنَّمُ وَ بِئْسَ الْمَصِيْر. (التوبة : ۷۳)
اے پیغمبر! (صلی اللہ علیہ وسلم) کافروں اور منافقوں دونوں سے جہاد کیجئے اور ان کے ساتھ سختی سے پیش آیئے ان سب کا ٹھکانا دوزخ ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ جَامِعُ الْمُنَافِقِيْنَ وَ الْكَافِرِيْنَ فِيْ جَهَنَّمَ جَمِيْعًا. (النساء : ۱٤۰)
اللہ تعالیٰ منافقوں اور کافروں کو دوزخ میں ایک جگہ جمع کرے گا۔

پھر خاص منافقین کے حق میں ہے:

اِنَّ الْمُنَافِقِيْنَ فِي الدَّرْكِ الْاَسْفَلِ مِنَ النَّارِ. (النساء : ۱٤۵)
بے شک منافق دوزخ کے سب سے نیچے کے درجے میں ہیں۔

ان دلائل کی روشنی میں یہ کہنا کتنا سخت مشکل ہے کہ منافقین کا گروہ کافروں کا گروہ نہ تھا بلکہ ایمان وکفر کے درمیان کوئی ایسا متوسط گروہ تھا جو تھا تو درحقیقت مسلمان مگر ان کا کچھ رجحان کفر کی طرف تھا ہاں اگر اس لحاظ سے ان کو متوسط کہہ دیا جائے کہ وہ اپنے ظاہر و باطن کے لحاظ سے نہ مسلمان کہلانے کے قابل تھے نہ کافر تو بجا ہوگا کیونکہ ان کے ظاہر کا ایک رخ اگر مسلمانوں کے ساتھ رہتا تھا تو ان کے باطن کا دوسرا رخ کافروں کے ساتھ رہا کرتا تھا اسی کو قرآن کریم نے ان کے تذبذب سے ادا کیا ہے۔

مُذَبْذَبِيْنَ بَيْنَ ذَالِكَ لَا اِلٰى هٰؤُلَآءِ وَ لَا اِلٰى هٰؤُلَآءِ. (النساء : ۱٤۳)
درمیان میں لٹکے ہوئے ہیں نہ پورے ان کی طرف ہیں اور نہ ان کی طرف۔

اس آیت میں ان کی عملی زندگی کا نقشہ کھینچا گیا ہے نہ کہ ان کے اعتقادی پہلو کا اور جب کہ اسی آیت کے شروع میں یہ مذکور ہے کہ یہ لوگ خدائے تعالیٰ کو بھی دھوکا دیتے ہیں تو پھر ان کے اعتقاد میں بھلا کیا تذبذب ہوسکتا ہے۔ قرآن کریم کی مختلف آیتوں میں یہ پوری وضاحت موجود ہے کہ ادعاء اسلام سے ان کا مطمح نظر اپنی جان و مال کی حفاظت کے سوا کچھ نہ تھا۔ اسی نکتہ کی بنا پر قرآن کریم میں جہاں کہیں بھی ان کے حق میں لفظ اسلام کا اطلاق آ گیا ہے اس کے ساتھ ہی فوراً ان کا کفر بھی بیان کر دیا گیا ہے تاکہ صرف اس ظاہری اطلاق کی وجہ سے ان کے مسلمان ہونے کا شبہ نہ کرلیا جائے۔

ذَالِكَ بِاَنَّهُمْ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا فَطُبِعَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ. (منافقون : ۳)
یہ اس لیے کہ پہلے وہ ایمان لائے پھر انہوں نے انکار کیا تو ان کے دلوں پر مہر لگا دی گئی۔

وَ كَفَرُوْا بَعْدَ اِسْلَامِهِمْ. (توبہ : ۷٤)
اور انہوں نے اسلام لانے کے بعد پھر انکار کیا۔

اس میں کیا شبہ ہے کہ جب منافقین اپنی زبانوں سے کلمہ اسلام پڑھتے تھے، نمازوں میں بھی شرکت کر لیتے تھے اور زکوٰۃ بھی دے دیتے تھے تو ان ظاہری اعمال کے لحاظ سے ان کی طرف اسلام کا انتساب بھی صحیح تھا لیکن جب قرآن کریم نے ان کے کفر باطن کی وجہ سے ان کو مشخص اور معین طور پر کافر قرار دے دیا تو اب ان کے کفر میں کسی کو کیوں تامل ہو۔ لیکن کسی کے باطن کا علم چونکہ

ہم کو نہیں ہوسکتا اس لیے ہم کو حق نہیں کہ ہم کسی کے ظاہر کو متہم کریں - اسی لیے حضرت حذیفہؓ فرماتے تھے کہ آئندہ اب کسی پر یہ حکم نہ لگایا جائے نزولِ وحی کا زمانہ بالکل جدا تھا اس وقت وحی الٰہی جس کے متعلق نفاق کا حکم لگا دیتی تھی لگ سکتا تھا اب معاملہ صرف ظاہر پر رہے گا جو اسلامی احکام ادا کرے گا مسلمان ہوگا اور جو اس سے منحرف ہوگا کافر شمار ہوگا - قلبی حالت کا نہ ہم کو علم ہوسکتا ہے نہ اس بنا پر کسی پر کوئی حکم لگایا جائے گا - (بخاری شریف)

تعجب ہے کہ جس جماعت میں کفار بد اندیش کی ساری ہنگامہ آرائیاں نظر آ رہی ہوں' اسلام کے برخلاف ان کے منصوبے برابر چلے جا رہے ہوں' خدا اور رسول کے ساتھ استہزاء' ان کے ساتھ عداوت اور مسلمانوں میں باہم تفریق پیدا کرنی ان کا اہم پروگرام ٹھہر چکا ہو' ہر نازک مرحلہ پر مسلمانوں کے قدم اکھاڑنا ان کی اسکیم میں داخل ہو' دشمنوں سے ساز باز کرنا ان کا مستقل نصب العین بنا ہوا ہو' راہ حق کی کسی قربانی میں وہ پورے نہ اترتے ہوں' اور اسلام کے ہر عمل میں ان کے قدم ہمیشہ لڑکھڑاتے ہوں' دین حق کے بارے میں ان کی زبانیں جھوٹی ثابت ہو چکی ہوں' عہد شکنی ان کا شعار بن چکا ہو' اور پے بہ پے تنبیہوں کے بعد بھی وہ متنبہ نہ ہوتے ہوں تو کیا صرف ایک زبانی کلمہ پڑھ لینے سے ان کے متعلق یہ تصور کیا جا سکتا ہے کہ وہ دوسرے مسلمانوں کی طرح دین اسلام کو بطور عقیدت قبول کر چکے تھے اور کیا صرف ان نمازوں کی وجہ سے' ان صدقات کی وجہ سے' جس کا منشا صرف نمائش اور اپنی جان و مال کی حفاظت ہو ان کو مسلمان کہا جا سکتا ہے اسی تمام حقیقت کو قرآن کریم نے واضح سے زیادہ واضح طریق پر بیان فرمایا ہے کیا اس کے بعد بھی اس کی گنجائش نکل سکتی ہے کہ نفاق کی حقیقت صرف ایک قسم کا ایمانی ضعف قرار دی جائے جو ترقی کر کے کفر تک بھی پہنچ سکتی ہے - یوں تو صریح کفر بھی شدت سے اترتے اترتے کبھی اسلام کی صورت قبول کر سکتا ہے اور بڑھتے بڑھتے شدید سے شدید تر بن سکتا ہے مگر کیا اس لیے کفر کو کوئی درمیانی حالت کہا جا سکتا ہے؟ کسی ایک آیت سے بھی یہ ثابت نہیں ہوتا کہ منافقین کا ایمان صرف نمائش اور کذب و خداع کے سوا کوئی حقیقت بھی رکھتا تھا - ان کے باطن اور قلب کی وہ روئداد معلوم ہو جانے کے بعد جو قرآن کریم نے ذکر کی ہے ایک لمحہ کے لیے یہ ماننا مشکل ہے کہ وہ اس اسلام کو اپنے خیال میں بھی اسلام تصور کرتے تھے - اگر ایسا ہوتا تو ان کو پرلے درجہ کا جھوٹا اور دھوکہ باز قرار نہ دیا جاتا - کذب و خداع یہ دو خصلتیں آج بھی مسلمانوں میں موجود ہیں مگر منافقین کے کذب و خداع میں بڑی بات باعث شناخت یہی تھی کہ انہوں نے اپنے ایمانوں کی بنیاد ہی ان پر قائم کر دی تھی اب یہ معمولی فریب و کذب نہ رہا تھا جس کا دائرہ باہمی فریب و کذب پر رہتا یہ خداع و کذب کی وہ صورت تھی جو خدا اور رسول کے ساتھ بھی پیدا کر لی گئی تھی - سوچنا چاہیے کہ جو صفات باہم مخلوق میں بھی انتہا درجہ خسیس شمار ہوں اگر ان کو خدا اور رسول کے معاملہ میں بھی جائز سمجھ لیا جائے تو ان کی شناعت کس درجہ پر جا پہنچے گی - ہمارے اس بیان سے یہ بھی واضح ہو گیا کہ جب نفاق اتنی بدتر قسم کا کفر تھا تو حدیثوں میں اس کی علامات اتنی معمولی کیوں مقرر کی گئی ہیں آئندہ اپنے موقعہ پر اس سے زیادہ تفصیل آ رہی ہے -

لیکن یہ واضح رہنا چاہیے کہ جس طرح ایمان و کفر کی قسمیں مختلف تھیں اسی طرح نفاق کی بھی مختلف قسمیں ہیں - جس طرح ایک ایمان کامل تھا اور دوسرا ناقص - پھر کامل ایمان کے بہت سے شعبوں کو بھی ایمان کہہ دیا گیا ہے یا جیسا کفر ایک وہ تھا جس کی

جزاء جہنم میں خلود ہے پھر بہت سی نافرمانیوں پر بھی کفر کا اطلاق کر دیا گیا ہے- اسی طرح نفاق بھی چند قسم پر ہے ایک نفاق اعتقادی ہے اور وہی حقیقی نفاق ہے جس کا تذکرہ آپ ابھی سن چکے ہیں- پھر اس جماعت کے جو جو خصائل بد تھے ان پر بھی نفاق کا اطلاق کر دیا گیا ہے- چونکہ یہ خصائل انسان کی امانت و دیانت کے بالکل برعکس ہوتے ہیں اس لیے ان کو ایک لمحہ کے لیے بھی ایمان کے آثار نہیں کہا جا سکتا بلکہ یہ اس کی اس غفلت کا نتیجہ ہوتے ہیں جو بزدلی یا طمع دنیوی کے وجہ سے اس کے ایمان پر طاری ہو جاتی ہے پھر جتنی یہ غفلت غالب آتی جاتی ہے اتنا ہی ان افعال کا صدور بھی بڑھتا جاتا ہے- حتیٰ کہ ایک وقت وہ آ جاتا ہے کہ اس کے اعمال کی سطح پر منافقین کے اعمال کے سوا کچھ نظر نہیں آتا اور اس کا نقشہ عمل ٹھیک وہی ہو جاتا ہے جو ایک کھلے منافق کا- وہ بولتا ہے تو جھوٹ بولتا ہے، وعدہ کرتا ہے تو پورا نہیں کرتا اور جھگڑے پر آمادہ ہوتا ہے تو حق و باطل میں امتیاز نہیں کرتا یہاں تک کہ اس مسلمان کو اعمال ظاہری کے لحاظ سے منافقین سے کوئی بھی امتیاز باقی نہیں رہتا بجز اس کے کہ اس کے گوشہ قلب میں خدا اور رسول پر ایمان ہوتا ہے اور منافق کے قلب میں یہ بھی نہیں ہوتا لیکن قلبی شہادت ایسی شئے نہیں جو آنکھوں سے نظر آ سکے اس لیے حدیث تو کفر کے اطلاق کی طرح کبھی کبھی ایسے مسلمان کو منافق کہہ دیتی ہے لیکن فقیہ جس کا موضوع دنیوی احکام ملحوظ رکھنا ہے وہ اگر اس کو مسلمان کہتا ہے تو اس کو اعمال کی شہادت اس کے برخلاف نظر آتی ہے اور اگر منافق کہتا ہے تو اس کا اندرونی ایمان اس کو اس خطاب سے مانع ہوتا ہے اس لیے وہ نفاق کی تقسیم کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے اور ایسے نفاق کو نفاق عملی کہہ دیتا ہے- حدیث اس تفصیل کو پسند نہیں کرتی کہ اس تقسیم سے عملی نفاق کی ہیبت قلوب سے گھٹتی ہے- اشراک باللہ کے باب میں حدیث وفقہ کے اس تعبیری اختلاف کی تفصیل گذر چکی ہے-

خلاصہ یہ ہے کہ اصل نفاق تو وہی نفاق اکبر یا نفاق اعتقادی تھا لیکن جب دور انحطاط میں مسلمانوں کے اندر بھی منافقوں کی خصوصی صفات پیدا ہونے لگیں تو اصحاب اصطلاح نے ان کو عملی منافق کہہ دیا- پس نفاق اکبر تو یہ ہے کہ بظاہر اللہ تعالیٰ کی توحید، رسول کی رسالت فرشتے اور حشر ونشر کا اعتقاد رکھنا مگر قلب میں اس کا پورا پورا انکار وانحراف مضمر ہونا- اسی حقیقت کو سورۂ منافقون وغیرہ کی گذشتہ آیات میں ادا کیا گیا ہے اور یہی آپ کے دور کا نفاق تھا اسی کو قرآن کریم نے کفر کہا ہے اور درک اسفل کی وعید بھی اسی کے بارے میں آئی ہے-

رہا نفاق عملی تو وہ حضرت حسن رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے لفظوں میں انسان کے ظاہر و باطن کے اختلاف کا نام ہے اس بنا پر جو شخص باطنی طور پر اسلامی عقائد کا معتقد ہو مگر ظاہری اعمال میں مقصر ہو اس کو عملی منافق کہا جا سکتا ہے کیونکہ اس کا ظاہر بھی اس کے باطن کے برخلاف ہے، ہاں تنبیہ کے سیاق میں اس کو صاف منافق کہا جائے گا البتہ تحقیق کے موقعہ پر اس کے نفاق کو عملی نفاق سے تعبیر کیا جائے گا پھر جو تارکِ صلوٰۃ پر کفر کے اطلاق سے مقصد تھا وہی مقصد اس کے منافق کہنے سے رہے گا- اس کے معنی یہ نہیں کہ اس تعبیر کی کوئی حقیقت نہیں ہوتی یہ صرف مصلحت ہی مصلحت پر مبنی ہوتی ہے یقیناً اس کی بھی بڑی حقیقت ہے اور اس کا منشا یہ ہے کہ نفاق عملی کبھی کبھی نفاق حقیقی کا سبب بھی بن سکتا ہے جیسا کہ بعض اوقات معصیتوں کا ارتکاب کرتے کرتے کفر حقیقی کی نوبت بھی آ سکتی ہے- آخر شجرۂ ایمانی اعمال ایمانی کی بجائے اعمال کفر کی آبیاری کے ساتھ ساتھ کب تک شاداب رہ سکتا ہے اس میں نفاق کی

بیماری پیدا ہو سکتی ہے۔

لغت کے تتبع سے معلوم ہوتا ہے کہ نفاق ایک قسم کے فریب و خداع کا نام ہے منافق کی پوری کی پوری زندگی چونکہ اسی مذموم صفت کا مرقع ہوتی ہے اسی لیے اس کو منافق کہا جاتا ہے نفاق اکبر ہو یا نفاق اصغر لغت کی یہ حقیقت دونوں جگہ ٹھیک موجود رہتی ہے لیکن جب انسان فریب و مکر کی یہ چال خدا اور اس کے رسول کے ساتھ بھی چلنے لگتا ہے تو اس کی اہمیت بہت بڑھ جاتی ہے اور اب یہ جرم نا قابل برداشت بن جاتا ہے یہی وجہ ہے کہ عہد سلف میں جب کبھی کسی کے متعلق فسادِ باطن کا شبہ پڑ گیا ہے تو اب اس کو نا قابل عفو مجرم سمجھ لیا گیا ہے۔ آخر حاطب بن ابی بلتعہؓ کے بدری صحابی ہونے کے باوجود حضرت عمرؓ نے ایک ذرا سے شبہ پر ان کے حق میں **دعنی اضرب عنق هذا المنافق** (مجھ کو اجازت دیجئے کہ میں اس منافق کی گردن اڑا دوں) کے سخت کلمات فرما ہی دیئے۔ اب اندازہ کیجئے کہ ان کی نظروں میں نفاق کا جرم کس درجہ کا سمجھا گیا ہوگا۔ اگر درحقیقت نفاق انسان کی صرف کسی کمزوری کا نام ہوتا تو کیا مسلمان کے حق میں ان کی یہ تعبیری شدت گوارا کر لی جاتی۔ جنگ کے میدانوں میں جب کبھی مقابل شدید سے شدید تہمت کے موقعہ پر بھی کلمہ اسلام پڑھ لیتے یا عملی طور پر صرف کوئی اسلامی علامت ظاہر کر دیتے تھے تو بارگاہ نبوت سے اسی وقت سر پر کھچی ہوئی تلوار کو نیچی کر دینے کا حکم صادر ہو جاتا تھا اور اگر کسی فرد نے کبھی لاعلمی میں اس طرزِ عمل کے خلاف کیا بھی تو اس کا کوئی عذر ہرگز مسموع نہ ہوتا تھا۔ ضعیف الاسلام افراد کے ساتھ جو طرز عمل عہد نبوت میں ثابت ہوتا ہے وہ تالیف قلوب کا ہے نہ کہ منافق کہہ کر ان کو دشمن کی صف میں شمار کرنے کا۔ پس منافقین کے معاملہ میں یہ سمجھ لینا کتنی مہلک غلط فہمی ہے کہ یہ جماعت مسلمانوں کی جماعت تھی لیکن ایمان ان کے حلق کے نیچے نہیں اترا تھا۔ اگر ان کا یہ ایمان اس درجہ پر آ چکا تھا کہ اس کو خدا اور رسول بھی ایمان کہہ دیں تو پھر اسی وقت سے ان کے ساتھ طرزِ خطاب بدل جاتا ہے وہ اسلامی آغوش میں آ جانے کے بعد اب ہرگز اس قابل نہیں رہ سکتے کہ ان کو کافروں کے ساتھ ساتھ مخاطب بنایا جائے اور اگر ان کا ایمان اس قابل نہ تھا تو اس کا نام کفر رکھ دینے میں پس و پیش کیا ہے اور کیوں۔

صحیح بخاری کی ایک حدیث میں منافق کی تلاوت قرآن کو نازبو کے درخت سے تشبیہ دی گئی ہے جس کی خوشبو بڑی خوشگوار ہوتی ہے مگر مزا بڑا ناگوار ہوتا ہے۔ اس تشبیہ میں یہی تنبیہ کرنی مقصود ہے کہ جس طرح نازبو کی ظاہری خوشبو اور مہک عمدہ ہوتی ہے مگر اس کا اندرونی ذائقہ سخت تلخ ہوتا ہے اسی طرح منافق کی تلاوت کا رخ تو بڑا خوش نما نظر آتا ہے مگر اس کے باطن کا دوسرا رخ نازبو کی طرح سخت تلخ ہوتا ہے کسی پھل کی خوبی صرف اس کی خوشبو میں نہیں جب تک کہ اس کا ذائقہ بھی عمدہ نہ ہو۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اصل خوبی صرف ظاہری اعمال سے نہیں بلکہ باطن اور قلب کی سلامتی سے حاصل ہوتی ہے اگر قلب بیمار ہے تو ظاہر کی سلامتی بیکار ہے۔

کبھی کبھی حدیثوں میں اولوالعزم صحابہ کی زبانوں سے اپنے نفسوں پر بھی نفاق کے خطرہ کے الفاظ نظر آتے ہیں حالانکہ یہاں نفاق کے کسی قسم کا شائبہ بھی نہیں ہوتا بلکہ یہ انسان کے کمال ایمانی اور اپنے اعمال کے پورے پورے محاسبہ کا ثمرہ ہوتا ہے جب ایک کامل مؤمن اپنے نفس کا محاسبہ شدت سے شروع کرتا ہے تو اس کو اپنی ہر حرکت و سکون پر یہ شبہ گذرنے لگتا ہے کہ کہیں

اس میں سر وعلانیہ کا کوئی ادنیٰ سا اختلاف تو نہیں ہے اس لیے وہ اپنی ظاہری و باطنی صلاح وفلاح پر کبھی مغرور نہیں ہوتا وہ ہر ہر عمل میں اپنے نفس کو ہمیشہ متہم کرتا رہتا ہے آخر اس سعی میں اس کی عمر تمام ہو جاتی ہے اور وہ اپنے معیار کے مطابق ایک سجدۂ بے ریا کرنے میں بھی کامیاب نہیں ہوتا - حقیقت یہ ہے کہ دین حنیف اس کو برداشت ہی نہیں کرتا کہ کسی عبد حنیف میں دو رخ باقی رہیں - اس کے باطن کا رخ کچھ اور ہو اور ظاہر کا کچھ اور، وہ اس کو ایک ایسی یک رنگی کی دعوت دیتا ہے جس کے بعد ظاہر و باطن میں سر مو اختلاف کی گنجائش باقی نہ رہے - اسی کو اس احسان کا خلاصہ سمجھنا چاہیے جس کا تذکرہ آپ پہلے حدیث جبرئیل علیہ السلام میں پڑھ چکے ہیں -

جب انسان کے دماغ پر عالم ربوبیت کا یقین عالم شہود کی طرح مستولی ہو جاتا ہے تو پھر اپنے اعمال و نیات کو متہم کرنا اس کی فطرت بن جاتی ہے - اس کے بعد اس کو وہ مقام نصیب ہو جاتا ہے جہاں پہنچ کر وہ نماز جس کے عجز و نیاز میں کوئی ادنیٰ خامی رہ جائے ایک منافق کی نماز معلوم ہونے لگتی ہے - بعض سلف سے منقول ہے **خشوع النفاق ان تری الجسد خاشعا و القلب لیس بخاشع** . پس انسان کا ایمانی کمال جس کو حدیث جبرئیل میں احسان سے تعبیر کیا گیا ہے اس کے ظاہر و باطن کی کامل یک رنگی کے بعد ہی حاصل ہوتا ہے جب اس میں یہ یک رنگی پیدا ہو جاتی ہے تو اب جتنا اس کا ظاہر عجز و نیاز میں ڈوبا ہوا نظر آتا ہے اس کا باطن اس سے زیادہ اس میں ڈوبا ہوا ہوتا ہے - یہی وہ حقیقت تھی جو حضرت حنظلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث میں آپ ملاحظہ فرما چکے ہیں - جب انہوں نے دیکھا کہ اپنے اہل وعیال میں جا کر ان کے قلب کا وہ رنگ نہیں رہتا جو آپ ؐ کی محفل تذکیر میں رہتا تھا تو ان کی نظر خشیت میں اتنا سا اختلاف بھی بشکل نفاق کھٹکنے لگا اور ان کو اس غیر اختیاری اختلاف کا شکوہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کرنا پڑا - حقیقت یہ ہے کہ مرتبہ احسان میں جتنا جتنا کمال میسر آتا جاتا ہے اسی کے بقدر یک رنگی کے شرائط بھی سخت تر ہوتے جاتے ہیں حتیٰ کہ عمر ختم ہو جاتی ہے اور جس درجہ اخلاص و یک رنگی کی طبیعت متلاشی ہوتی ہے وہ حاصل نہیں ہوتی - اسی لیے حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قسم کھا کر فرمایا **ما مضی مؤمن قط الا و هو من النفاق غیر امن و ما مضی منافق قط و لا یبقی الا و هو من النفاق امن** . ( کوئی مؤمن جو پہلے گذر گیا یا اب موجود ہے ایسا نہیں جس کے دل میں اپنے نفس کے متعلق نفاق کا خطرہ نہ گذرتا ہو اور کوئی منافق جو گذر گیا یا اب موجود ہے ایسا نہیں جو نفاق سے بے خطر نہ ہو ) - ( جامع العلوم )

ایک شخص نے دیکھا کہ ابو الدرداء نماز سے فارغ ہو کر نفاق سے پناہ کی دعا مانگ رہے ہیں - اس نے پوچھا بھلا آپ کو نفاق کا کیا خطرہ ہے انہوں نے بقسم فرمایا کہ آدمی اچھا خاصا مؤمن ہوتا ہے پھر کسی فتنہ میں مبتلا ہو جاتا ہے اور آن کی آن میں اس کا دل پلٹ جاتا ہے اور وہ نفاق میں مبتلا ہو جاتا ہے - ( جامع العلوم )

حضرت عمرؓ سے روایت ہے کہ ان کو اپنے نفس کے متعلق ہمیشہ نفاق کا خطرہ لگا رہتا تھا - امام اوزاعی فرماتے ہیں کہ ان کو یہ خطرہ نفاق اصغر سے تھا - یہ بات دوسری ہے کہ نفاقِ اصغر پر اصرار سے نفاقِ اکبر بھی پیدا ہو سکتا ہے -

صحیح بخاری میں ابن ابی ملیکہ سے روایت ہے کہ تیس صحابہ سے میری ملاقات ہوئی ہے سب کو اپنے نفس پر نفاق کا خطرہ لگا

رہتا تھا' ان میں کوئی یہ نہ کہتا تھا کہ ہمارا ایمان حضرت جبرئیل علیہ الصلوٰۃ والسلام ومیکائیل علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ایمانوں کی طرح خطرۂ نفاق سے مامون ہے ابراہیم تیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ جب میں اپنے قول وعمل کو ملاتا تو ہمیشہ مجھ کو یہ اندیشہ رہتا تھا کہ کہیں میں جھوٹا نہ قرار پاؤں- امام احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے پوچھا گیا جس شخص کو اپنے متعلق نفاق کا خطرہ بھی نہ گذرتا ہو اس کے متعلق آپ کا ارشاد کیا ہے انہوں نے تعجب سے فرمایا ایسا کون مؤمن ہوسکتا ہے جس کو اپنے متعلق یہ خطرہ بھی نہ آتا ہو- (جامع العلوم)

ان جملہ اکابر کے پیش نظر یا تو نیات اور اعمال کی وہ باریکیاں تھیں جن میں سرمو اختلاف سے اچھے سے اچھا عمل ایک منافق کا سا عمل بن سکتا ہے یا قادر مطلق کی وہ طاقت تھی جس کے سامنے ایک مخلص کا قلبی منافق بن جانا کوئی دشوار نہیں ہوتا- بہر حال یہاں ان سب خطرات کا منشا کمال ایمانی تھا- نفاق کی کسی قسم کا یہاں کوئی محل نہ تھا- امام غزالیؒ نے انا مومن انشاء اللہ کے ضمن میں اس کی بڑی تفصیل فرمائی ہے- (دیکھو احیاء العلوم ص ۹۲و۹۳)

واضح رہے کہ نفاق عملی نفاق کی کوئی علیحدہ قسم نہیں بلکہ جب منافقین کے اعمال مسلمانوں سے بھی سرزد ہونے لگے تو لاچار علماء کو نفاق کی تقسیم کردینی پڑی- وہی اعمال جو نفاق اعتقادی کے اثرات کہلاتے ہیں اگر تصدیق قلبی کے ساتھ بھی نظر آنے لگیں تو اس کا نام نفاق عملی رکھ دیا جاتا ہے- پس اگر نفاق اعتقادی نہ ہوتا تو نفاق عملی کی یہ تعبیر ہی پیدا نہ ہوتی جیسا کہ اگر شرک وکفر حقیقی معنوں کے لحاظ سے نہ ہوتے تو ریاء وترکِ صلوٰۃ کو بھی شرک وکفر نہ کہا جاتا-

پس جس طرح کفر کی اصلی حقیقت کفر باللہ ہے اور کسی معصیت پر کفر کا اطلاق آجانے سے یہ حقیقت نہیں بدلی- اسی طرح اصلی نفاق اسی فساد باطن کا نام ہے اور چند مخصوص معاصی پر نفاق کے اطلاق سے اس کی حقیقت بھی نہیں بدلی' چونکہ نفاق حقیقی انسان کی ایک باطنی حالت کا نام ہے اس لیے حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ عہد نبوت کے بعد اب کسی کو کسی کے باطن پر حکم لگانے کا کوئی حق نہیں رہا اس لیے یہ حکم لگانا عہد نبوت پر ختم ہوگیا ہاں نفاق عمل کا محاسبہ ہمیشہ جاری رہنے والی چیز ہے-



## المنافقون فی عهد النبی صلی اللہ علیہ وسلم

(۸۲۵) حَدَّثَنَا زَيْدُ بْنُ وَهْبٍ قَالَ كُنَّا عِنْدَ حُذَيْفَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فَقَالَ مَا بَقِيَ مِنْ اَصْحَابِ هٰذِهِ الْاٰيَةِ (قَاتِلُوْا اَئِمَّةَ الْكُفْرِ) اِلَّا ثَلَاثَةٌ وَ لَا مِنَ الْمُنَافِقِيْنَ اِلَّا اَرْبَعَةٌ فَقَالَ اَعْرَابِيٌّ اِنَّكُمْ اَصْحَابُ مُحَمَّدٍ تُخْبِرُوْنَا لَا نَدْرِيْ فَمَا بَالُ هٰؤُلَاءِ الَّذِيْنَ يَنْقُرُوْنَ بُيُوْتَنَا وَ يَسْرِقُوْنَ اَعْلَاقَنَا قَالَ اُولٰئِكَ الْفُسَّاقُ اَجَلْ لَمْ يَبْقَ مِنْهُمْ اِلَّا اَرْبَعَةٌ اَحَدُهُمْ شَيْخٌ كَبِيْرٌ لَوْ شَرِبَ الْمَاءَ الْبَارِدَ لَمَا وَجَدَ بَرْدَهُ.

(رواہ البخاری و فی التفسیر)

## آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد کے منافقوں کا کچھ تذکرہ

(۸۲۵) زید بن وہب بیان کرتے ہیں کہ ہم حضرت حذیفہؓ کی خدمت میں حاضر تھے تو انہوں نے فرمایا کہ اس آیت کے مصداق میں سے بجز تین اشخاص کے اور کوئی زندہ نہیں رہا قاتلوا ائمة الکفر (کفر کے سرداروں کو قتل کرو) اور اسی طرح منافقین میں سے بھی چار آدمیوں کے سوا اور کوئی نہیں رہا- اس پر ایک بادیہ نشین شخص بولا آپ لوگ آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہؓ ہیں ہم سے ایسی باتیں بیان فرماتے ہیں جن کو ہم تو کچھ سمجھ نہیں سکتے (اچھا اگر منافقوں میں صرف چار اشخاص ہی بچے ہیں) تو یہ ہمارے گھروں میں نقب زنی کرنے والے اور ہمارے قیمتی مال چوری کر کر کے لے جانے والے لوگ کون ہیں- انہوں نے فرمایا یہ تو فاسق لوگ ہیں اس میں کوئی شبہ نہیں ہے کہ منافقوں میں سے تو صرف چار آدمی ہی بچے ہیں ان میں ایک تو اتنا بوڑھا ہو گیا ہے کہ اگر ٹھنڈا پانی پیے تو اس کو اس کی ٹھنڈک کا احساس بھی نہ ہو- (بخاری شریف)

(۸۲۶) عَنْ قَيْسٍ قَالَ قُلْتُ لِعَمَّارٍ أَرَأَيْتُمْ صَنِيْعَكُمْ هٰذَا الَّذِيْ صَنَعْتُمْ فِيْ اَمْرِ عَلِيٍّ أَرَأْيًا رَأَيْتُمُوْهُ اَوْ شَيْئًا عَهِدَهُ اِلَيْكُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مَا عَهِدَ اِلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَعْهَدْهُ اِلَى النَّاسِ كَافَّةً وَ لٰكِنْ حُذَيْفَةُ اَخْبَرَنِيْ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ فِيْ اَصْحَابِيْ اِثْنَا عَشَرَ مُنَافِقًا فِيْهِمْ ثَمَانِيَةٌ لَا يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ حَتّٰى يَلِجَ الْجَمَلُ فِيْ سَمِّ الْخِيَاطِ ثَمَانِيَةٌ مِنْهُمْ تَكْفِيْهِمُ الدُّبَيْلَةُ وَ اَرْبَعَةٌ لَمْ اَحْفَظْ مَا قَالَ شُعْبَةُ فِيْهِمْ. (رواہ مسلم)

(۸۲۶) قیسؒ کہتے ہیں کہ میں نے عمارؓ سے پوچھا فرمائیے حضرت علیؓ کے معاملہ میں جو روش آپ نے اختیار کی یہ آپ کی ذاتی رائے تھی یا آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا آپ کے پاس کوئی حکم تھا- انہوں نے کہا آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے کوئی بات ایسی نہیں فرمائی جو عام مسلمانوں سے نہ کہی ہو- لیکن حذیفہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ روایت بیان کی ہے کہ آپ نے فرمایا ہے میری امت میں بارہ منافق ہوں گے- آٹھ ان میں ایسے کٹر ہیں کہ جب تک اونٹ سوئی کے ناکے میں داخل نہ ہو وہ جنت میں داخل نہیں ہو سکتے- ان کے پشت پر ایک سمی پھوڑا نکلے گا اور وہی ان کے لیے کافی ہو جائے گا- (ان کے شر سے حفاظت کے لیے ہمیں کچھ کرنے کی ضرورت نہ ہوگی یعنی اس کی وجہ سے ان کی موت واقع ہو جائے گی) اور چار کے متعلق مجھے یاد نہیں رہا شعبہ (راوی حدیث) نے کیا کہا تھا- (مسلم)

(۸۲۷) عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ كُنْتُ اٰخِذًا بِخِطَامِ نَاقَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَقُوْدُ بِهٖ وَ عَمَّارٌ يَسُوْقُ النَّاقَةَ اَوْ اَنَا اَسُوْقُهٗ وَ عَمَّارٌ يَقُوْدُهٗ حَتّٰى اِذَا كُنَّا بِالْعَقَبَةِ فَاِذَا اَنَا بِاثْنَیْ عَشَرَ رَاكِبًا قَدْ اِعْتَرَضُوْهُ فِيْهَا قَالَ فَاَنْبَهْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهِمْ فَصَرَخَ بِهِمْ فَوَلَّوْا مُدْبِرِيْنَ فَقَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ عَرَفْتُمُ الْقَوْمَ قُلْنَا لَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَانُوْا مُلْتَثِمِيْنَ وَ لٰكِنَّا قَدْ عَرَفْنَا الرِّكَابَ قَالَ هٰؤُلَاءِ الْمُنَافِقُوْنَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَهَلْ تَدْرُوْنَ مَا اَرَادُوْا قُلْنَا لَا قَالَ اَرَادُوْا اَنْ يُزَاحِمُوْا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِی الْعَقَبَةِ فَيُلْقُوْهُ مِنْهَا قُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَفَلَا نَبْعَثُ اِلٰى عَشَائِرِهِمْ حَتّٰى يَبْعَثَ اِلَيْكَ كُلُّ قَوْمٍ بِرَأْسِ صَاحِبِهِمْ قَالَ لَا اَكْرَهُ اَنْ تَتَحَدَّثَ الْعَرَبُ بَيْنَهَا اَنَّ مُحَمَّدًا قَاتَلَ بِقَوْمٍ حَتّٰى اِذَا اَظْهَرَهُ اللّٰهُ بِهِمْ اَقْبَلَ عَلَيْهِمْ بِقَتْلِهِمْ. ثُمَّ قَالَ اللّٰهُمَّ ارْمِهِمْ بِالدُّبَيْلَةِ قُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ مَا الدُّبَيْلَةُ؟ قَالَ شِهَابٌ مِنْ نَارٍ يَقَعُ عَلٰى نِيَاطِ قَلْبِ اَحَدِهِمْ فَيَهْلِكُ.

(۸۲۷) حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹنی کی مہار پکڑے ہوئے اس کو آگے سے کھینچ رہا تھا اور عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس کے پیچھے پیچھے تھے یا معاملہ اس کے برعکس تھا۔ یہاں تک کہ چلتے چلتے جب ہم گھاٹی پر پہنچے تو دفعۃً کیا دیکھتے ہیں کہ بارہ اشخاص اونٹوں پر سوار سامنے سے آ رہے ہیں۔ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کی آمد سے متنبہ کیا آپؐ نے ان کو زور سے آواز دی تو وہ پشت پھیر کر بھاگ کھڑے ہوئے اس کے بعد آپؐ نے فرمایا تم نے ان کو کچھ پہچانا؟ میں نے عرض کیا جی نہیں یہ لوگ اپنے منہ پر ڈھاٹے باندھے ہوئے تھے لیکن ان کے اونٹوں کو پہچان لیا ہے فرمایا یہ منافقین تھے جو ہمیشہ منافق ہی رہیں گے اور تم کو کچھ یہ بھی معلوم ہے کہ ان کا ارادہ کیا تھا۔ ہم نے عرض کیا بھی نہیں۔ آپ نے فرمایا کہ خدا کے رسول کو اس گھاٹی میں گرا دینا چاہتے تھے۔ ہم نے عرض کیا آپ ان سب کے قبائل کی طرف کہلا بھیجئے تاکہ وہ ان میں جو اس شرارت میں شریک تھا اس کا سر کاٹ کر آپ کی خدمت میں بھیج دیں۔ آپ نے فرمایا میں ایسا نہیں کروں گا مجھے یہ پسند نہیں کہ میرے متعلق عرب یہ چہ میگوئیاں کریں کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے ایک قوم سے جنگ کی اور جب ان کو اللہ تعالیٰ نے ان پر غالب کر دیا تو پھر وہ ان کو قتل کرنے لگا اس کے بعد آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے بددعا فرمائی خدایا! ان کو دبیلہ میں مبتلا فرما۔ ہم نے پوچھا یا رسول دبیلہ کیا چیز ہے؟ فرمایا وہ ایک زہریلا پھوڑا ہے جو شعلہ کی طرح دل کی رگوں کو پھونک دیتا ہے اور موت کا باعث ہوتا ہے۔

(دلائل النبوۃ)

(رواہ البیهقی فی کتاب دلائل النبوۃ و اخرجہ ابن کثیر فی تفسیر سورۃ البراءۃ)

---

(۸۲۷) * طبرانی نے مسند حذیفہ میں ان اصحاب عقبہ کے نام پر ایک عنوان قائم کیا ہے اور ان منافقین کے حسب ذیل نام روایت فرمائے ہیں۔ معتب بن قشیر، ودیعہ بن ثابت، جد بن عبداللہ، حارث بن یزید، اوس بن قیظی، حارث بن سوید، سعد بن زرارہ، قیس بن فہد، سوید، داعش، قیس بن عمرو، زید بن العصیت، سلالۃ بن الطمام۔ (تفسیر ابن کثیر)

حافظ ابن کثیر و ممن حولکم من الاعراب منافقون کی تفسیر کے ذیل میں لکھتے ہیں "و هذا تخصیص لا یقتضی انه اطلع علی اسمائهم و ﷲ.....

(۸۲۸) عَنْ جَابِرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدِمَ مِنْ سَفَرٍ فَلَمَّا كَانَ قُرْبَ الْمَدِيْنَةِ هَاجَتْ رِيْحٌ شَدِيْدَةٌ تَكَادُ اَنْ تُدْفِنَ الرَّاكِبَ فَزَعَمَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بُعِثَتْ هٰذِهِ الرِّيْحُ لِمَوْتِ مُنَافِقٍ فَلَمَّا قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ فَاِذَا مُنَافِقٌ عَظِيْمٌ مِنَ الْمُنَافِقِيْنَ قَدْمَاتَ. (رواہ مسلم)

(۸۲۸) جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک سفر سے واپس آ رہے تھے کہ اتنی تیز ہوا چلی کہ سوار کو بھی مٹی میں دفن کر دے- راوی کا گمان ہے کہ اس پر آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا یہ ہوا ایک منافق کی موت کے لیے چلی ہے جب آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) مدینہ شریف لے آئے تو معلوم ہوا کہ منافقوں میں ایک بڑا منافق مر گیا ہے-

(مسلم شریف)

(۸۲۹) حَدَّثَنَا اِيَاسٌ حَدَّثَنِىْ اَبِىْ قَالَ عُدْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا مَوْعُوْكًا فَوَضَعْتُ يَدِىْ عَلَيْهِ فَقُلْتُ وَ اللّٰهِ مَا رَاَيْتُ كَالْيَوْمِ رَجُلًا اَشَدَّ حَرًّا فَقَالَ نَبِىُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلَا اُخْبِرُكُمْ بِاَشَدَّ حَرٍّ مِنْهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ هٰذَيْنِكَ الرَّجُلَيْنِ الرَّاكِبَيْنِ الْمُقَفَّيَيْنِ لِرَجُلَيْنِ حِيْنَئِذٍ مِنْ اَصْحَابِهٖ. (رواہ مسلم)

(۸۲۹) ایاس اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ہم نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ ایک تپ زدہ شخص کی عیادت کی- میں نے اس پر اپنا ہاتھ رکھا تو کہا خدا کی قسم بخار میں اتنا جلتا ہوا شخص جتنا آج میں نے دیکھا ہے اتنا کبھی نہیں دیکھا آپؐ نے فرمایا کیا میں تم کو وہ شخص نہ بتا دوں جو روز محشر اس سے بھی زیادہ جلتا ہوا ہوگا پھر آپؐ نے اپنے ہمراہیوں میں سے دو شخصوں کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ وہ یہ دو منافق ہیں جو گھوڑے پر سوار اپنا منہ پھیرے کھڑے ہیں-

(مسلم شریف)

(۸۳۰) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ سَمِعْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ يَقُوْلُ لَمَّا تُوُفِّىَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اُبَىٍّ دُعِىَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِلصَّلٰوةِ عَلَيْهِ فَقَامَ اِلَيْهِ فَلَمَّا وَ قَفَ عَلَيْهِ يُرِيْدُ الصَّلٰوةَ تَحَوَّلْتُ حَتّٰى قُمْتُ فِىْ صَدْرِهٖ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) أَعَلٰى عَدُوِّ اللّٰهِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اُبَىٍّ الْقَائِلِ يَوْمَ كَذَا وَ كَذَا.

(۸۳۰) ابن عباسؓ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ فرماتے خود سنا ہے کہ جب عبداللہ بن ابی (منافق) کا انتقال ہوا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اس پر نمازِ جنازہ پڑھنے کے لیے بلایا گیا آپؐ تشریف لے چلے جب نماز کے ارادہ سے کھڑے ہوئے تو میں آپؐ کے سامنے آ گیا اور میں نے عرض کیا کیا اس عبداللہ بن ابی خدا کے دشمن پر بھی آپؐ نماز پڑھائیں گے جس نے فلاں فلاں دن ایسے ایسے کلمات منہ سے نکالے تھے (حضرت عمرؓ نے اس کے گذشتہ ایام کے کفریات سب گن گن کر

؎ .... اعیانهم کلهم" (ج ۲ ص ۳۸۴) اس تخصیص کا یہ تقاضا نہیں ہے کہ آپ نے ان کو جتنے منافقین بھی تھے سب ہی کے اسماء اور اشخاص بتا دیئے تھے-

واضح رہے کہ جن روایات میں منافقین کی تعداد بارہ آتی ہے وہ خاص اس واقعہ میں شریک ہونے والے منافقین تھے جیسا کہ اس روایت میں موجود ہے- تعجب ہے کہ پھر بعض مصنفین نے یہ کیسے سمجھ لیا ہے کہ یہ تعداد کل بڑے منافقوں کی تھی-

كَذَا وَ كَذَا يَعُدُّ اَيَّامَهُ قَالَ وَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَبَسَّمُ حَتّٰى اِذَا اَكْثَرْتُ عَلَيْهِ قَالَ اَخِّرْ عَنِّيْ يَا عُمَرُ اِنِّيْ قَدْ خُيِّرْتُ فَاخْتَرْتُ قَدْ قِيْلَ لِيْ اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْلَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً فَلَنْ يَغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ لَوْ اَعْلَمُ اَنِّيْ لَوْ زِدْتُ عَلَى السَّبْعِيْنَ غُفِرَلَهُ لَزِدْتُ ثُمَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ مَشٰى مَعَهُ فَقَامَ عَلٰى قَبْرِهٖ حَتّٰى فَرَغَ مِنْهُ قَالَ فَعَجَبٌ لِيْ وَ جُرْءَ تِيْ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهُ اَعْلَمُ فَوَ اللّٰهِ مَا كَانَ اِلَّا يَسِيْرًا حَتّٰى نَزَلَتْ هَاتَانِ الْاٰيَتَانِ وَ لَا تُصَلِّ عَلٰى اَحَدٍ مِنْهُمْ مَاتَ اَبَدًا وَ لَا تَقُمْ عَلٰى قَبْرِهٖ اِلٰى اٰخِرِهِ الاية قَالَ فَمَا صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْدَهُ عَلٰى مُنَافِقٍ وَ لَا قَامَ عَلٰى قَبْرِهٖ حَتّٰى قَبَضَهُ اللّٰهُ.

بتائے) راوی کہتا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے سنتے رہے اور مسکراتے رہے حتیٰ کہ جب میں نے حد سے زیادہ اصرار کیا تو فرمایا عمر! جانے بھی دو جب مجھے دو باتوں میں اختیار دیا گیا ہے تو جو میرے لیے ان میں مناسب تھی وہ میں نے اختیار کر لی ہے (مجھ سے کہا گیا ہے کہ آپؐ خواہ ان کے حق میں استغفار کریں یا نہ کریں۔ اگر آپ ستر بار ان کے لیے استغفار فرمائیں گے تو بھی اللہ تعالیٰ ہرگز ان کو نہ بخشے گا) اگر مجھے یقین ہو جائے کہ میں ستر بار سے زیادہ استغفار کروں تو اس کی مغفرت ہو جائے گی تو ضرور اس سے زیادہ استغفار کروں گا یہ کہہ کر آپؐ نے اس کی نماز پڑھا دی اور اس کے جنازہ کے ساتھ ساتھ بھی تشریف لے گئے اور اس وقت تک برابر قبر پر کھڑے رہے جب تک اس سے فراغت نہ ہوگئی۔ بخدا ابھی ذرا سا وقفہ ہی گذرا ہوگا کہ یہ دو آیتیں نازل ہوگئیں۔ و لا تقم علی قبرہ' الآیۃ ... اس کے بعد آخری دم تک پھر نہ تو آپ نے کسی منافق کی نماز پڑھائی نہ کسی کی قبر پر جا کر کھڑے ہوئے۔

(رواه الترمذی و هو فی الصحیحین ایضا) (ترمذی)

(۸۳۱) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ جَاءَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اُبَيِّ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

(۸۳۱) ابن عمرؓ روایت کرتے ہیں کہ عبداللہ بن ابی کے بیٹے اپنے والد کی وفات کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور

(۸۳۰) ✻ علماء کو یہاں یہ سخت اشکال گذرا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر اتنی کھلی ہوئی حقیقت کیسے پوشیدہ رہ سکتی ہے یہاں تک کہ قاضی ابوبکر باقلی نے اس حدیث کی صحت ہی سے انکار کر دیا ہے۔ امام الحرمین یہ کہہ بیٹھے ہیں کہ یہ حدیث صحیح بخاری میں ہے ہی نہیں۔ امام غزالیؒ اور داؤدیؒ جیسے علماء نے یہ تصریح کر دی ہے کہ یہ حدیث صحیح نہیں لیکن ان جیسے مقامات کا رمز شناس زمخشری جیسا شخص ہو سکتا ہے' علماء کرام یہاں اپنی علمی دقتوں میں ہی الجھے رہا کرتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ بلاشبہ ان امور کو آپؐ سے زیادہ سمجھنے والا اور کون ہو سکتا ہے لیکن اس انتہائی دل سوزی کی بنا جس کا جوش نبی کے سینہ میں ہوتا ہے۔ نبی قصداً الفاظ کی ظاہری گنجائشوں سے فائدہ اٹھا لینا چاہتا ہے وہ اپنی امت کے معاملہ میں دوسرے خلاف پہلو کو تا امکان ذہن میں لاتا ہی نہیں جب تک کہ الفاظ میں اس کے لیے آخری گنجائش بھی ختم نہ کر دی جائے ٹھیک اسی طرح جس طرح کہ ایک ہمدرد وکیل آئین کی وسعتوں سے آخری حد تک فائدہ اٹھانے کی کوشش کرتا ہے بلکہ اس سے کہیں اور بڑھ کر' چنانچہ اسی واقعہ میں جب صراحت سے ممانعت آ گئی تو پھر کسی واقعہ میں آپ کی نماز ثابت نہیں ہوئی۔

(۸۳۱) ✻ شارحین بخاری شریف نقل کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی قمیص اتار کر اس منافق کو دی ضرور تھی مگر اس کے ساتھ یہ بھی فرما دیا تھا و ما یغنی عنه قمیصی و صلوتی من الله و الله انی کنت ارجوان یسلم به الف من قومه و روی انه اسلم الف من قومه لما رأوه یتبرک بقمیص النبی صلی الله علیه وسلم. بھلا اللہ تعالیٰ کے یہاں میری یہ قمیص اور نماز ....

حِيْنَ مَاتَ اَبُوْهُ فَقَالَ اَعْطِنِيْ قَمِيْصَكَ اُكَفِّنْهُ فِيْهِ وَصَلِّ عَلَيْهِ وَ اسْتَغْفِرْ لَهُ فَاَعْطَاهُ قَمِيْصَهُ وَ قَالَ اِذَا فَرَغْتُمْ فَاٰذِنُوْنِيْ فَلَمَّا اَرَادَ اَنْ يُّصَلِّيَ جَذَبَهُ عُمَرُ وَ قَالَ اَلَيْسَ قَدْ نَهَى اللّٰهُ اَنْ تُصَلِّيَ عَلَى الْمُنَافِقِيْنَ فَقَالَ اَنَا بَيْنَ خِيَرَ تَيْنِ اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْلَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ فَصَلّٰى عَلَيْهِ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ وَ لَا تُصَلِّ عَلٰى اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَاتَ اَبَدًا وَّ لَا تَقُمْ عَلٰى قَبْرِهٖ فَتَرَكَ الصَّلٰوةَ عَلَيْهِمْ.

(رواه الترمذی و قال هذا حديث حسن صحيح)

عرض کیا آپ اپنی قمیص مرحمت فرمادیں تو میں اپنے باپ کو اس کا کفن دے دوں اور اس کی نماز بھی پڑھائیں اور اس کے حق میں دعاء مغفرت بھی فرمائیں - آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی وقت اپنا قمیص دے دیا اور فرمایا جب اس کے غسل وغیرہ سے فارغ ہو جاؤ تو مجھے اطلاع دے دینا - جب آپؐ اس کی نماز پڑھانے کے لیے کھڑے ہوئے تو عمرؓ نے آپؐ کو کھینچ لیا اور عرض کیا اللہ تعالیٰ نے اس بات سے ممانعت نہیں فرمائی کہ آپؐ منافقین کی نماز پڑھائیں' آپؐ نے فرمایا مجھے دونوں باتوں میں اختیار ملا ہے خواہ ان کے حق میں استغفار کروں یا نہ کروں یہ کہہ کر اس کی نماز پڑھا دی اس کے بعد فوراً یہ آیت نازل ہوگئی و لا تصل علی احد' الخ ...... پھر آپ نے منافقین پر نماز ترک فرمادی -

(۸۳۲) عَنْ عَمْرِو بْنِ دِيْنَارٍ سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ يَقُوْلُ كُنَّا فِيْ غَزَاةٍ قَالَ سفيان يرون انها غزوة بنی المصطلق فَكَسَعَ رَجُلٌ

(۸۳۲) عمرو بن دینار بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے جابر بن عبداللہ کو یہ فرماتے خود سنا ہے کہ ہم ایک غزوہ میں تھے (سفیان کہتے ہیں کہ لوگوں کا خیال یہ ہے کہ وہ غزوہ - غزوۂ بنی المصطلق تھا) کہ ایک مہاجر نے ایک

ﷺ .... اس کو کیا فائدہ دے سکتی ہے مجھے تو یہ امید تھی کہ اس عمل سے شاید اس کی قوم کے ایک ہزار افراد اسلام قبول کرلیں گے - چنانچہ روایت میں ہے کہ جب اس کی قوم نے آپؐ کی شفقت و رحمت کا یہ عالم دیکھا تو ہزار افراد نے اسلام قبول کرلیا - ان تصریحات سے یہ صاف سمجھ میں آجاتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ سارا عمل کس جذبہ کے ماتحت تھا - آپ اس کی قوم کے اسلام کی آس لگائے بیٹھے تھے یا یہ کہ درحقیقت اس کی مغفرت کے خیال میں تھے - حضرت عمرؓ کے اصرار پر آپؐ کا خاموش رہے چلے جانا پھر آخر میں مسکرا دینا کیا اسی کی غمازی نہیں کررہا تھا کہ آپؐ یہاں ایک اہم مقصد کے پیش نظر محض آئینی وسعتوں سے فائدہ اٹھانا چاہتے تھے - عمرؓ اپنی طبعی حلاوت کی وجہ سے جس طرف مائل ہوئے ان کو اسی طرف مائل ہونا چاہیے تھا لیکن وہ اس عمیق حکمت تک کہاں پہنچ سکتے تھے جس کا ظہور بعد میں ہوا اور جس کی بدولت ایک جماعت اسلام کے حلقہ بگوش ہوگئی اسی کے قریب جنگ بدر میں حضرت ابوبکرؓ کا واقعہ ہے وہ بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حد سے بڑھتی ہوئی الحاح وزاری سے دردمند ہو ہو کر اور زیادہ الحاح وزاری سے آپؐ کو روک رہے ہیں اور تسلی دے رہے ہیں مگر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تھے کہ اپنے پروردگار کے سامنے اتنے بے اختیار ہوئے چلے جاتے تھے کہ آپ کی ردائے مبارک بھی آپؐ کے شانوں سے گری جارہی تھی مقام نبوت والے ہی اس اضطراب کو یا اس واقعہ میں اتنے سکون کو پہچان سکتے ہیں -

(۸۳۲) ❋ امام بخاریؒ نے ابواب المناقب کے باب ماینھی عنه من دعوی الجاهلية کے ضمن میں بھی اس حدیث کو روایت کیا ہے اس میں اس مہاجر شخص کے متعلق یہ لفظ روایت کیے ہیں و كان من المهاجرين رجل لعاب شارحین نے اس کے دو معنی لکھے ہیں ایک یہ کہ اس شخص کے مزاج میں خوش طبعی اور ذرا نداق کا مضمون تھا اور کسی نے لکھا ہے کہ یہ نیزہ گھمانا خوب جانتا تھا - حافظ ابن حجرؒ نے اس کا نام جہجاہ بن قیس لکھا ہے - عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی درخواست پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد مبارک کی تشریح کرتے ہوئے ﷺ ....

26

مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ رَجُلًا مِنَ الْاَنْصَارِ فَقَالَ الْمُهَاجِرِيُّ يَا لَلْمُهَاجِرِيْنَ وَ قَالَ الْاَنْصَارِيُّ يَا لَلْاَنْصَارِ فَسَمِعَ ذٰلِكَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مَا بَالُ دَعْوَى الْجَاهِلِيَّةِ قَالُوْا رَجُلٌ مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ كَسَعَ رَجُلًا مِنَ الْاَنْصَارِ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَعُوْهَا فَاِنَّهَا مُنْتِنَةٌ فَسَمِعَ ذَالِكَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اُبَيِّ ابْنُ سَلُوْلَ فَقَالَ اَوَ قَدْ فَعَلُوْهَا لَئِنْ رَّجَعْنَا اِلَى الْمَدِيْنَةِ لَيُخْرِجَنَّ الْاَعَزُّ مِنْهَا الْاَذَلَّ فَقَالَ عُمَرُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ دَعْنِىْ اَضْرِبُ عُنُقَ هٰذَا الْمُنَافِقِ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَعْهُ لَا يَتَحَدَّثُ النَّاسُ اَنَّ مُحَمَّدًا يَقْتُلُ اَصْحَابَهٗ وَ قَالَ عمرو فَقَالَ لَهٗ اِبْنُهٗ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ وَ اللّٰهِ لَا تَنْقَلِبُ حَتّٰى تُقِرَّ اَنَّكَ الذَّلِيْلُ وَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعَزِيْزُ فَفَعَلَ.

انصاری کے لات ماردی اور اس پر مہاجر نے دوسرے مہاجروں کو جھگڑے کی دعوت دی اور انصاری نے دوسرے انصاروں کو آپؐ نے یہ غل شور سنا تو فرمایا یہ کیا زمانہ جاہلیت کی سی آوازیں آرہی ہیں-لوگوں نے آپؐ سے عرض کیا کہ ایک مہاجر شخص نے کسی انصاری کے لات ماردی ہے (اس پر کچھ ہنگامہ برپا ہوگیا ہے) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان ناشائستہ کلمات کو چھوڑ دو-یہ قصہ کہیں عبداللہ بن ابی نے بھی سن پایا اس نے کہا اچھا کیا مہاجر نے یہ فعل کیا ہے چلو ذرا مدینہ چلیں تو جو باعزت فریق ہے وہ ذلیل کو نکال باہر کرے گا-اس پر عمرؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ آپؐ اجازت دیں تو میں اس منافق کی گردن اڑا دوں؟ آپؐ نے فرمایا رہنے دو-کہیں لوگ یہ مشہور نہ کردیں کہ میں اپنے لوگوں کو بھی قتل کردیتا ہوں-عمرو بن دینار کے علاوہ بعض اور راویوں نے اس قصہ میں اتنا اور نقل کیا ہے کہ ابن ابی کے اس گستاخانہ فقرہ پر اس کے بیٹے عبداللہ نے کہا خدا کی قسم تو مدینہ طیبہ میں اس وقت تک گھس نہیں سکتا جب تک اپنے منہ سے اس کا اقرار نہ کرلے کہ تو ہی ذلیل ہے اور معزز آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم-آخر اس نے اس کا اقرار کرلیا-

(رواه الترمذی و قال هذا حدیث حسن صحیح)

(۸۳۳) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ يَّصْعَدُ الثَّنِيَّةَ ثَنِيَّةَ الْمُرَارِ فَاِنَّهٗ يُحَطُّ عَنْهُ مَا حُطَّ عَنْ بَنِىْ اِسْرَائِيْلَ قَالَ فَاَوَّلُ مَنْ صَعِدَهَا خَيْلُنَا

(۸۳۳) جابرؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس ٹیلہ پر جس کا نام مرار ہے پہلے کون چڑھے گا کہ اس کے گناہ اسی طرح معاف ہوجائیں جیسے بنی اسرائیل کے معاف ہوئے تھے-یہ کہتے ہیں کہ سب سے پہلے ہمارے قبیلہ بنی خزرج کے گھوڑے اس پر چڑھ گئے اس کے

---

ﮯ.....امام خطابیؒ تنبیہ فرماتے ہیں کہ آپ کے ان مختصر کلمات سے دینی سیاست کا ایک اہم باب کھل جاتا ہے اور وہ یہ کہ کسی شخص کا قلبی ایمان واذعان معلوم کرنے کے لیے اس کے سوا اور کیا صورت نکل سکتی ہے کہ اس کے کسی ظاہری عمل ہی کو اس کا معیار مقرر کیا جائے اب اگر منافقوں کے صرف باطنی کفر پر صریح کفر کے سے احکام لگا دیئے جاتے تو دشمنان دین کو یہ بدظنی پھیلانے کا موقع مل جاتا کہ مسلمان اسلام کے حلقہ بگوشوں کو بھی کفر باطن کا بہانہ لے کر جب چاہتے ہیں قتل کر ڈالتے ہیں اس لیے اسلام کی صریح حلقہ بگوشی کے بعد بھی جان و مال کے محفوظ ہونے کی کوئی صورت نہیں-اس پروپیگنڈے کو جھوٹا ثابت کرنے کے لیے یہ صورت اختیار کی گئی کہ جب تک کسی کے ظاہری اعمال سے بھی کفر ثابت نہ ہوجائے صرف اس کے باطنی کفر کی وجہ سے اس کو کافر قرار نہ دیا جائے-

خَیلُ بَنِی الْخَزْرَجِ ثُمَّ تَتَامَّ النَّاسُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کُلُّکُمْ مَغْفُوْرٌ لَہٗ اِلَّا صَاحِبُ الْجَمَلِ الْاَحْمَرِ فَأَتَیْنَاہُ فَقُلْنَا تَعَالَ یَسْتَغْفِرْلَکَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَالَ وَ اللّٰہِ لَئِنْ اَجِدُ ضَالَّتِیْ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ اَنْ یَسْتَغْفِرَلِیْ صَاحِبُکُمْ قَالَ وَ کَانَ رَجُلٌ یَنْشُدُ ضَالَّۃً لَہٗ. (رواہ مسلم)

بعد پھر سب لوگ یکے بعد دیگرے چڑھنا شروع ہو گئے آپ نے فرمایا مغفرت میں تم سب ہی شریک ہو گئے صرف وہ سرخ اونٹ والا شخص رہ گیا ہم اس کے پاس آئے اور ہم نے اس سے کہا چل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے تیری بخشش کی بھی دعا کرالیں - وہ بولا خدا کی قسم تمہارے اس صاحب کی مغفرت کی دعا سے میں یہ بدرجہا بہتر سمجھتا ہوں کہ میرا کھویا ہوا جانور مل جائے - راوی کہتا ہے کہ یہ شخص اپنا جانور تلاش کرنے کے لیے آیا ہوا تھا - (مسلم شریف)

(۸۳۴) عَنِ الْاَسْوَدِ قَالَ کُنَّا فِیْ حَلْقَۃِ عَبْدِ اللّٰہِ فَجَاءَ حُذَیْفَۃُ (رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ) حَتّٰی قَامَ عَلَیْنَا فَسَلَّمَ ثُمَّ قَالَ لَقَدْ اُنْزِلَ النِّفَاقُ عَلٰی قَوْمٍ خَیْرٌ مِّنْکُمْ قَالَ الْاَسْوَدُ سُبْحَانَ اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ یَقُوْلُ اِنَّ الْمُنَافِقِیْنَ فِی الدَّرْکِ الْاَسْفَلِ مِنَ النَّارِ فَتَبَسَّمَ عَبْدُاللّٰہِ (رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ) وَ جَلَسَ حُذَیْفَۃُ فِیْ نَاحِیَۃِ الْمَسْجِدِ فَقَامَ عَبْدُ اللّٰہِ فَتَفَرَّقَ اَصْحَابُہٗ فَرَمَانِیْ بِالْحَصَا فَاَتَیْتُہٗ فَقَالَ حُذَیْفَۃُ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ عَجِبْتُ مِنْ ضِحْکِہٖ وَ قَدْ عَرَفَ مَا قُلْتُ لَقَدْ اُنْزِلَ النِّفَاقُ عَلٰی قَوْمٍ کَانُوْا خَیْرًا مِّنْکُمْ ثُمَّ تَابُوْا فَتَابَ اللّٰہُ عَلَیْہِمْ.

(رواہ البخاری فی التفسیر)

(۸۳۴) اسود بیان کرتے ہیں کہ ہم حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے حلقہ میں بیٹھے ہوئے تھے کہ حضرت حذیفہؓ آ کر ہمارے سامنے کھڑے ہو گئے - سلام کیا اس کے بعد فرمایا (مطمئن رہنے کا مقام نہیں) نفاق ان لوگوں میں بھی پیدا ہو چکا ہے جو تم سے بہتر تھے (کیونکہ وہ عہد صحابہ میں تھے اور تم طبقہ تابعین میں ہو) یہ سن کر اسود نے از راہِ تعجب کہا سبحان اللہ یہ کیسے ہوسکتا ہے - اللہ تعالیٰ تو منافقین کی شان میں فرماتا ہے ان المنافقین' الخ وہ دوزخ کے سب سے تحتانی طبقے میں ہوں گے - اس پر حضرت عبداللہ بن مسعودؓ مسکرائے - حضرت حذیفہؓ مسجد کے ایک گوشہ میں جا بیٹھے اس کے بعد حضرت عبداللہؓ کی مجلس ختم ہوگئی اور ان کے شاگرد بھی متفرق ہو گئے تو حضرت حذیفہؓ نے ایک کنکری مار کر بلایا اور فرمایا مجھے حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی مسکراہٹ سے تعجب ہوا وہ میری مراد سمجھ گئے تھے - بے شک ایک زمانہ میں تم سے بہتر لوگوں میں نفاق پیدا ہو گیا تھا لیکن آخر انہوں نے توبہ کی اور مخلصین صحابہ میں سے بن گئے اللہ تعالیٰ نے بھی ان کی توبہ قبول فرمالی - (پہلے حضرت حذیفہؓ نے بغرضِ تنبیہ صرف ان کے ابتدائی حال کو ذکر فرمایا تھا بعد میں ان کی توبہ اور اخلاص کو ذکر فرمادیا تو پھر کوئی اشکال نہ رہا - (بخاری شریف)

(۸۳۵) عَنْ زَیْدِ بْنِ ثَابِتٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ خَرَجَ اِلٰی اُحُدٍ فَرَجَعَ نَاسٌ مِّمَّنْ کَانَ مَعَہٗ فَکَانَ اَصْحَابُ النَّبِیِّ صَلَّی

(۸۳۵) زید بن ثابت روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب جنگ احد کے لیے نکلے تو بعض منافقین جو آپؐ کے ساتھ آ گئے تھے واپس لوٹ گئے - ان لوگوں کے معاملہ میں صحابہ کرام کی دو جماعتیں ہو گئیں

(۸۳۴) ✽ اس روایت سے بھی یہ اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ منافقین کے بارے میں سلف کا تصور کیا تھا -

اَللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْھِمْ فِرْقَتَیْنِ قَالَ بَعْضُھُمْ نَقْتُلُھُمْ وَ قَالَ بَعْضُھُمْ لَا فَنَزَلَتْ فَمَا لَکُمْ فِی الْمُنَافِقِیْنَ فِئَتَیْنِ. (رواہ مسلم)

ایک نے کہا ہم ان کو قتل کریں گے دوسری نے کہا نہیں - اس پر آیت کریمہ نازل ہوگئی - تم کو کیا ہوگیا کہ منافقین کے بارے میں تمہاری دو جماعتیں ہوگئیں - (مسلم شریف)

(۸۳۶) عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ اَنَّ رِجَالًا مِنَ الْمُنَافِقِیْنَ فِیْ عَھْدِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ اِذَا خَرَجَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِلَی الْغَزْوِ تَخَلَّفُوْا عَنْہُ وَ فَرِحُوْا بِمَقْعَدِھِمْ خِلَافَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَاِذَا قَدِمَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِعْتَذَرُوْا اِلَیْہِ وَ حَلَفُوْا وَ اَحَبُّوْا اَنْ یُّحْمَدُوْا بِمَا لَمْ یَفْعَلُوْا فَنَزَلَتْ لَا تَحْسَبَنَّ الَّذِیْنَ یَفْرَحُوْنَ بِمَا اَتَوْا وَ یُحِبُّوْنَ اَنْ یُّحْمَدُوْا بِمَا لَمْ یَفْعَلُوْا فَلَا تَحْسَبَنَّھُمْ بِمَفَازَۃٍ مِّنَ الْعَذَابِ. (رواہ مسلم)

(۸۳۶) ابوسعید خدری بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں منافقین کا یہ دستور تھا کہ جب آپ کسی غزوہ کے لیے تشریف لے جاتے تو یہ لوگ پیچھے رہ جاتے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف بیٹھ کر خوش ہوا کرتے پھر جب آپؐ واپس تشریف لے آتے تو آپؐ کے سامنے اس کا کوئی نہ کوئی عذر تراش دیتے اور قسمیں کھا جاتے اور یہ چاہتے کہ جو کام وہ نہیں کر سکے اس پر بھی ان کی تعریف کی جائے اس پر یہ آیت نازل ہوگئی - جو لوگ اپنی کارستانیوں پر خوش ہوتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ جو کام وہ نہیں کرتے اس پر ان کی تعریف ہو آپ یہ گمان نہ فرمائیں کہ وہ عذاب کی گرفت سے باہر ہیں -

(مسلم شریف)

## النفاق العملی

## عملی نفاق

(۸۳۷) عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ تَجِدُوْنَ شَرَّ النَّاسِ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ ذَا الْوَجْھَیْنِ الَّذِیْ یَاْتِیْ ھٰؤُلَاءِ بِوَجْہٍ وَ ھٰؤُلَاءِ بِوَجْہٍ. (متفق علیہ)

(۸۳۷) ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت میں سب سے بدتر شخص تم اس کو پاؤ گے جو دورخا ہو ان کے پاس آئے تو ان کی سی باتیں بنادے اور ان کے پاس جائے تو ان کی سی باتیں بنا دے - (متفق علیہ)

(۸۳۸) عَنْ عَمَّارٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ کَانَ ذَاوَجْھَیْنِ فِی الدُّنْیَا کَانَ لَہٗ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ لِسَانَانِ مِنْ نَّارٍ.

(رواہ الدارمی)

(۸۳۸) عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص دنیا میں دورخی باتیں بنائے گا قیامت کے دن اس کے منہ میں آگ کی دو زبانیں ہوں گی -

(دارمی)

(۸۳۸) * امام غزالیؒ تحریر فرماتے ہیں - و اتفقوا علی ان ملاقاۃ الاثنین بوجھین نفاق - یہ متفق علیہ بات ہے کہ دوطرفہ باتیں بنانا نفاق کی خصلت ہے پھر اس کی تفصیل کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ یہ خصلت چغل خوری سے بدتر ہے کیونکہ چغل خوری تو صرف ایک دشمن کی بات دوسرے کے سامنے نقل کرنے کا نام ہے اور یہاں دوطرفہ ایک کی مخالف بات دوسرے کے سامنے نقل کرنی ہوتی ہے - اگر اس نے دو دشمنوں کے کلمات نقل نہیں کیے مگر ان کے مخالفانہ کلمات کو سن سن کر دونوں ہی کی تصدیق کرتا رہا اور دونوں کی ہاں میں ہاں ملاتا رہا - الخ ....

(۸۳۹) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنهُمَا اَنَّهُ قِيلَ لَهُ اِنَّا نَدْخُلُ عَلٰى سُلْطَانِنَا فَنَقُوْلُ لَهُ بِخِلَافِ مَا نَتَكَلَّمُ اِذَا خَرَجْنَا مِنْ عِنْدِهٖ قَالَ كُنَّا نَعُدُّ هٰذَا نِفَاقًا.

(رواه البخاری)

(۸۳۹) ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ ان سے پوچھا گیا ہم لوگ جب اپنے بادشاہ کے دربار میں جاتے ہیں تو ان سے اور قسم کی باتیں بناتے ہیں اور جب ان کی مجلس سے باہر نکل آتے ہیں تو دوسری قسم کی باتیں کرتے ہیں (اس اختلاف بیانی کے متعلق آپ کیا فرماتے ہیں) انہوں نے فرمایا اس حرکت کو ہم ایک قسم کا نفاق شمار کیا کرتے تھے۔ (بخاری شریف)

(۸۴۰) عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّمَا اَخَافُ عَلٰى

(۸۴۰) عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے اس امت پر اگر خطرہ ہے تو صرف اس منافق کا ہے جو باتیں

---

ﷺ ..... یا ہر ایک کے سامنے ان کی باہم دشمنی پر تعریف کرتا رہا' یا ان میں سے ہر ایک کی مدد کا وعدہ کرتا رہا تو ان سب صورتوں میں اس کو ذوالوجہین اور ذوالِلسانین کہا جائے گا اسے چاہیے یا تو بسبب معذوری خاموش رہے یا ان میں سے جو حق پر ہو اس کی تعریف کرے اس کے سامنے بھی، پس پشت بھی اور اس کے دشمن کے روبرو بھی۔ (احیاء العلوم ج ۳ ص ۱۱۰)

(۸۳۹) * امام بخاری نے کتاب الاحکام میں حدیث مذکور کو کسی قدر اور تفصیل کے ساتھ روایت کیا ہے۔ حافظ ابن رجب نے مسند امام احمد سے بروایت حذیفہؓ یہی مضمون ان الفاظ میں نقل کیا ہے انکم متکلمون کلاما ان کنا لنعده علی عهد رسول الله صلی الله علیه وسلم النفاق و فی روایة قال ان کان الرجل لیتکلم بالکلمة علی عهد رسول الله صلی الله علیه وسلم یصیربها منا فقا و انی لا سمعها من احدکم فی الیوم او المجلس عشر مرات. تم آج ایسی باتیں منہ سے نکالتے ہو جن کو ہم عہد نبوت میں نفاق شمار کیا کرتے تھے ایک روایت میں یہی مضمون اس طرح ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں جس کلمہ کو زبان سے نکالنے پر آدمی منافقوں میں شمار ہو جاتا تھا آج وہ دن ہے کہ اسی کلمہ کو ہم ایک مجلس میں تمہاری زبانوں سے دس دس بار سن لیتے ہیں۔ (جامع العلوم) اللہ اکبر کتنی جلدی زمانہ کہاں سے کہاں جا پہنچا جو بات کل تک نفاق گنی جارہی تھی آج وہ زبانوں پر بے محابا آرہی ہے۔ لیکن یہ واضح رہنا چاہیے کہ یہاں نفاق سے وہی ظاہر و باطن کا اختلاف مراد ہے پھر جس کا تقویٰ جتنا زیادہ تھا اس کی گرفت بھی اسی قدر باریک تھی سلف کے حالات کو اپنے حال پر قیاس نہ کرنا چاہیے۔ امام غزالیؒ فرماتے ہیں کہ بادشاہوں کے سامنے جا کر اس قسم کی باتیں بنانا اس وقت نفاق شمار ہوگا جب کہ ان کے پاس جانے کی اور ثنا خوانی کی کوئی مجبوری نہ ہو۔ اب اس شخص کا جا جا کر ان کی تعریفیں کرنا اور باہر آکر مذمت کرنا یقیناً بلا حاجت ہے اور نفاق ہے۔ کیونکہ اس نے محض حب جاہ و مال کے لیے اپنے ضمیر کے خلاف تعریف کی اسی لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ حب مال و جاہ قلب میں نفاق کی اس طرح پرورش کرتے ہیں جیسا پانی سبزہ کی۔ یعنی دو خصلتیں انسان کو اس پر ابھارتی ہیں کہ وہ بادشاہوں کی خدمت میں جا کر اپنے ضمیر کے خلاف باتیں بنائے اور نفاق میں گرفتار ہو' لیکن اگر ان کے درباروں میں جائے بغیر گذر نہ ہو اور ان کی تعریف کیے بغیر کوئی چارہ نہ ہو تو اب دفع شر کے قصد سے جو تعریف ہوگی وہ نفاق شمار نہ ہوگی۔ حضرت ابوالدرداء فرماتے ہیں کہ ہمیں بعض مرتبہ ایسے لوگوں کے سامنے بھی دانت نکال دینے پڑتے ہیں جن پر ہمارا دل لعنت کرتا ہے۔ سلف میں جہاں اس قسم کی مثالیں ملتی ہیں ان کا دائرہ صرف ظاہری توجہ' مسکراہٹ اور کشادہ روئی کے اندر محدود ہے۔ صریح جھوٹ اور صریح تصدیق پھر بھی مکروہ عمل ہے۔ (احیاء ج ۳ ص ۱۱۰)

(۸۴۰) * حافظ ابن رجب نے اسی مضمون کو حضرت عمرؓ سے بالفاظ ذیل موقوفاً نقل کیا ہے کہ ایک مرتبہ انہوں نے منبر پر فرمایا ﷺ .....

هٰذِهِ الْاُمَّةِ كُلُّ مُنَافِقٍ يَتَكَلَّمُ بِالْحِكْمَةِ وَ يَعْمَلُ بِالْجَوْرِ. (رواه البيهقي في شعب الايمان)

بڑی پر حکمت بنائے مگر اس کے کارنامے سب ظلم کے ہوں۔ (شعب الایمان)

(۸۴۱) عَنْ حُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ قَالَ اِنَّ الْمُنَافِقِيْنَ الْيَوْمَ شَرٌّ مِنْهُمْ عَلٰى عَهْدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانُوْا يَوْمَئِذٍ يُسِرُّوْنَ وَ الْيَوْمَ يَجْهَرُوْنَ. (رواه البخاري في الفتن)

(۸۴۱) حذیفہؓ فرماتے ہیں کہ آج کے منافق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد کے منافقوں سے زیادہ بے حیاء ہیں۔ اس وقت کے منافق تو اپنا نفاق چھپاتے پھرتے تھے اور آج تو بے دھڑک ظاہر کرتے پھرتے ہیں (اور جنگ میں مقابلہ پر نکل آتے ہیں)۔ (بخاری شریف)

(۸۴۲) عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ اِنَّمَا كَانَ النِّفَاقُ عَلٰى عَهْدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَمَّا الْيَوْمَ فَاِنَّمَا هُوَ الْكُفْرُ بَعْدَا لْاِيْمَانِ. (رواه البخاري)

(۸۴۲) حذیفہ فرماتے ہیں کہ نفاق کا حکم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد پر ختم ہو گیا اب ہم اس کو ایمان کے بعد کفر یعنی ارتداد شمار کریں گے۔ (بخاری شریف)

## شعب النفاق

## نفاق کے شعبے

(۸۴۳) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ مَّاتَ وَ لَمْ يَغْزُوْا وَ لَمْ يُحَدِّثْ بِهٖ نَفْسُهٗ مَاتَ عَلٰى شُعْبَةٍ مِنْ نِّفَاقٍ. (رواه مسلم)

(۸۴۳) ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص مر گیا اور اس نے اللہ تعالیٰ کے راستہ میں نہ کبھی جنگ کی اور نہ اس کے دل میں اس کا خطرہ گذرا تو وہ اپنے ساتھ نفاق کا ایک شعبہ لے کر مرا۔ (مسلم شریف)

(۸۴۴) عَنْ اَبِيْ اُمَامَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

(۸۴۴) ابوامامہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

---

.....تمہارے متعلق مجھے سب سے زیادہ خطرہ اس شخص کا ہے جو منافق علیم ہو لوگوں نے پوچھا منافق ہو کر پھر اس کو علیم بھی کہا جائے یہ کیسے ہو سکتا ہے؟ فرمایا اس کی باتیں بڑی پر حکمت ہوں گی مگر اس کا عمل حق کے خلاف ہو گا۔ حضرت حذیفہؓ سے منافق کی تعریف میں منقول ہے الذی یصف الایمان و لا یعمل به. بلال بن سعد فرماتے ہیں المنافق یقول ما یعرف و یعمل ما ینکر ۔ (جامع العلوم والحکم) یہ سب عبارتیں ایک ہی مضمون کی مختلف تعبیرات ہیں ان سب میں جزیل الفاظ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہی کے ہیں اور یہاں نفاق سے ان کی مراد نفاق عملی ہے۔

(۸۴۳) * آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں غزوات ہی سے مؤمن مخلص اور منافق کے درمیان پورا امتیاز ہوا کرتا تھا۔ جو مؤمن تھے وہ تو پروانہ وار آتش جنگ میں کود پڑتے تھے اور جو منافق تھے وہ دم چرا جاتے تھے۔ درحقیقت ایک مؤمن کی شان یہی ہونی بھی چاہیے کہ وہ خدا اور اس کے رسول کی راہ میں اپنی جان قربان کرنے کے لیے بے چین نظر آئے اور یہی اس کا ثبوت ہو گا کہ خدا اور رسول کی محبت اس کے قلب میں تمام محبتوں پر غالب آ چکی ہے۔ اگر بالفرض کوئی ایسا نادر موقعہ اس کے ہاتھ نہ آئے تو کم از کم اس تمنا میں تو اس کا دل ہمیشہ تڑپتا رہنا چاہیے۔ اگر ایسا بھی نہیں تو یہ اس کی علامت ہو گی کہ اس کا دعویٰ ایمان صرف زبانی ہی زبانی ہے اس کا قلب جذبات محبت سے یکسر خالی ہے۔ یہ بھی ظاہر و باطن میں ایک قسم کا اختلاف ہے اس لیے اس کو بھی نفاق کا شعبہ کہا جائے گا۔

(۸۴۴) * عی (جھجکنے) سے یہاں مراد وہ نہیں جو زبان میں کسی عیب کی وجہ سے پیدا ہو جائے بلکہ وہ ایک صفت ہے جس کی وجہ سے مؤمن بے خوفی اور بے باکی سے بات نہیں کرتا وہ اپنے ہر ہر لفظ کو کراماً کاتبین کے قلم کے تحت تصور کرتا ہے اور ایک ایک کلمہ سے خدائی محاسبہ کا .....

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْحَيَاءُ وَ الْعِيُّ شُعْبَتَانِ مِنَ الْاِيْمَانِ وَ الْبَذَاءُ وَ الْبَيَانُ شُعْبَتَانِ مِنَ النِّفَاقِ. (رواه الترمذی)

شرم وکم سخنی اور جھجک ایمان کے دو شعبے ہیں اور بد زبانی اور زبان آوری نفاق کے دو شعبے۔

(ترمذی شریف)

(۸۴۵) عَنْ عَوْنِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ عَنْ رَجُلٍ مِّنْ اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ الْحَيَاءَ وَ الْعَفَافَ وَ الْعِيَّ عِيَّ اللِّسَانِ لَاعِيُّ الْقَلْبِ وَ الْفِقْهَ مِنَ الْاِيْمَانِ وَ هُنَّ مِمَّا يَزِدْنَ فِي الْاٰخِرَةِ وَ يَنْقُصْنَ مِنَ الدُّنْيَا وَ مَا يَزِدْنَ

(۸۴۵) عون بن عبداللہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی کی وساطت سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے بلاشبہ شرم، پاک بازی، کم سخنی اور سمجھ یہ سب ایمان کی باتیں ہیں اور کم سخنی سے مراد لسانی اور زبانی طمطراق کا ترک کر دینا ہے قلبی نافہمی نہیں (یعنی وہ کم سخنی نہیں جو ناسمجھی کی وجہ سے پیدا ہو) اور یہ تمام باتیں اُخروی ترقیات کا موجب ہیں اور دنیوی نقصان کا اور ان کا اخروی نفع ان کے دنیوی نقصان

---

﴾ ....خوف رکھتا ہے وہ مجمع پر اپنے زور بیان سے چھا جانا نہیں چاہتا اس کے اندازِ گفتگو میں تواضع، الفاظ میں سادگی اور بے تکلفی پائی جاتی ہے۔ غرض جب گفتگو کرتا ہے تو کسی تصنع کے بغیر بقصد حاجت گفتگو کرتا ہے اس کے معنی یہ نہیں کہ اس کے کلام میں فصاحت نہیں ہوتی اس کا بیان غیر مرتب اور بے مغز ہوتا ہے اور اس میں کوئی رونق و جاذبیت نہیں ہوتی بلکہ وہ اپنی ساری زیبائش و آرائش کے باوجود انتہاء درجہ مؤثر اور نہایت پر شوکت اور وزنی بھی ہوتا ہے اس کے خلاف وہ بیان ہے، جس کا مقصد اظہارِ علم اور افہام خصم ہو، حق کو باطل اور باطل کو حق کر کے دکھلانا ہو اور اپنے الفاظ کے طمطراق سے مخاطب کو صرف مرعوب کر دینا ہو اسی کو حدیثوں میں تنطع اور تشدق سے تعبیر کیا گیا ہے۔ یہ بیان سرتاسر تصنع اور تکلف ہی تکلف ہوتا ہے۔ قلوب میں اس کا فوری اثر تو ہو جاتا ہے اور بسا اوقات اس کے ذریعہ سے بڑے بڑے انقلابات بھی رونما ہو جاتے ہیں مگر ان سب کا وجود اسلام کی نظر میں وہ نفاق کا ایک شعبہ ہی رہتا ہے یہ وہ بیان نہیں جس کو سورۂ الرحمٰن میں " علمه البيان " میں بطریق امتنان فرمایا گیا ہے بلکہ وہ بیان ہے، جس کی طرف غالباً و ان من البیان لسحراً - میں ارشاد فرمایا گیا ہے۔ اسی لیے حدیث مذکور میں بیان کے ساتھ بذاء کا لفظ اور عی کے ساتھ حیاء کا لفظ رکھا گیا ہے تا کہ معلوم ہو جائے کہ یہاں بیان سے وہ بیان مراد ہے جو انسان کی بے باکی اور بد زبانی کا اثر ہوتا ہے اسی طرح عی سے وہ کم سخنی مراد ہے جو انسان کی ایمانی حیاء کا اثر ہوتی ہے۔ خلاصہ یہ کہ مؤمن چونکہ شرمیلا ہوتا ہے اس لیے تڑاخ تڑاخ باتیں نہیں کرتا اور منافق چونکہ بے باک ہوتا ہے اس لیے بڑھ بڑھ کر بولنے سے نہیں جھجکتا امام ابن قتیبہ ابن عباسؓ سے نقل کرتے ہیں کہ ایک نوجوان نے حضرت ایوبؑ سے ان کے زمانہ ابتلاء میں کچھ عرض کیا تو حضرت ایوب علیہ السلام نے اس سے یہ ارشاد فرمایا کہ تجھے خبر بھی ہے کہ اللہ کے کچھ بندے ایسے بھی ہیں جن کو صرف اس کے خوف نے ساکت وصامت بنا رکھا ہے۔ نہ وہ گونگے ہیں، نہ ان کی زبانوں میں کوئی عیب ہے بلکہ بڑے فاضل، بڑے بولنے والے بڑے فصیح و بلیغ ہیں اور اللہ اور اس کی کرشمہ سازیوں کے بڑے عارف ہیں لیکن جب ان کے سامنے خدائی عظمت کا نقشہ آ جاتا ہے تو مارے خوف کے ان کے دلوں کے ٹکڑے اڑ جاتے ہیں ان کی زبانیں گونگی ہو جاتی ہیں اور ان کی عقلیں حیران رہ جاتی ہیں۔ (تاویل مختلف الاحادیث ص ۳۸۲) پس نہ ہر بیان نفاق کا شعبہ ہے اور نہ ہر کم سخنی ایمان کا شعبہ۔ موارد مدح اور موارد ذم کو سمجھنا محض الفاظ سے حاصل نہیں ہوتا۔ اس کے لیے کیفیات نفسانیہ اور مختلف حالات کا پیش نظر رکھنا بھی ضروری ہے۔ نہ ہر کہ سر بتراشد قلندری داند۔ حدیث کے مطالب پر غور وخوض کرنے کے لیے آپ ہر جگہ اس دقیقہ پر نظر رکھئے۔ (دیکھو تاویل الاحادیث لابن قتیبہ ص ۳۸۳)

فِی الْاٰخِرَةِ اَکْثَرُ وَ اَنَّ الْبَذَاءَ وَ الْجَفَاءَ وَ الشُّحَّ مِنَ النِّفَاقِ وَ هُنَّ مِمَّا یَزِدْنَ فِی الدُّنْیَا وَ یَنْقُصْنَ فِی الْاٰخِرَةِ وَ مَا یَنْقُصْنَ فِی الْاٰخِرَةِ اَکْثَرُ. (رواہ احمد)

سے زیادہ ہے-اسی طرح بدزبانی ' درشت مزاجی اور بخل نفاق کی باتیں ہیں اور یہ چیزیں دنیوی ترقیات کا موجب ہیں اور اخروی نقصان کا اور ان کا اخروی نقصان ان کے دنیوی نفع سے زیادہ ہے-

(احمد)

## صفات المنافق

(۸۴۶) عَنْ کَعْبِ بْنِ مَالِکٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَثَلُ الْمُؤْمِنِ کَمَثَلِ الْخَامَةِ مِنَ الزَّرْعِ تُفَیِّئُهَا الرِّیَاحُ تَصْرَعُهَا مَرَّةً وَ تَعْدِلُهَا اُخْرٰی حَتّٰی یَاْتِیَ اَجَلُهٗ وَ مَثَلُ الْمُنَافِقِ کَمَثَلِ الْاَرْزَةِ الْمُجْذِیَةِ الَّتِیْ لَا یُصِیْبُهَا شَیْءٌ حَتّٰی یَکُوْنَ اِنْجِعَا فُهَا مَرَّةً وَاحِدَةً. (متفق علیہ)

(۸۴۷) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَثَلُ الْمُنَافِقِ کَالشَّاةِ الْعَائِرَةِ بَیْنَ الْغَنَمَیْنِ تَعِیْرُ اِلٰی هٰذِهٖ مَرَّةً وَ اِلٰی هٰذِهٖ مَرَّةً. (رواہ مسلم)

## منافق کی صفتیں

(۸۴۶) کعب بن مالک بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مرد مومن کی مثال گیہوں کی اس پتلی اور نازک شاخ کی سی ہے جس کو ہوائیں اِدھر اُدھر گراتی رہتی ہیں اس طرف کی ہوا چلی تو ادھر دے پٹخا اور اس طرف کی ہوا چلی تو پھر اس کو سیدھا کھڑا کر دیا اس کی روش یونہی رہا کرتی ہے یہاں تک کہ اس کی موت آ جاتی ہے اور منافق آدمی کی مثال اس مضبوط اور جمے ہوئے چیڑ کے درخت کی سی ہے جس پر کوئی آفت نہیں آتی پھر جب اکھڑتا ہے تو ایک دم جڑ سے اکھڑ کر جا پڑتا ہے-(متفق علیہ)

(۸۴۷) ابن عمرؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا منافق کی مثال اس بکری کی سی ہے جو نر کی تلاش میں دو گلوں کے درمیان کبھی اس طرف اور کبھی اس طرف ماری ماری پھرتی ہے-

(مسلم شریف)

---

(۸۴۶) * اس حدیث میں مؤمن و منافق کی کچھ قدرتی صفات مذکور ہیں اور ان کے اظہار سے مقصد مؤمن کی تسلی اور منافق کو انتباہ ہے مؤمن ساری دنیا کو خدا کا پیغام سناتا ہے اور سارے جہان کو اپنا مدمقابل بنا لیتا ہے پھر رحمت اس کی عملی کوتاہیوں کی طرح طرح سے مکافات کرتی رہتی ہے اس لیے وہ ہر طرف سے حوادث کی آماجگاہ بن جاتا ہے منافق کو نہ دنیا ستاتی ہے نہ وہ رحمت کے انتباہ کا اہل ہے اس کے لیے استدراج و امہال کا قانون ہے وہ ایک باغی کی طرح جب گرفتار ہوتا ہے تو ایک ہی سزا یعنی سزاء موت پا لیتا ہے-سبحان اللہ کتنے مختصر کلمات ہیں مگر حقیقت سے کتنے لبریز اور عبرت سے کتنے بھرے ہوئے-

(۸۴۷) * منافق ذلیل کی مثال اس بکری سے بڑھ کر نہیں ہو سکتی جو نر کی تلاش میں بکھری بکھری پھرتی ہے اسی طرح یہ مادہ صفت بزدل جماعت کبھی اپنے نفع کی خاطر مسلمانوں میں اور کبھی کافروں میں مارے مارے پھرتے ہیں ان کا سارا نقطہ نظر صرف دنیا کا مال اور جان کی حفاظت ہوتا ہے مردوں کی طرح مقابلہ کی ہمت نہیں رکھتے اور عورتوں کی طرح دوسروں کی آغوش میں عافیت کے متلاشی رہتے ہیں-اس مرض سے نفرت پیدا کرنے کے لیے اس سے زیادہ مؤثر تشبیہ اور کیا ہوگی-

(۸۴۸) عَنْ عَامِرِ الرَّامِ قَالَ ذَكَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْاَسْقَامَ فَقَالَ اِنَّ الْمُؤْمِنَ اِذَا اَصَابَهُ السَّقَمُ ثُمَّ عَافَاهُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ مِنْهُ كَانَ كَفَّارَةً لِمَا مَضٰى مِنْ ذُنُوْبِهٖ وَ مَوْعِظَةً لَهٗ فِيْمَا يَسْتَقْبِلُ وَ اِنَّ الْمُنَافِقَ اِذَا مَرِضَ ثُمَّ عُوْفِيَ كَانَ كَالْبَعِيْرِ عَقَلَهٗ اَهْلُهٗ ثُمَّ اَرْسَلُوْهُ فَلَمْ يَدْرِلِمَ عَقَلُوْهُ وَ لِمَ اَرْسَلُوْهُ فَقَالَ رَجُلٌ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَ مَا الْاَسْقَامُ وَ اللّٰهِ مَا مَرِضْتُ قَطُّ فَقَالَ قُمْ عَنَّا فَلَسْتَ مِنَّا. (رواہ ابوداؤد)

(۸۴۸) عامر کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیماریوں کے ثواب کا تذکرہ فرمایا اس سلسلہ میں یہ بھی فرمایا کہ کامل مؤمن جب بیمار پڑتا ہے پھر اللہ تعالیٰ اس کو شفاء دے دیتا ہے تو اس کی بیماری اس کے گذشتہ گناہوں کے لیے تو کفارہ بن جاتی ہے اور آئندہ اس کے لیے نصیحت کا باعث بن جاتی ہے لیکن جب منافق بیمار پڑتا اور شفایاب ہوتا ہے تو وہ اس اونٹ کی طرح ہوتا ہے جس کو اس کے مالک نے باندھا اور پھر کھول دیا مگر نہ وہ یہ سمجھا کہ کیوں تو اس کو باندھا اور کیوں کھولا تھا۔ حاضرین مجلس میں ایک شخص بولا میں تو یہ بھی نہیں جانتا کہ بیماری ہے کیا چیز، خدا کی قسم میں تو کبھی بیمار نہیں پڑا۔ اس پر آپ نے فرمایا جا تو ہم میں سے نہیں۔ (ابوداؤد)

(۸۴۹) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْمُنْتَزِعَاتُ وَ الْمُخْتَلِعَاتُ هُنَّ الْمُنَافِقَاتُ. (رواہ النسائی)

(۸۴۹) ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو عورتیں اپنے نفسوں کو اپنے شوہروں سے خلع کر کر کے علیحدہ کرلیتی ہیں وہ بھی منافق ہیں۔ (نسائی)

(۸۵۰) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

(۸۵۰) سہل بن سعد سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

---

(۸۴۸) * اس حدیث کا مضمون بھی تقریباً وہی ہے جو اس باب کی پہلی حدیث کعب بن مالک کا تھا اس میں بھی یہی سمجھایا گیا تھا کہ منافق کو دنیوی مصائب کی آنچ بھی نہیں لگتی۔ باطنی اسباب کے علاوہ یہاں کچھ ظاہری اسباب بھی اس کے جمع ہو جاتے ہیں۔ اور وہ یہ کہ شرعی قیوٗد اور آخرت کا غم مؤمن کے لیے ایسا بار بن جاتے ہیں جو اس کو ابھرنے نہیں دیتے منافق ان تمام غموں سے آزاد ہوتا ہے اس لیے اول تو بیمار ہی کم پڑتا ہے اور اگر پڑتا ہے تو عبرت پذیری کی اس میں کوئی روح نہیں ہوتی۔

یہاں اس شخص نے بڑی گستاخی کی کہ ایسے نازک مرحلہ پر جب کہ آپ کی محفل میں مؤمن و منافق کے امتیازات بیان ہو رہے تھے اپنے نفس میں خود منافقین کی صفت بیان کر دی مگر لسانِ نبوت سے پھر بھی یہ ارشاد نہیں ہوا کہ جا تو منافق ہے صرف اپنی غلطی کی وجہ سے اتنا ضرور ہوا کہ اس محفل میں شمار نہ ہو سکا اب اگر یہ شخص کوئی منافق ہی تھا جب تو بات ظاہر ہے ورنہ پھر بھی بڑی محرومی رہی۔

(۸۴۹) * جو عورتیں نکاح کے بعد بے وجہ خلع کرنے پر تیار ہوتی ہیں ان کا ظاہر و باطن بھی یکساں نہیں ہوتا۔ اگر وہ دل میں رضامند ہوتیں تو اب خلع کیوں کرتیں۔ یہی خصلت منافق کی ہے یہاں اس عمل کی مذمت ذہن نشین کرنے کے لئے مختلعات کو منافقات کا لقب دے دیا گیا ہے۔ مالک علی الاطلاق کے ساتھ فریب کرنے والا بھی منافق ہوتا ہے اور جو اپنے شوہر کے ساتھ یہ چال چلے وہ بھی اسی زمرہ میں شمار ہے۔ آپ پہلے پڑھ چکے ہیں کہ شوہر کو شریعت میں کچھ مالکانہ حقوق دیئے گئے ہیں اب بھی عوام میں شوہر کو مالک سے تعبیر کیا جاتا ہے اسی تناسب سے شوہر کی حق ناشناسی کو حدیثوں میں کفر سے بھی تعبیر کیا گیا ہے۔ اصل یہ ہے کہ من لم یشکر الناس لم یشکر اللّٰہ۔

(۸۵۰) * حدیث مذکور سند کے لحاظ سے گو کوئی بڑا پایہ نہ رکھتی ہو مگر بلحاظ مضمون بہت جزیل ہے اور اس کے ہم معنی اعلیٰ درجہ کی اور حدیثیں بھی ملتی ہیں معتبر علما نے بھی اس کی شرح میں کافی دلچسپی لی ہے۔ ☜ ....

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نِیَّۃُ الْمُؤْمِنِ خَیْرٌ مِنْ عَمَلِہٖ وَ عَمَلُ الْمُنَافِقِ خَیْرٌ مِّنْ نِیَّتِہٖ وَ کُلٌّ یَعْمَلُ عَلٰی نِیَّتِہٖ فَاِذَا عَمِلَ الْمُؤْمِنُ عَمَلًا ثَارَ فِیْ قَلْبِہٖ نُوْرٌ۔ (رواہ فی الحلیہ)

فرمایا مؤمن کی نیت اس کے عمل سے بہتر رہتی ہے اور منافق کا عمل اس کی نیت سے زیادہ خوش نما نظر آتا ہے اور ہر شخص کا عمل اس کی نیت کے تابع رہتا ہے- جب مؤمن کوئی عمل کرتا ہے تو اس کی وجہ سے اس کے قلب میں ایک نور چمک اٹھتا ہے- (منافق کی نیت چونکہ اچھی نہیں ہوتی اس لیے اس کا عمل بے نور رہتا ہے) (حلیہ)

## علامات النفاق

(۸۵۱) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَۃَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ لِلْمُنَافِقِیْنَ عَلَامَاتٍ یُعْرَفُوْنَ بِھَا تَحِیَّتُھُمْ لَعْنَۃٌ وَ طَعَامُھُمْ نُھْبَۃٌ وَ

## نفاق کی نشانیاں

(۸۵۱) ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا منافقوں کی چند علامتیں ہیں جن کے ذریعہ سے وہ شناخت کیے جا سکتے ہیں- سلام کی بجائے ان کی زبانوں پر لعنت کا لفظ رہتا ہے- لوٹ کا مال ان کی

---

☜ .... امام غزالی فرماتے ہیں کہ انسان کی عبادات و طاعات کا تمام کارخانہ اس کے دو عملوں سے مل کر بنتا ہے- عمل جوارح اور نیت- یہ دونوں اس کے عمل ہیں' فرق صرف یہ ہے کہ نیت قلب کا عمل ہے اور ظاہری عمل اعضاء ظاہری کا اس کے یہ دونوں عمل اپنی اپنی حد پر موجب اجر ہوتے ہیں اس لئے دونوں ہی بہتر شمار ہوں گے- لیکن اگر سوال ان دونوں میں افضل کے متعلق ہو تو حدیث کا فیصلہ یہ ہے کہ نیت اس کے عمل جوارح سے بہتر رہے گی اس کی وجہ یہ ہے کہ عبادت کا جو اصل مقصد ہے اس میں جتنی تاثیر نیت کی ہوتی ہے اتنی ظاہری عمل کی نہیں ہوتی- مثلاً نماز کا اصل مقصد اپنے رب کے سامنے تواضع اور اظہارِ عجز و نیاز ہے ظاہری ارکان اس کے لئے صرف ایک وسیلہ ہیں اللہ تعالیٰ نے قلب و جوارح میں ایسا محکم علاقہ رکھا ہے کہ جب قلب پر کوئی خوف و صدمہ آ پڑتا ہے تو ظاہری اعضاء بھی فوراً لرزنے لگتے ہیں اسی طرح جب کسی یتیم و مسکین کے سر پر ہاتھ پھیرا جاتا ہے تو فوراً قلب میں رقت و نرمی کا اثر پیدا ہونے لگتا ہے- رکوع و سجود کا مقصد بھی صرف ان اعضا کو جھکانا یا زمین پر رکھنا نہیں بلکہ قلب میں خشوع و خضوع کی کیفیت پیدا کرنی ہے، پس اگر کوئی شخص دنیوی تفکرات میں گرفتار ہو کر سجدہ میں جا پڑتا ہے اور اپنا مقصد پیش نظر نہیں رکھتا تو ظاہر ہے کہ اس عمل سے اس کے قلب میں تواضع و نیاز کا کوئی اثر پیدا نہیں ہو سکتا پھر جب اس کا کوئی نفع نہ ہوا تو کیا یہ کہنا صحیح نہ ہوگا کہ یہ عبادت ہی باطل ہے کیونکہ اس کا کرنا نہ کرنا دونوں برابر ہو گئے اور اگر کہیں اس نے کسی کی نمائش و ریا کی نیت کر لی تو اب معاملہ اور سخت ہو جاتا ہے اور بجائے بطلان کے وہ عمل خیر معصیت کی صورت اختیار کر لیتا ہے اس سے ثابت ہو گیا کہ مؤمن کے عمل سے اس کی نیت کا مرتبہ بلند ہے کیونکہ عمل خیر کی خیریت بھی نیت کی خیریت پر موقوف ہے- (احیاء العلوم ج ۳ ص ۲۶۳)

امام غزالیؒ کی اس شرح سے حدیث کے دوسرے جملہ کی شرح خود بخود روشن ہو جاتی ہے یعنی منافق انسان جو عمل خیر بھی کرتا ہے اس کی روح بس اتنی ہی ہوتی ہے جو ظاہر میں نظر آ رہی ہے لیکن اس کا عمل باطن یعنی نیت وہ بالکل بے روح ہوتا ہے- اس کا نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ اس کے اس عمل کا اس پر کوئی اثر ظاہر نہیں ہوتا- اس کے برخلاف مؤمن کے عمل سے اس کا قلب منور ہو جاتا ہے جیسا کہ ابھی امام غزالیؒ کے کلام سے معلوم ہوا-

(۸۵۱) * معلوم رہے کہ رؤس منافقین کے کافر ہونے کے باوجود حدیثوں میں جب ان کی علامات ذکر کی گئی ہیں تو وہ صرف چند معاصی ہیں- اس کی وجہ یہ ہے کہ منافق کی ظاہری سطح ہمیشہ مسلمانوں ہی کے ساتھ ملتی جلتی ہے- اگر اس کا کفر بالکل عریاں ہو جائے تو اس کو منافق ہی کیوں کہا جائے اس لیے اس کی علامات بھی از قسم معاصی ہی ہو سکتی ہیں- فرق اتنا ہے کہ یہ معاصی مسلمان سے تو اتفاقاً سرزد ہوتے ہیں اور منافق کی سرشت میں داخل ہوتے ہیں- ان معاصی کا خلاصہ- بد اخلاقی' مطلب پرستی' خیانت اور دین سے بیزاری ہے جب انسانی ☜ ....

غَنِيـمَتُهُمْ غُلُوْلٌ وَ لَا يَقْرَبُوْنَ الْمَسَاجِدَ اِلَّا هُجْرًا وَ لَا يَأْتُوْنَ الصَّلٰوةَ اِلَّا دُبْرًا مُسْتَكْبِرِيْنَ لَا يَـأْلِفُوْنَ وَ لَا يُؤْلَـفُوْنَ خُشُبٌ بِـاللَّيْلِ صُـخُبٌ بِـالنَّهَـارِ .(رواه احمد و اخرجه الحافظ ابن كثير في تفسير سورة المنافقين)

خوراک ہوتی ہے' خیانت کا مال ان کا مال غنیمت ہوتا ہے' مسجدوں کے قریب نہیں آتے بجز بیہودہ بکواس کرتے ہوئے' اور نمازوں میں شریک نہیں ہوتے مگر سب سے آخر میں- اتراتے ہوئے' نہ خود کسی سے الفت رکھتے ہیں- نہ ان سے کوئی الفت رکھتا ہے' شب میں شہتیر کی طرح بستروں پر پڑے رہتے ہیں اور دن میں شور مچاتے پھرتے ہیں- (احمد)

---

☜ .... اخلاق بگڑ جاتے ہیں تو اس کی زبان گندی اور اس کی حرکات خفیف ہو جاتی ہیں جب اس میں امانت کا مضمون نہیں رہتا تو لوٹ کا مال اس کو مال طیب نظر آنے لگتا ہے اور خیانت کرنا اس کی نظر میں مال غنیمت کی طرح محبوب بن جاتا ہے جب اس میں مطلب پرستی کی خصلت سرایت کر جاتی ہے تو اس کے پیش نظر بجز اپنے مطلب کے اور کچھ نہیں رہتا' اس کے دل میں کسی سے الفت نہیں رہتی اور اس لیے دوسرے لوگوں کے قلوب سے بھی اس کی الفت نکل جاتی ہے- خود غرض انسانوں کا ہمیشہ یہی حشر ہوتا ہے اور جب قلب میں دین سے بیزاری پیدا ہو جاتی ہے تو نماز میں چستی باقی نہیں رہ سکتی- منافقین کی معاشی اور معادی زندگی کا یہ اتنا سچا نقشہ ہے کہ اگر کوئی شخص ان کا اس سے زیادہ نقشہ کھینچنا چاہے تو نہیں کھینچ سکتا- ان میں سے ایک ایک عمل تقاضاء ایمانی کے برخلاف ہے- ایمان امن اور امانت سے مشتق ہے وہ خیانت' خود غرضی اور ایذاء رسانی کو برداشت نہیں کرتا- رہا نماز کا معاملہ وہ تو اس کا ایسا عمل ہے کہ قرآن کریم میں اس کو ٹھیک ایمان سے تعبیر کیا گیا ہے- وَ مَا كَانَ اللّٰهُ لِيُضِيْعَ اِيْمَانَكُمْ -اس میں سستی بھلا مؤمن سے کیسے ممکن ہے لیکن جس طرح خارجی اسباب کی بنا پر کبھی کبھی ایک مومن سے بھی کفر کے اعمال سرزد ہو جاتے ہیں اسی طرح کبھی کبھی اس سے نفاق کے اعمال بھی سرزد ہو جاتے ہیں- ایسا مسلمان جو اپنی عملی زندگی میں کھلے منافق سے کوئی امتیاز نہیں رکھتا حدیث کے الفاظ میں منافق کے لقب سے یاد کیا جاتا ہے اور جب کہ اس کا نقشہ عمل ٹھیک منافقوں کی طرح ہو تو وہ اسی کا مستحق ہے لیکن باطنی تصدیق رکھتا ہے اس لیے بلحاظ احکام اس کو اس منافق کے برابر بھی نہیں رکھا جا سکتا جس کا باطن تصدیق سے خالی ہے اس لیے فقہی تعبیرات یہاں مختلف ہوگئی ہیں- کسی نے اس کا نام نفاق عمل رکھا اور کسی نے اس کو نفاق اصغر کہہ دیا ہے-

یہ بات بہت اچھی طرح سمجھ لینی چاہیے کہ کسی کلام کا مفہوم سمجھنے کے لیے اس کے ماحول کا ملحوظ رکھنا ضروری ہے اس لیے ان احادیث کو بھی اسی ماحول میں پڑھیے جب کہ ایک طرف منافقین کی جماعت تھی جو ان مذموم خصائل میں از سرتاپا غرق تھی- دوسری طرف مسلمانوں کی وہ جماعت تھی جو ان کو انتہائی نفرت کی نظر سے دیکھتی تھی- نومسلم یا غیر صحبت یافتہ جماعت زیر بحث آ ہی نہیں سکتی یہ طبقہ کچھ عرصہ بعد یا تو مہذب و مرتب ہو کر قدیم العہد مسلمانوں کی طرح بن چکا تھا- اگر اسلام ان کے حلقوم کے نیچے نہیں اترا تو وہ اپنا راستہ اختیار کر چکا تھا بہر حال مسلمانوں کا وہ گروہ جس کو اسلامی جماعت کہا جاتا تھا ان زشت اعمال سے اسی درجہ بیزار تھا جتنا کہ ان کو ہونا چاہیے ان حالات میں ان احادیث میں کسی بحث کی ضرورت ہی نہ تھی لیکن ہمارے دور انحطاط میں جب ایک قدیم العہد مسلمان میں بھی یہ خصائل موجود نظر آنے لگے تو بلاشبہ اب معاملہ قابل بحث بن گیا اور نفاق اصلی اور عملی کی تقسیمیں کرنی پڑیں- اس سے غرض یہ نہیں کہ یہ تقسیم پہلے موجود نہ تھی بلکہ یہ مقصد ہے کہ سلف کی نظروں میں عملی نفاق بھی اصلی نفاق کی برابر نظر آتا تھا اس لیے وہ اس تقسیم کے قائل نہ تھے وہ اسلام کے خلاف اعمال میں ایسی تاویلات سوچنا ہی پسند نہیں کرتے تھے جن کی بنا پر ان اعمال کی اسلام میں کوئی گنجائش نکل سکے- ان کے نزدیک اسلام کے ساتھ بس اسی کے اجزاء ہونے چاہئیں اگر کفر و نفاق کی کوئی خصلت وہ کسی مسلمان میں دیکھ لیتے تو یہ ان کے نزدیک ایک غیر معقول صورت تھی اور حقیقت بھی یہی ہے کہ ایک مسلمان میں وہی اعمال نظر آنے چاہئیں جس کا اسلام تقاضا کرتا ہو اس لیے ☜ ....

(۸۵۲) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اٰیَةُ الْمُنَافِقِ ثَلَاثٌ اِذَا حَدَّثَ كَذَبَ وَ اِذَا وَعَدَ اَخْلَفَ وَ اِذَا ائْتُمِنَ خَانَ. (رواه البخاری)

(۸۵۲) ابو ہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا منافق کی تین نشانیاں ہیں جب بات کرے تو جھوٹ بولے، جب وعدہ کرے تو اس کا خلاف کرے اور جب اس کے پاس امانت رکھی جائے تو اس میں خیانت کرے۔ (بخاری شریف)

(۸۵۳) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَرْبَعٌ مَنْ كُنَّ فِیْهِ كَانَ مُنَافِقًا خَالِصًا وَ

(۸۵۳) عبداللہ بن عمرو روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص میں یہ چاروں باتیں جمع ہو جائیں وہ تو پورا منافق ہے اور جس میں کوئی ایک خصلت پائی جائے تو سمجھ لو کہ اس میں نفاق کی ایک

---

ﷺ.....اس دور میں ایمان اور کفر و نفاق میں کوئی تقسیم نہیں تھی، وہ اسلام کے مجموعہ اعمال کو اسلام سمجھتے تھے اور کفر و نفاق کی ایک ایک خصلت سے انتہاء درجہ بیزار تھے تقسیمیں اور تاویلیں کرنا ان کے بلند مذاق کے خلاف چیزیں تھیں۔ اس قسم کی حدیثوں کا اصل منشا یہ تنبیہ کرنی ہے کہ مسلمان کے لیے یہ ہرگز زیبا نہیں کہ وہ اپنی زبان سے تو اسلام و ایمان کا دعویٰ کرتا رہے اور اس میں کھلے ہوئے منافق کی علامتیں پائی جائیں۔ اس کے لیے لازم ہے کہ وہ نفاق کی ایک ایک خصلت سے بیزار ہو اگر وہ اسلام کا مدعی ہے تو اپنے ظاہر و باطن میں پوری یک رنگی پیدا کرے اور اپنا نقشہ عمل کو اتنا بدنما ہونے سے بچائے جسے دیکھ کر یہ حکم لگانا درست ہو کہ یہ ٹھیک ایک منافق کا نقشہ عمل ہے۔

(۸۵۳) * حافظ ابن رجب حنبلی فرماتے ہیں کہ نفاق عملی اگرچہ صرف انسان کے ظاہر و باطن کے اختلاف کا نام ہے جس کی بہت شکلیں نکل سکتی ہیں مگر ان کے اصول صرف پانچ ہیں: (۱) جھوٹ بولنا۔ (۲) امانت میں خیانت۔ (۳) وعدہ خلافی (۴) غصہ میں آ کر بے قابو ہو جانا۔ (۵) عہد کر کے غدر کرنا۔ (جامع العلوم)

قرآن کریم سے معلوم ہوتا ہے کہ منافقین نے یہ تمام چالیں جب اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے ساتھ بھی چلیں تو اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ قیامت تک کے لیے ان کے قلوب میں نفاق کا روگ پیدا ہو گیا ﴿فَاَعْقَبَهُمْ نِفَاقًا فِیْ قُلُوْبِهِمْ اِلٰی یَوْمِ یَلْقَوْنَهٗ بِمَا اَخْلَفُوا اللّٰهَ مَا وَعَدُوْهُ وَ بِمَا كَانُوْا یَكْذِبُوْنَ﴾ (التوبة : ۷۷) پس اس بات کا یہ نتیجہ نکلا کہ ان کے دلوں میں نفاق کا روگ اس وقت تک کے لیے بیٹھ گیا کہ یہ اللہ تعالیٰ سے ملیں (یعنی اب دور ہونے والا نہیں) اور یہ اس لیے کہ انہوں نے جو اللہ تعالیٰ سے وعدہ کیا اسے جان بوجھ کر پورا نہیں کیا اور اس لیے بھی کہ وہ جھوٹ بولتے رہے۔

آیت مذکورہ بالا سے معلوم ہوا کہ وعدہ خلافی اور دروغ گوئی کا ثمرہ نفاق ہو سکتا ہے۔ نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ ان جرائم میں زیادہ شدت اس لیے پیدا ہو گئی تھی کہ انہوں نے خدا اور رسول کے معاملہ میں بھی ان کا ارتکاب جائز رکھا بلکہ اپنی عادت بنا لیا اسی طرح ان کی بقیہ بداطواریاں بھی خدا اور رسول کے ساتھ رہیں جیسا کہ سورۂ براءۃ میں اس کی تفصیلات موجود ہیں۔ اس سے یہ بات بھی خوب روشن ہو گئی کہ یہ جرم جن کی اہمیت بظاہر اتنی نہ ہونی چاہیے تھی اتنی اہم کیوں بن گئیں۔ یہ معلوم ہو چکا ہے کہ نفاق کی حقیقت دھوکا دہی اور فریب کاری اور ظاہر و باطن کا اختلاف ہے ان خصائل میں سے ہر ایک خصلت میں یہ دونوں باتیں موجود ہیں پس اگر کسی شخص میں یہ ساری کی ساری خصلتیں بیک وقت جمع ہو جائیں تو اس میں کیا شبہ ہے کہ وہ پورا پورا منافق ہوگا۔

ہم پہلے تنبیہ کر آئے ہیں کہ حدیث و قرآن میں بہت سے مقامات پر کفر لغت کے ہم معنی مستعمل ہے اور ایسا ہی ہونا بھی چاہیے اسی طرح نفاق بھی حدیثوں میں لغت کے مترادف مستعمل ہے۔ نفاق اصلی ہو یا نفاق عملی حقیقت لغویت دونوں قسموں میں پوری پوری طرح ملحوظ ہے۔ اصلی منافقین کی فریب کاری کا پردہ تو خود قرآن کریم ہی نے چاک کر دیا ہے اور بہت سی آیتوں میں ان کے نفاق کی حقیقت بلفظ خداع ﷺ.....

مَنْ كَانَتْ فِيهِ خَصْلَةٌ مِنْهُنَّ كَانَتْ فِيهِ خَصْلَةٌ مِنَ النِّفَاقِ حَتّٰى يَدَعَهَا اِذَا اُؤْتُمِنَ

خصلت پیدا ہوگئی یہاں تک کہ اس کو چھوڑ نہ دے' جب اس کے پاس کوئی چیز امانت رکھی جائے تو اس میں خیانت کرے' جب بات کرے تو جھوٹ

---

ﷺ .... (فریب) ہی ادا فرمائی ہے- رہ گئے وہ منافقین جنہوں نے خدائے تعالیٰ کو تو دھوکا دینے کا قصد نہیں کیا مگر اس کی مخلوق کو فریب دینے کا ارادہ کیا ہے ان کو حدیث نے لے لیا ہے نفاق کی یہ خطرناک قسم ہمیشہ رہی اور ہمیشہ رہے گی اس کے بعد عہد نبوۃ کے منافقین کی کچھ علامات ملاحظہ فرمائیے- بعض وہ علامات جو سورۂ براٴت میں ذکر کی گئیں-

(۱) ﴿وَ سَيَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ لَوِ اسْتَطَعْنَا لَخَرَجْنَا مَعَكُمْ يُهْلِكُوْنَ اَنْفُسَهُمْ وَ اللّٰهُ يَعْلَمُ اِنَّهُمْ لَكَاذِبُوْنَ﴾ (التوبة : ٤٢)
''قسمیں کھا کر کہیں گے اگر ہم مقدور رکھتے تو ضرور تمہارے ساتھ (جنگ کے لیے) نکلتے (یہ قسمیں کھا کر) اپنے کو ہلاکت میں ڈال رہے ہیں اور اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ یہ قطعاً جھوٹے ہیں''-

(۲) ﴿اِنَّمَا يَسْتَاْذِنُكَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَ ارْتَابَتْ قُلُوْبُهُمْ فَهُمْ فِيْ رَيْبِهِمْ يَتَرَدَّدُوْنَ﴾ (التوبة : ٤٥)
''تجھ سے اجازت طلب کرنے والے تو وہی ہیں جو اللہ تعالیٰ اور آخرت کے دن پر ایمان نہیں رکھتے اور اپنے شک میں پڑے تردد کر رہے ہیں''-

(۳) ﴿لَوْ خَرَجُوْا فِيْكُمْ مَّا زَادُوْكُمْ اِلَّا خَبَالًا وَّ لَا اَوْضَعُوْا خِلٰلَكُمْ يَبْغُوْنَكُمُ الْفِتْنَةَ﴾ (التوبة : ٤٧)
''اگر یہ تم مسلمانوں میں (گھل مل) نکلتے تو تمہارے اندر سوائے خرابی کے کسی چیز کا اضافہ نہ کرتے اور ضرور تمہارے درمیان فتنہ انگیزی کے گھوڑے دوڑاتے- (کہ ادھر کی بات ادھر اور ادھر کی ادھر لگاتے)''-

(۴) ﴿اِنْ تُصِبْكَ حَسَنَةٌ تَسُؤْهُمْ وَ اِنْ تُصِبْكَ مُصِيْبَةٌ يَّقُوْلُوْا قَدْ اَخَذْنَا اَمْرَنَا مِنْ قَبْلُ وَ يَتَوَلَّوْا وَّ هُمْ فَرِحُوْنَ﴾ (التوبة : ٥٠)
''اگر تمہیں کوئی اچھی بات پیش آجائے تو ان منافقین کو بری لگے اور اگر کوئی مصیبت پیش آجائے تو کہنے لگیں اسی خیال سے ہم نے پہلے ہی احتیاطی تدابیر کر لی تھیں اور پھر گردن موڑ کر خوش خوش چل دیں''-

(۵) ﴿وَ مَا مَنَعَهُمْ اَنْ تُقْبَلَ مِنْهُمْ نَفَقٰتُهُمْ اِلَّا اَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَ بِرَسُوْلِهٖ وَ لَا يَاْتُوْنَ الصَّلٰوةَ اِلَّا وَ هُمْ كُسَالٰى وَ لَا يُنْفِقُوْنَ اِلَّا وَ هُمْ كٰرِهُوْنَ﴾ (التوبة : ٥٤)
''اور ان کا خرچ کیا ہوا مال قبول نہیں کیا گیا مگر صرف اس لیے کہ انہوں نے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) سے انکار کیا اور نہیں آتے نماز میں مگر کاہلی کے ساتھ اور خرچ نہیں کرتے مگر ناگواری کے ساتھ''-

(۶) ﴿لَوْ يَجِدُوْنَ مَلْجَاً اَوْ مَغٰرٰتٍ اَوْ مُدَّخَلًا لَّوَلَّوْا اِلَيْهِ وَ هُمْ يَجْمَحُوْنَ﴾ (التوبة : ٥٧)
''اگر انہیں پناہ کی کوئی جگہ مل جائے یا کوئی غار یا اور کوئی چھپ بیٹھنے کا کوئی سوراخ تو دوڑ کر اسی کا رخ کریں''-

(۷) ﴿وَ مِنْهُمْ مَّنْ يَّلْمِزُكَ فِي الصَّدَقٰتِ فَاِنْ اُعْطُوْا مِنْهَا رَضُوْا وَ اِنْ لَّمْ يُعْطَوْا مِنْهَا اِذَا هُمْ يَسْخَطُوْنَ﴾ (التوبة : ٥٨)
''اور ان میں کچھ لوگ ایسے ہیں کہ مال زکوٰۃ بانٹنے میں تجھ پر عیب لگاتے ہیں- پر خود ان کی (دون ہمتی) کی حالت یہ ہے کہ اگر انہیں اس میں سے کچھ دے دیا جائے تو خوش ہو جائیں نہ دیا جائے تو بس بگڑ بیٹھیں''-

(۸) ﴿وَ لَئِنْ سَاَلْتَهُمْ لَيَقُوْلُنَّ اِنَّمَا كُنَّا نَخُوْضُ وَ نَلْعَبُ قُلْ اَبِاللّٰهِ وَ اٰيٰتِهٖ وَ رَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ﴾ (التوبة : ٦٥)
''اگر تم ان سے پوچھو (ایسی کفر کی باتیں کیوں کرتے ہو) تو یہ ضرور جواب میں کہیں ہم نے تفریح اور مذاق کے طور پر ﷺ ....

خَانَ وَ اِذَا حَدَّثَ كَذَبَ وَ اِذَا عَاهَدَ غَدَرَ وَاِذَا خَاصَمَ فَجَرَ . (متفق عليه)

بولے جب عہد کرے تو توڑ ڈالے اور جب جھگڑا کرے تو بے قابو ہو جائے۔ (متفق علیہ)

ﷺ..... یہ بات کہی تھی۔ تم ان سے کہو کیا تم اللہ کے ساتھ اس کی آیتوں کے ساتھ اور اس کے رسول کے ساتھ مذاق کرتے تھے''۔

(۹) ﴿اَلْمُنَافِقُوْنَ وَ الْمُنَافِقَاتُ بَعْضُهُمْ مِنْ بَعْضٍ يَأْمُرُوْنَ بِالْمُنْكَرِ وَ يَنْهَوْنَ عَنِ الْمَعْرُوْفِ وَ يَقْبِضُوْنَ اَيْدِيَهُمْ﴾ (التوبة : ٦٧)

''منافق مرد اور منافق عورتیں سب باہم ایک ہیں۔ برائی کرنے کا اور اچھی باتوں سے روکنے کا حکم دیتے ہیں اور راہ خدا میں خرچ کرنے سے اپنے ہاتھ کھینچتے ہیں''۔

(۱۰) ﴿وَ مِنْهُمْ مَّنْ عَاهَدَ اللّٰهَ لَئِنْ اٰتَانَا مِنْ فَضْلِهٖ لَنَصَّدَّقَنَّ وَ لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الصَّالِحِيْنَ فَلَمَّا اٰتَاهُمْ مِنْ فَضْلِهٖ بَخِلُوْا بِهٖ وَ تَوَلَّوْا وَ هُمْ مُّعْرِضُوْنَ﴾ (التوبة : ٧٥)

''اور ان میں کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جنہوں نے اللہ تعالیٰ سے عہد کیا تھا کہ اگر وہ اپنا فضل (مال و دولت) عطا فرمادے تو ہم ضرور خیرات کریں گے اور ضرور نیکوں میں شامل ہونے کی سعی کریں گے پھر جب اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنا فضل (مال) عطا فرمایا تو اس میں کنجوسی کرنے لگے اور اپنے عہد سے پھر گئے''۔

(۱۱) ﴿اَلَّذِيْنَ يَلْمِزُوْنَ الْمُطَّوِّعِيْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ فِى الصَّدَقَاتِ وَ الَّذِيْنَ لَا يَجِدُوْنَ اِلَّا جُهْدَهُمْ فَيَسْخَرُوْنَ مِنْهُمْ﴾ (التوبة : ٨٩)

''اور دراصل جو لوگ خوش دلی سے خیرات کرنے والے مؤمنوں پر نکتہ چینی کرتے ہیں اور جن مؤمنوں کو اپنی محنت مشقت کی کمائی کے سوا اور کچھ میسر نہیں ان پر تمسخر کرتے ہیں۔''

آیات بالا سے جو نمبروار نتائج برآمد ہوتے ہیں وہ حسب ذیل ہیں:۔

۱ و ۲۔ جہاد کے موقعہ پر جھوٹی قسمیں کھا کر جان بچالینا۔

۳۔ اور اگر شریک ہوں تو ان میں فتنہ پردازی کی فکر رکھنا۔

۴۔ مسلمانوں کی خوشی میں ناخوش ہونا اور ان کی ناخوشی میں خوش ہونا۔

۵۔ نمازوں میں کاہلی سے شریک ہونا اور جب خرچ کرنا تو بے دلی سے مجبور ہو کر۔

۶۔ اپنی اس دورخی پالیسی کی وجہ سے ہر وقت ڈرے سہمے رہنا اور اس تردد میں پڑے رہنا کہ فتح و نصرت کے جو وعدے مسلمانوں سے کیے گئے ہیں کہیں وہ پورے ہی نہ ہو جائیں جیسا کہ نمبر ۲ آیت سے ظاہر ہے۔

۷ و ۱۱۔ مسلمانوں اور خدا کے رسول پر نکتہ چینی کرنا پھر غرض کے ایسے بندے کہ ان کی خوشی و ناخوشی کا مدار صرف متاع دنیوی ہونا۔

۸۔ خدا اور رسول کے ساتھ استہزاء اور جب تحقیق کی جائے تو مذاق و تفریح کا بہانہ بنادینا۔

۹۔ ان کا اصل رشتہ تعلق منافقوں کے ساتھ ہونا امر بالمعروف کے بجائے بری باتوں کا حکم دینا اور بھلی باتوں سے روکنا۔

۱۰۔ خدا کے ساتھ عہد کر کے توڑ دینا۔

جب آپ ان خصائل پر غور فرمائیں گے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ یہ ٹھیک وہی خصائل ہیں جو مسند امام احمد اور متفق علیہ حدیث میں پہلے آپ کی نظر سے گذر چکے ہیں۔ وہی دروغ گوئی، وہی وعدہ خلافی، وہی خود غرضی، وہی بداخلاقی اور وہی خیانت کی باتیں جو آپ نے حدیثوں میں پڑھیں۔ ان آیات میں ان کی تفصیلات موجود ہیں۔ یہ بری خصلتیں اگر صرف انسانوں ہی کے درمیان ہوں تو کیا کم ہیں۔ چہ جائے کہ بندہ اور اس کے مولیٰ کے درمیان ہوں وہ جھوٹی قسمیں کھائے، وہ خدائے تعالیٰ سے وعدے کرے کہ اگر تو مجھ کو غنی کردے تو میں تیری ﷺ.....

## الکذب

## دروغ گوئی

(۸۵۴) عَنْ بَهْزِ بْنِ حَكِيمٍ عَنْ اَبِيهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيْلٌ لِّمَنْ يُحَدِّثُ فَيَكْذِبُ لِيُضْحِكَ بِهِ الْقَوْمَ وَيْلٌ لَّهٗ وَيْلٌ لَّهٗ. (رواہ احمد و الترمذی و ابوداؤد و الدارمی)

(۸۵۴) بہز بن حکیم اپنے والد سے وہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا' اس شخص پر افسوس صد افسوس جو صرف اتنی بات کے لیے جھوٹ بولتا ہے کہ لوگوں کو خوش کر دے اور ان کو ذرا ہنسا دے- (احمد-ترمذی-ابوداؤد-دارمی)

(۸۵۵) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا كَذَبَ الْعَبْدُ تَبَاعَدَ عَنْهُ الْمَلَكُ مِيْلًا مِنْ نَتْنِ مَاجَاءَ بِهٖ. (رواہ الترمذی)

(۸۵۵) ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب کوئی بندہ جھوٹ بولتا ہے تو خدا کا فرشتہ اس کلمہ کی بدبو سے ایک میل دور چلا جاتا ہے- (ترمذی)

(۸۵۶) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَامِرٍ قَالَ دَعَتْنِيْ اُمِّيْ يَوْمًا وَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

(۸۵۶) عبداللہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ ایک دن میری والدہ نے مجھے بلایا' اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے گھر میں

---

٭ ....راہ میں سخاوت سے خرچ کروں پھر اس وعدہ کو پورا نہ کرے اس درجہ خود غرض ہو جائے کہ صرف مال اس کی خوشی ناخوشی کا محور بن جائے عام مسلمانوں کی خوشی و ناخوشی سے کوئی واسطہ ہی نہ رہے اخلاق کی بدتری کی یہ نوبت آ جائے کہ خدا کے مقدس رسول اور اس کی مخصوص جماعت پر نکتہ چینی اور ان پر استہزاء و مذاق کی عادت پڑ جائے عباداتِ بدنیہ و مالیہ سے اتنی بے التفاتی کہ نہ یہ ادا ہوسکیں نہ وہ' مکر وفریب کا یہ عالم کہ ہر قربانی کے موقعہ پر جان چھڑانے کے لیے بہانہ بنا لے اور اگر پیچھا نہ چھوٹے تو پھر مسلمانوں کو جا کر طرح طرح بہکانا- منافقین کے یہ تمام خصائل خدا اور رسول اور عامہ مؤمنین کی اخروی زندگی میں اس طرح پھیلے رہے کہ پھر ان میں سے ایک ایک خصلت نفاق کی ایک ایک علامت بن گئی- یہاں یہ تفصیلات کیا کی جا سکتی تھیں کہ کس کا تعلق براہ راست خدائے تعالیٰ کے ساتھ اور کس کا مخلوق کے ساتھ ہے یہ تو صرف نیت اور باطن کی بات تھی اس لیے صرف خصائل کو نفاق کی علامت قرار دے دیا گیا اور جس میں یہ سب خصلتیں جمع ہو جائیں اس کو تنبیہ کر دی گئی کہ اب اس کا نقشہ زندگی ٹھیک منافق کے برابر ہو گیا ہے اگر وہ مدعی ایمان ہے تو یہ نقشہ اس کے لیے مناسب نہیں-

(۸۵۴) ٭ امراء اور بڑے لوگوں کے درباروں میں کچھ لوگ ظریف بھی مقرر رہا کرتے تھے جن کے سپرد صرف یہی خدمت ہوتی تھی کہ وہ جھوٹ یا سچ بول کر ان کی محفل کو گرم کیا کریں- اسلام نے اس کو صرف ایک کذب ہی کا مرتبہ نہیں دیا بلکہ انسانیت اور اخلاق سے گری ہوئی بات قرار دی ہے کہ ایک انسان صرف اپنے جیسے انسان کی خاطر ایسی خفیف حرکات پر آمادہ ہو جائے-

(۸۵۵) ٭ تلخی اور شیرینی کی طرح خوشبو اور بدبو بھی روحانیات کے عالم میں محسوسات میں سے ہیں ان کو مجاز اور استعارات پر حمل نہ کرنا چاہیے بلکہ ہمت بلند کر کے وہ قدم اٹھانا چاہیے جہاں حاسہ شامہ کو وہ قوت میسر آ جائے کہ صدق و کذب کی خوشبو اور بدبو بھی عام خوشبو اور بدبو کی طرح محسوس ہونے لگے-

(۸۵۶) ٭ اسلام کی پاکیزگی اور نزاہت ان جیسے روزمرہ اور چھوٹے چھوٹے معاملات کے ضمن میں دیکھنی چاہیے جہاں صدق و کذب کا وہم و گمان بھی نہیں گذرتا- اسلام وہاں بھی زبان پر اپنا محاسبہ قائم کرتا ہے- اس سے یہ اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ کس قسم کے مواقع پر توریہ کی اجازت دی جا سکتی ہے- بے محل توریہ کرنا بھی ایک قسم کا فریب اور جھوٹ ہے-

وَسَلَّمَ قَاعِدٌ فِي بَيْتِنَا فَقَالَتْ هَاتَعَالَ أُعْطِيكَ فَقَالَ لَهَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا أَرَدْتِ أَنْ تُعْطِيَهُ قَالَتْ أَرَدْتُ أَنْ أُعْطِيَهُ تَمْرًا فَقَالَ لَهَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَمَا أَنَّكِ لَوْلَمْ تُعْطِيهِ شَيْئًا كُتِبَتْ عَلَيْكِ كِذْبَةٌ.

رونق افروز تھے میری والدہ نے کہا ادھر آ میں تجھے کچھ دوں گی- آپؐ نے پوچھا تم نے اس کو کیا چیز دینے کا ارادہ کیا ہے؟ وہ بولیں میں نے ایک کھجور دینے کا ارادہ کیا ہے- آپؐ نے فرمایا اگر کہیں تم نے یہ ارادہ نہ کیا ہوتا تو اتنی سی خلافِ واقع بات بھی تمہارے نامہ اعمال میں ایک جھوٹ لکھ دیا جاتا-

(ابوداؤد - بیہقی)

(رواه ابو داؤد و البيهقي في شعب الايمان قال ابن رجب الحنبلي و في اسناده من لا يعرف نعم ذكره الزهري عن ابي هريرة من قوله)

(۸۵۷) عَنْ خُرَيْمِ بْنِ فَاتِكٍ قَالَ صَلّٰى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةَ الصُّبْحِ فَلَمَّا انْصَرَفَ قَامَ قَائِمًا فَقَالَ عُدِلَتْ شَهَادَةُ الزُّوْرِ بِالْإِشْرَاكِ بِاللّٰهِ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ قَرَأَ فَاجْتَنِبُوا الرِّجْسَ مِنَ الْأَوْثَانِ وَ اجْتَنِبُوْا قَوْلَ الزُّوْرِ حُنَفَاءَ لِلّٰهِ غَيْرَ مُشْرِكِيْنَ بِهٖ.

(۸۵۷) خریم بن فاتک رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک بار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صبح کی نماز ادا فرمائی جب فارغ ہو چکے تو کھڑے ہوکر فرمایا (آج جھوٹی شہادت شرک کے برابر کر دی گئی- تین بار فرمایا- اس کے بعد قرآن کی یہ آیت تلاوت فرمائی: فاجتنبوا الرجس من الاوثان. بتوں کی نجاست سے بچو اور جھوٹی شہادت سے بھی اجتناب کرو- (احمد-ترمذی)

(رواه ابوداؤد و ابن ماجه و رواه احمد و الترمذي عن ايمن بن خريم الا ان ابن ماجة لم يذكرا لقران)

(۸۵۸) عَنْ جَابِرٍؓ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَحْلِفُ أَحَدٌ عِنْدَ مِنْبَرِيْ هٰذَا عَلٰى يَمِيْنٍ اٰثِمَةٍ وَ عَلٰى سِوَاكٍ أَخْضَرَ إِلَّا تَبَوَّأَ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ أَوْ وَجَبَتْ لَهُ النَّارُ. (رواه مالك و ابوداؤد و ابن ماجه)

(۸۵۸) جابرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص بھی میرے منبر کے پاس آ کر جھوٹی قسم کھائے اگرچہ وہ ایک سبز مسواک کے معاملہ میں ہو اس نے اپنا ٹھکانا دوزخ میں کر لیا یا اس کے لیے دوزخ کا عذاب واجب ہوگیا (راوی کو شک ہے)-

(مالک-ابوداؤد-ابن ماجہ)

---

(۸۵۷) * قرآن کی آیت بالا میں شرک اور بت پرستی کے ساتھ ہی جھوٹی شہادت سے ممانعت فرمائی گئی ہے اس سے معلوم ہوا کہ شرعی نظر میں ان تینوں کے مابین کوئی اندرونی تناسب ہے- قرآن کریم جب ایک سیاق میں چند امور کو ذکر کرتا ہے تو وہ ضرور کسی تناسب کی بنا پر ہی ذکر کرتا ہے گویا شہادت زور ایسی چیز ہے جس کو اسلام سے کوئی تناسب نہیں اگر ہے تو شرک سے ہے-

(۸۵۸) * غرض یہ ہے کہ جھوٹ کی انواع جتنی سخت ہوتی جائیں گی اس کا عذاب بھی اتنا ہی سخت ہوتا چلا جائے گا- جھوٹی شہادت اور جھوٹی قسم سے جہاں ایک گناہ کبیرہ لازم آتا ہے اس کے ساتھ نظام عالم بھی برباد ہوتا ہے گناہ کا تعلق انسان کی ذات سے ہے اور نظام کی تباہی کا سب انسانوں سے- شریعت میں حقوق العباد کو حقوق اللہ پر اس لیے جابجا اہمیت دی گئی ہے کہ حقوق العباد محتاج انسانوں کے حق ہیں اور حقوق اللہ ایک بے نیاز کا-

(۸۵۹) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا كَانَ خُلُقٌ اَبْغَضَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الْكِذْبِ وَ لَقَدْ كَانَ الرَّجُلُ يَكْذِبُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْكِذْبَةَ فَمَا يَزَالُ فِيْ نَفْسِهٖ عَلَيْهِ حَتّٰى يَعْلَمُ اَنَّهٗ قَدْ اَحْدَثَ بِهَا تَوْبَةً. (رواه احمد)

(۸۵۹) حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا روایت فرماتی ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک جھوٹ سے زیادہ اور کوئی عادت قابل نفرت نہ تھی کوئی شخص آپ کے سامنے جھوٹ بولتا جب تک وہ اس سے توبہ نہ کر لیتا آپ کے قلب مبارک میں اس کی طرف سے ناگواری کا اثر برابر محسوس ہوا کرتا - (احمد)

(۸۶۰) عَنْ صَفْوَانَ اَنَّ رَجُلًا قَالَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَكْذِبُ اِمْرَأَتِيْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَاخَيْرَ فِي الْكَذِبِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَعِدُهَا وَ اَقُوْلُ لَهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا جُنَاحَ عَلَيْكَ. (رواه مالك)

(۸۶۰) صفوان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا میں اپنی بی بی سے جھوٹ بول سکتا ہوں؟ فرمایا جھوٹ میں تو کوئی بھلائی نہیں' اس نے عرض کیا اچھا تو پھر اس سے وعدہ کرلوں - آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا اس میں کوئی مضائقہ نہیں -

(احمد)

(۸۶۱) عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَرَكَ الْكَذِبَ وَهُوَ بَاطِلٌ بُنِيَ لَهٗ فِيْ رَبَضِ الْجَنَّةِ وَ مَنْ تَرَكَ الْمِرَاءَ وَ هُوَ مُحِقٌّ بُنِيَ لَهٗ فِيْ وَسَطِ الْجَنَّةِ وَ مَنْ حَسَّنَ خُلُقَهٗ بُنِيَ لَهٗ فِيْ اَعْلَاهَا. (رواه الترمذی)

(۸۶۱) حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے جھوٹ بولنا چھوڑ دیا حالانکہ وہ بری اور بیکار بات ہے اس کا صحن جنت میں مکان بنایا جائے گا اور جس نے جھگڑا کرنا چھوڑا حالانکہ وہ حق پر تھا اس کے لیے وسط جنت میں مکان بنے گا - اور جس نے اپنے اخلاق درست کر لیے اس کے لیے جنت کے اعلیٰ طبقہ میں مکان بنایا جائے گا - (ترمذی)

(۸۶۲) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِيَّاكُمْ وَ

(۸۶۲) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دیکھو خبردار بدگمانی سے بچو کیونکہ بدگمانی ایک

---

(۸۶۰) ✱ زن وشوہر کے تعلقات کو شریعت میں بڑی اہمیت دی گئی ہے - اگر بی بی کی رضامندی کے لیے شوہر کوئی تسلی آمیز کلمہ اپنی زبان سے نکال دے تو خاص اس موقعہ کے لیے اس کو وسعت دی گئی ہے صدق کی بحث میں آپ اس کی تفصیلات پڑھ چکے ہیں -

(۸۶۱) ✱ جھوٹ بولنا اور جھگڑا کرنا دونوں نفاق کی خصلتیں ہیں جس میں جھگڑا کرنا جھوٹ سے زیادہ سخت ہے جھوٹ باطل ہو کر چھوڑنے کی چیز ہے اور جھگڑنا سچے معاملہ میں بھی پسندیدہ نہیں - عدالتی چارہ جوئی جدا چیز ہے جس کو عرف میں جھگڑا کہتے ہیں وہ سچے معاملات میں بھی اعلیٰ اخلاق سے گری ہوئی بات ہے اسی لیے فرمایا کہ جس نے اپنے اخلاق سنوار لیے اس نے تو جنت کے اعلیٰ طبقہ کا سامان کرلیا -

(۸۶۲) ✱ اس حدیث میں یہ تنبیہ کی گئی ہے کہ ایک مؤمن کی صدق وصفات کی منزل صرف اس کے نطق پر جا کر ختم نہیں ہو جاتی بلکہ وہ اس سے گذر کر اس کے ظنون اور خیالات تک بھی پہنچتی ہے یعنی خلاف واقع بات منہ سے نکالنا اور کسی کے متعلق واقع کے خلاف بدگمانی کرنا دونوں جھوٹ ہیں اور دونوں میں بڑھ کر جھوٹ یہ دوسرا جھوٹ ہے - کسی سوسائٹی کا سب سے بڑا عیب یہ ہوتا ہے کہ اس میں باہم ایک دوسرے کے عیوب کی ٹوہ ....

